جس کا حکم آسان لگا وہ مان لیا۔

**جواب:** آپ کی بات بالکل درست ہے۔ اپنے نفس کی پیروی نہیں کرنی چاہئے اور اپنی ذاتی پسند ناپسند پر شرعی امور کا فیصلہ نہیں ہونا چاہئے۔ طرزِ عمل یہ ہونا چاہئے کہ اللہ اور اس کے رسول نے جو حکم دیا ہے ہمیں اس کے مطابق چلنا چاہئے۔ جہاں اللہ اور اس کے رسول کے احکام کو سمجھنے میں کسی غیر معمولی گہرائی اور فہم کی ضرورت ہے۔ تو اگر ہمیں کسی کے علم اور فہم پر اعتماد ہے تو اس کی فہم کے مطابق عمل کرنا چاہئے۔

اس معاملہ میں بہتر اور محتاط راستہ تو یہ ہے کہ آپ اپنی رائے پر عمل کرنے کی بجائے کسی ایسے صاحب علم کی رائے پر عمل کریں جس کے علم اور تقویٰ پر آپ کو اعتماد ہو۔ یہ بات کہ جہاں ضروری اور ناگزیر ہو کسی دوسرے امام کے فقہ پر عمل کیا جائے یہ شروع سے ہو رہی ہے اور اس میں کوئی قباحت نہیں ہے۔ اس پر عمل درآمد پہلے بھی ہوتا تھا آج بھی ہو رہا ہے اور آئندہ بھی ہوگا۔ شریعت نے نہ امام ابوحنیفہ کی تقلید کا حکم دیا ہے نہ امام شافعی کی، نہ امام احمد کی۔ شریعت تو رسول اللہ ﷺ کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد مکمل ہوگئی۔ الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی، نعمت تمام ہوگئی، دین مکمل ہوگیا، شریعت مکمل ہوگئی۔ اس لئے حضورؐ کے بعد آنے والے کسی بھی آدمی کا کوئی قول فی نفسہ واجب التعمیل نہیں ہے۔ حتیٰ کہ کسی صحابی کی رائے بھی as such واجب التعمیل نہیں ہے۔

لیکن شریعت کے ماہرین، علماء اور شریعت میں تخصص رکھنے والے اور شریعت کو سمجھنے والے حضورؐ کے زمانے میں بھی اس کا مفہوم بیان کیا کرتے تھے۔ صحابہ اکرام نے حضورؐ کے حکم سے لوگوں کے مسائل کے جوابات دیئے حضورؐ کے زمانے میں بھی صحابہ کا شمار اہل علم میں تھا۔ بعض کا شمار عام صحابہ میں تھا۔ عام اہل صحابہ سے پوچھا کرتے تھے۔ اس لئے جس کو قرآن وسنت کا حکم سمجھنے میں کوئی مشکل ہو وہ اہل علم سے پوچھے گا۔

پوچھنے کے اس حکم کی وجہ سے بہت ساری رولنگز جمع ہوگئیں۔ تو جن فقہا کی رولنگز زیادہ بہتر انداز میں مرتب ہوگئی ان ہی پیروی زیادہ لوگ کر رہے ہیں۔ جن کی رولنگز مرتب نہیں ہوئیں ان کی پیروی شروع نہیں ہوئی۔ اس لئے یہ محض ایک سہولت ہے اور پیچیدگی اور کنفیوزن سے بچنے کا ایک راستہ ہے۔ اگر کوئی شخص خود صاحب علم ہے اور اللہ نے اسے علم دیا ہے اور وہ دلائل سے یہ جان سکتا ہے کہ کسی امام کا قول قوی ہے یا زیادہ بہتر ہے تو اس کو اس رائے یا قول کو اختیار کرنے کی اجازت ہے۔ لیکن ایک ایسے آدمی کو، جس کے پاس شریعت کا علم نہ ہو، یہ راستہ اختیار کرنے کی اجازت دی جائے تو اس سے بعض ایسی قباحتیں پیدا ہوں گی جن سے بچنا بہت دشوار ہے۔ اس کی ایک مثال فقہ کی سب کتابوں میں ملتی ہے میں آپ کو دیتا ہوں۔ اکثر لوگوں نے یہ مثال بیان کی ہے۔

شریعت کا حکم یہ ہے کہ انسانی معاشرہ میں تعلقات حیا کی بنیاد پر استوار ہوں۔ خاص طور پر دو جنسوں کے درمیان میل جول شریعت کی حدود کے اندر ہو اور حیا کے احکام کے مطابق ہو۔ جب دو فرد رشتہ ازدواج میں منسلک ہوں تو یہ کام اللہ کے احکام اور شریعت کے مطابق ہو۔ یہ تعلق انسانوں کے علم میں ہو۔ تمام لوگوں میں اس کا اعلان کیا گیا ہو کہ فلاں دو افراد آج سے رشتہ ازدواج میں منسلک ہو رہے ہیں۔ یہ شریعت کے احکام ہیں۔

اب شریعت کے ان احکام کے ضمن میں قرآن پاک میں بعض نصوص آئی ہیں۔ احادیث میں کچھ نصوص آئی ہیں۔ ان کو سامنے رکھ کر اور ان کا مقصد سمجھ کر فقہائے اسلام نے کچھ تفصیلی ضوابط مرتب کئے ہیں۔ امام مالک نے اپنی فہم کے مطابق یہ ضابطہ مقرر فرمایا کہ جب نکاح ہو رہا ہو تو اس کے لئے کسی کو باقاعدہ گواہ بنانے کی تو ضرورت نہیں البتہ عام اعلان کرنے کی ضرورت ہے۔ چنانچہ اگر نکاح اس طرح ہو کہ معاشرہ میں عام لوگوں کو معلوم ہو جائے۔ محلّہ میں سب کو پتہ چل جائے کہ فلاں اور فلاں کی شادی ہو رہی ہے تو یہ کافی ہے۔ چاہے دو آدمی بطور خاص گواہ بننے کے لئے وہاں موجود نہ ہوں۔ یہ امام مالک کا نقطہ نظر ہے۔ مثلاً محلّہ میں بڑی دعوت ہو رہی ہے۔ کسی نے پوچھا یہ کیا ہو رہا ہے تو وہاں ہر کوئی بتا دیتا ہے کہ فلاں کی شادی ہو رہی ہے۔ لوگوں کو معلوم ہو جائے تو یہ کافی ہے۔ آپ نے پانچ سو آدمیوں کو کھانے پر بلایا ہے اور دعوت کردی کہ بیٹے کی یا بیٹی کی شادی ہے تو امام مالک اس کو کافی سمجھتے ہیں۔ دو متعین گواہ ضروری نہیں۔

امام ابوحنیفہ یہ فرماتے ہیں کہ کم از کم دو متعین گواہ ضروری ہیں جو عقد نکاح میں موجود ہوں۔ جو ایجاب اور قبول کو ہوتے دیکھ لیں۔ یہ کم سے کم تقاضا ہے اور اس سے کم پر نکاح نہیں ہوگا۔ یہ امام ابوحنیفہ کا نقطہ نظر ہے۔ امام شافعی فرماتے ہیں کہ اصل عقد میں تو دو گواہوں کی موجودگی ضروری نہیں ہے لیکن جب یہ لڑکی رخصت ہو اور شوہر کے گھر جائے، اس وقت کم از کم دو گواہ ہونے چاہئیں اور یہ ضروری ہے۔

اب یہ تین مختلف نقطہ نظر ہیں، مقصد سب کا ایک ہی ہے۔ اب اگر کوئی شخص ایسا کرے کہ ایک لڑکا اور لڑکی آپس میں رہنے لگیں اور یہ کہیں کہ امام مالک کے نزدیک

دو گواہ ضروری نہیں تھے اور لوگوں کو بتانا بھی ضروری نہیں تھا اور صرف چراغاں اور دعوت کھلانا کافی ہے۔ امام ابوحنیفہ کے نزدیک چراغاں اور دعوت بھی ضروری نہیں تھی۔ لہٰذا ہم نے چراغاں اور دعوت بھی نہیں کی۔ عقد نکاح کے وقت امام شافعی کے نزدیک دو گواہ ضروری تھے وہ بھی نہیں کیئے۔ رخصتی کے وقت امام ابوحنیفہ کے نزدیک ضروری نہیں تھے وہ بھی نہیں کیئے۔ یہ تو شریعت کے حکم کی صریح خلاف ورزی اور محض بدکاری ہے۔ یہ تو پرلے درجہ کی بداخلاقی اور بے حیائی ہے۔ یہ ایک مثال ہے جس سے اندازہ ہوگا کہ اگر کسی شخص کو اپنے خواہشات نفس کی پیروی کی اجازت دے دی جائے تو اس کے نتائج اس طرح کے نکل سکتے ہیں۔

اس لئے دو شرائط کا خیال رکھیں۔ آپ جس فقیہ کے نقطہ نظر سے دلائل کے ساتھ اتفاق کریں۔ ایک شرط یہ ہے کہ واقعی اللہ کے حضور جوابدہی کے احساس کے ساتھ یہ ارادہ ہو کہ اللہ کے حکم پر چلنا ہے اور اللہ کی شریعت کو سمجھنا ہے۔ یہ اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ ارادہ ہے کہ نہیں ہے۔ دوسرا یہ کہ اتنا علم ہو کہ یہ معلوم ہو سکے کہ شریعت کا اصل مقصد کیا ہے۔ شریعت کی تعلیمات اس بارے میں کیا ہیں اور ان کو کس انداز سے سمجھ کر اس فقیہ نے یہ رائے قائم کی ہے۔ اس رائے سے یہ فقیہ شریعت کے کس مقصد کو حاصل کرنا چاہتا ہے۔ یہ چیز اگر حاصل ہے تو پھر دوسرے کسی فقیہ کی رائے اختیار کر لینے کا عمل قابل قبول ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** حکم تکلیفی جب قرآن وسنت سے ثابت ہوسکتا ہے تو پھر اجماع کی پیروی کو کیوں فرض کے درجے میں لایا گیا۔

**جواب:** اجماع کو اس لئے فرض درجے میں لایا جاتا ہے کہ قرآن مجید میں آیا ہے کہ ومن یتبع غیر سبیل المومنین نولہ ما تولیٰ ونصلہ جھنم' جو مسلمانوں کے اجتماعی راستے سے ہٹ کر کسی راستے کی پیروی کرے گا ہم اس کو اسی راستے پر چلائیں گے اور جہنم میں جلائیں گے۔ قرآن مجید کا حکم ہے کہ اگر کوئی مسلمانوں کے متفقہ فیصلہ کے خلاف جائے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو جہنم میں پھینکے گا۔ یعنی مسلمانوں کا وہ متفقہ فیصلہ جو شریعت کے مطابق ہو۔ وہ واجب التعمیل ہے۔ اس لئے اجماع کی پیروی لازمی ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا تمام فقہا نے جیسے کہ امام ابوحنیفہ اور امام شافعی اور شیعہ امام نے اپنے اپنے اصول بنائے۔ پھر ان پر اجتہاد کیا۔ کیا آج کے دور میں بھی کسی معاملہ پر اجتہاد کیا جا سکتا ہے۔

**جواب:** جی ہاں! بالکل کیا جا سکتا ہے۔ نہ صرف یہ کہ کیا جا رہا ہے بلکہ کیا جانا چاہئے۔ جو بھی نئے معاملات پیش آ رہے ہیں ان پر اجتہاد ہوتا آ رہا ہے۔ ہر دور کے اہل علم ان پر اجتہاد کرتے رہتے ہیں۔ آج اسلامی بنکنگ اور اسلامی انشورنس پر کام ہو رہا ہے۔ تکافل کا ادارہ بن رہا ہے۔ یہ تمام ادارے یعنی بنک اور تکافل کے ادارے پہلے تو موجود نہیں تھے۔ آج کے فقہا اس پر اجتہاد سے کام لے رہے ہیں اور اس سے متعلق احکام مرتب کر رہے ہیں۔ اس لئے اجتہاد پہلے بھی ہوتا تھا آج بھی ہو رہا ہے اور آئندہ بھی ہوتا رہے گا۔ جب تک انسان اس دنیا میں موجود ہے اور شریعت پر عمل کرنا چاہتا ہے تو اس کو نت نئے مسائل پیش آتے رہیں گے اور ان کا حل شریعت کی روشنی میں تلاش کیا جاتا رہے گا۔

(محاضراتِ فقہ)

کل کے لیکچر میں نصوص کی بات کچھ اس طرح سمجھ میں آئی تھی کہ نصوص احادیث چار ہزار، نصوص قرآن چار سو، کل چار ہزار چار سو نصوص ہیں، تو کیا یہ اسی طرح ہیں؟
میں نے یہ کہا تھا کہ احادیث کی کل تعداد چالیس اور پچاس ہزار کے درمیان ہے۔ اور قرآن مجید کی کل آیات چھ ہزار چھ سو چھیاسٹھ کے قریب ہے۔ ان میں وہ احادیث اور آیات جن کا تعلق براہ راست فقہی احکام اور فقہی معاملات سے ہے۔ مثلاً نکاح، وضو، نماز اور خرید و فروخت وغیرہ کے معاملات ہیں۔ یہ جو اس انداز کی آیات ہیں ان کی تعداد تھوڑی ہے۔ قرآن پاک اٹھا کر دیکھ لیں۔ سورۃ فاتحہ میں کوئی عملی ہدایت نہیں ہے بس ایک دعا سکھائی گئی ہے۔ پھر سورۃ البقرۃ میں یقیمون الصلوٰۃ اور ایتائے زکوٰۃ کا تعلق عمل سے ہے۔ اس کے بعد بنی اسرائیل کا تذکرہ ہے۔ اس میں ہمیں کوئی عملی ہدایت نہیں ہوگئی ہے۔ اگرچہ رہنمائی ملتی ہے۔ ہمارا ایک رویہ اور طرز عمل اس کے نتیجے میں بنتا ہے۔ لیکن براہ راست احکام اور فقہی نوعیت کی ہدایات کم ہیں۔ وہ آگے چل کر پہلے پارے کے وسط میں شروع ہو جاتی ہے جہاں

احکام ہیں جو ایک عملی چیز ہے۔ اس لئے براہ راست احکام کی تعداد قرآن وحدیث میں کم ہے اور یہ محض ایک اندازہ ہے۔ ان کی تعداد کے بارہ میں میرا ناچیز اندازہ چار ہزار چار سو کے لگ بھگ ہے۔

یہ چار ہزار چار سو آیات واحادیث جو عملی مسائل سے متعلق ہیں، یہ لامتناہی عملی معاملات پر منطبق ہوتی ہیں۔ مسائل تو لامتناہی ہیں۔ میری اور آپ کی زندگی میں لاکھوں معاملات پیش آتے ہیں تو باقی انسانوں کی زندگی میں ملا کر کتنے ہوں گے۔ ان لاکھوں کروڑوں مسائل پر شریعت کے چار ہزار چار سو یا اس کے لگ بھگ نصوص منطبق ہوتے ہیں۔ ان انطباق اور عمل درآمد کے لئے گہرے غور وخوض کی ضرورت ہے۔ جب تک انسان گہرائی کے ساتھ غور نہیں کرے گا ان نصوص کو منطبق نہیں کر سکے گا۔ اس لئے شریعت کے اس حصہ کو فقہ کہتے ہیں تا کہ غور وخوض کی یہ بات انسان کو یاد رہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا فقہ گنجلک اور الجھی ہوئی چیز ہے؟

**جواب:** نہیں، فقہ گنجلک چیز نہیں، نہ ہی وہ الجھی ہوئی چیز ہے اور نہ وہ کوئی ناپسندیدہ چیز ہے۔ بلکہ وہ انسانوں کی ضروریات کو پورا کرنے والی ایک ناگزیر چیز ہے۔ شریعت پر جب بھی عملی زندگی میں عمل درآمد ہوگا اس کے تفصیلی احکام مرتب کرنے پڑیں گے۔ ان احکام کو مرتب کرنے کے لئے شریعت کی نصوص کو سمجھنا ہوگا، ان کی تعبیر وتشریح کرنی ہوگی۔ اسی کو فقہ کہتے ہیں۔ فقہ وقت کے ساتھ ساتھ بڑھتی چلی جائے گی، پھیلتی چلی جائے گی۔ آپ کو نئے نئے معاملات آئے روز پیش آتے رہیں گے، اور ان نت نئے معاملات میں رہنمائی کی ضرورت پڑے گی۔

اگر پہلے دن سے یہ ارادہ ہو کہ شریعت پر عمل کرنا ہے۔ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے منشا کو زندگی میں ڈھالنا ہے تو پھر انسان خود بخود اس کے مطابق زندگی کو ڈھالتا چلا جاتا ہے۔ لیکن اگر پہلے دن سے عزم یہ ہو کہ شریعت کی ہر چیز میں کیڑے نکالنے ہیں اور مشکلات کی نشاندہی کرنی ہے تو آسان سے آسان چیز میں بھی مشکلات کی نشاندہی کی جاسکتی ہے۔

دنیا یہ نہیں دیکھتی کہ اس کے اپنے ہاں مشکلات کتنی ہیں۔ آج سے کئی سال پہلے میں نے آٹھ نو سو صفحات کی ایک ضخیم کتاب دیکھی۔ اس میں انگریزی پروٹوکول کے آداب لکھے ہوئے تھے۔ اس میں ایک پورا باب اس بارے میں تھا کہ جب کسی مہمان کو کھانے کی میز پر بٹھاؤ، تو اس کے آداب کیا ہیں، برتن کیسے رکھیں گے اور مہمان کو کیسے بٹھائیں گے۔ ہمارے ایک بزرگ دوست تھے۔ وہ مغرب کی ہر چیز کے بڑے قائل تھے اور مسلمانوں کی ہر چیز کے بڑے ناقد تھے۔ وہ یہ کہا کرتے تھے کہ مسلمانوں نے فقہ کے نام پر دین اور زندگی دونوں کو پیچیدہ کر دیا ہے۔ میں نے کہا کہ مسلمانوں نے زندگی کو پیچیدہ کر دیا ہے یا نہیں۔ لیکن انگریزوں نے تو ضرور زندگی کو از حد پیچیدہ کر لیا ہے۔ مسلمان زمین پر بیٹھ کر کھانا کھا سکتے ہیں۔ لیکن انگریزوں نے صرف کھانا کھانے پر سو صفحات لکھے ہیں کہ کھانہ کیسے کھایا جائے گا۔ چونکہ وہاں کی باتوں پر اعتراض نہیں ہوتا اس لئے وہاں کی چھوٹی سے چھوٹی چیز اچھی معلوم ہوتی ہے۔ شریعت کے معاملہ میں چونکہ تامل ہوتا ہے اس لئے یہاں کی ہلکی اور آسان چیز بھی پیچیدہ معلوم ہوتی ہے۔ فقہ کی کوئی چیز بھی پیچیدہ نہیں ہے۔ آپ کوئی بھی کتاب اٹھا کر دیکھ لیں۔ آپ کو لگے گا کہ بڑی عقلی، سائنٹفک اور سسٹمیٹک چیز ہے۔ آسان سے آسان چیز بھی ان لوگوں کے لئے مشکل ہو سکتی ہے جنہوں نے اس کو پڑھا نہ ہو۔ جب پڑھ لیا تو پھر بہت آسان معلوم ہوتا ہے۔ آپ دو چار سال فقہ کی کتابیں پڑھیں، آپ کو بہت آسان اور بہت لبرل اور سائنٹفک معلوم ہوں گی۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا کچھ لوگ اسلامی فقہ کی تدوین نو کر رہے ہیں؟

**جواب:** اسلامی فقہ کی تدوین نو تو مستقلاً ہوتی رہتی ہے۔ کوئی دور ایسا نہیں آیا اور نہ آئے گا کہ فقہ میں تدوین نو، نظر ثانی، revision اور re-codification کا عمل نہ ہوتا ہو۔ اس لئے کہ انسانی حالات بدلتے رہتے ہیں۔ انسان کے مزاج اور مسائل اور بدلتے رہتے ہیں۔ جب مسائل اور حالات بدلتے ہیں تو ہر دور کے فقہا اپنے دور کے مطابق مسائل پر غور کرتے رہتے ہیں اور ہدایت ورہنمائی دیتے رہتے ہیں۔ اس لئے یہ کوئی ایسی چیز نہیں ہے کہ آج اس کو کرنے کی ضرورت پیش آئے۔

یہ تو شروع سے ہو رہی ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا اتنے سال پرانے فقہاء کے اجتہادات کی پیروی ضروری ہے۔انہوں نے زمانے سے پہلے کی باتیں کیسے کیں جب کہ وہ عقل ہی سے کام لے رہے تھے؟ وحیٔ الٰہی تو نہیں آتی تھی۔

**جواب:** اس کا جواب یہ ہے کہ جب عقل وحیٔ الٰہی کی رہنمائی میں کام کرتی ہے تو اللہ تعالیٰ کی مدد اس کو حاصل ہو جاتی ہے اور وہ ایسے ایسے کام کر سکتی ہے جو وہ عقل نہیں کر سکتی جو وحیٔ الٰہی کے خلاف یا وحیٔ الٰہی کی رہنمائی سے ہٹ کر کام کرتی ہے۔اس لئے جن فقہا نے زمانے سے آگے بڑھ کر عقل سے کام لیا۔وہ اس لئے یہ سب کچھ کرنے کے قابل ہوئے کہ وحیٔ کی رہنمائی میں اس کے حدود کے اندر کام کر رہے تھے۔جو لوگ وحی الٰہی سے آزاد رہنے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ان کی عقل ایک بہت بڑی رہنمائی اور برکت سے محروم ہو جاتی ہے۔اس لئے وہ کام نہیں کر سکتی۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** آج فقہ کے بہت سے مسائل اختلافی نوعیت اختیار کر چکے ہیں۔ایسے میں ان کو چھوڑ کر کیا شریعت پر سیدھا سادا عمل کرنا بہتر نہ ہوگا؟

**جواب:** اسی سیدھا سادا شریعت پر عمل کرنے کو ہی فقہ کہتے ہیں۔فقہ شریعت سے الگ کوئی چیز نہیں ہے۔فقہ شریعت ہی کے عملی احکام کی فہم کا نام ہے۔جب شریعت کے عملی احکام پر آپ یا کوئی اور عمل کرے گا تو اس عمل کرنے کے لئے شریعت کے احکام کو سمجھنا ضروری ہے۔اور سمجھنے کے اس عمل ہی کا نام فقہ ہے۔وہ ماضی کے کسی انسان کی فہم ہو یا آج کے کسی انسان کی فہم ہو۔جس کی فہم پر آپ کو اعتبار ہے، جس کے دین اور تقویٰ پر آپ کو اعتماد ہے آپ اس کی فہم پر بھروسہ کر کے عمل کریں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** فقہ تقدیری کیا اختلاف کا باعث نہ بنی؟

**جواب:** فقہی معاملات میں اختلاف بری چیز نہیں ہے۔اختلاف اچھی چیز ہے اگر وہ شریعت کے حدود کے اندر ہو۔اور ہر شخص یہ سمجھتا ہو کہ یہ میری فہم ہے جس میں غلطی کا امکان ہو سکتا ہے۔اور یہ دوسرے فقیہ کی فہم ہے جس میں درستی کا امکان ہے۔جب تک یہ بات ہو تو اختلاف رائے میں کوئی قباحت نہیں۔آزادانہ اور مخلصانہ اختلاف رائے سے تفقہ بڑھتا ہے۔صحابہ کرام میں بھی بہت سے معاملات میں ایک سے زائد آرا موجود تھیں۔جس کی مثالیں آپ کے سامنے ہیں۔اگر ان اختلافی آرا کو دین بنا لیا جائے۔یا شریعت کا قائم مقام سمجھا جائے تو اس سے خرابی پیدا ہوتی ہے۔

ایک فقیہ کی فہم انتہائی قابل احترام ہے۔لیکن اس سے اختلاف بھی کیا جا سکتا ہے۔اس لئے کہ اس میں غلطی کا امکان موجود ہو سکتا ہے۔جو چیز غلطی سے مبرا ہے۔جس میں سو فیصد صحت ہی صحت ہے وہ صرف اللہ کا کلام اور اس کے رسول کے ارشادات ہیں۔اس کے علاوہ ہر انسان کی فہم میں، ہر انسان کی بصیرت میں اور ہر انسان کے اجتہاد میں غلطی کا امکان موجود ہے۔یہی وجہ ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مجتہد صحیح نتیجے پر پہنچتا ہے تو اس کو دو اجر ملیں گے۔اور اگر غلطی کرے گا تو اس کو ایک اجر ملے گا۔اس کا مطلب یہ ہے کہ مخلصانہ غلطی بھی اللہ کی نظر میں پسندیدہ ہے۔مجتہد کی غلطی اللہ کی نظر میں ایسی ہے کہ جیسے آپ کا ایک چھوٹا عزیز بچہ ہو، جس نے ابھی چلنا سیکھا ہو۔جب وہ گرتا ہے تو آپ کو اس پر بہت پیار آتا ہے اور آپ ایک دم اس کو گود میں اٹھا لیتی ہیں۔تو گویا انسان ایک بچے کی طرح ہے۔وہ اپنی محدود علم اور عقل سے اللہ کا حکم معلوم کرنے کی کوشش کرتا ہے۔اور اخلاص سے غلطی کرتا ہے تو وہ غلطی بھی اللہ کو پسندیدہ ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** آپ نے تذکرہ فرمایا ہے کہ کلام، فقہ اور تصوف میں ایسے موضوعات بنیادی اہمیت اختیار کرتے چلے گئے جو متعدد قباحتوں کا سبب نے۔کیا ایسا تو نہیں کہ ایک بڑی علمی تحریک جو عباسی دور میں برپا ہوئی، اسے درست رخ نہ دیا جا سکا اور یہ علم کچھ عرصہ بعد لایعنی کی شکل اختیار کر گیا؟ علمی مزاج اور ماحول کو مثبت انداز میں استعمال

نہ کرسکنا، سیاسی اور علمی قاعدین کی غلطی تھی براہ کرم رہنمائی فرمائیے۔

**جواب:** میرے خیال میں مسلمانوں کے عمومی فکری انحطاط کی وجہ سے ایسا ہوا، جب مسلمانوں میں ایک عقلی انحطاط دسویں صدی ہجری میں شروع ہوا تو اس عقلی انحطاط کے منفی اثرات تمام علوم پر پڑے۔ ان منفی اثرات سے علم کلام بھی متاثر ہوا۔ باہر کے لوگوں کی خرافات کو بلا چوں و چرا قبول کر کے اپنے نظام میں شامل کرنے کا یہ رجحان اس زمانے میں زیادہ ہوا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** مسئلہ خلق قرآن کی طرف آپ نے اشارہ فرمایا ہے۔ براہ کرم آگاہ فرمائیں کہ مسئلہ اتنا اہم کیوں سمجھا گیا کہ مؤیدین اور مخالفین نے اس پر شدید موقف اپنایا؟ یہاں تک کہ وہ واقعات پیش آئے جو افسوس ناک بھی ہیں اور حیرت انگیز بھی؟

**جواب:** میرا خیال ہے کہ دونوں فریقوں نے یہ سمجھا کہ اگر دوسرے فریق کا موقف اختیار کیا گیا اور عامۃ الناس نے اس کو اپنایا تو اس سے اسلام کے مستقبل پر بہت منفی اثرات مرتب ہوں گے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ کچھ حضرات کا کہنا یہ تھا کہ بنیادی سوال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ جب سے ہے اسی وقت سے اس کی صفات بھی اس کے ساتھ ہیں۔ اس پر تو اتفاق رائے ہو گیا۔ صفات بھی ازلی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ذات بھی ازلی ہے۔ جب اللہ تعالیٰ خالق ہے تو یقیناً وہ ہمیشہ سے خالق ہے۔ لہٰذا ہمیشہ سے خلق بھی ہے۔ اگر صفت خالقیت کا مظہر خارج میں ہونا بھی ضروری ہے تو کیا مخلوقات کا موجود ہونا بھی ازل سے ہی ضروری ہے؟ بعض لوگوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کی صفت خالقیت کے ظہور کے لئے مخلوقات کا ہونا بھی ضروری ہے۔ چنانچہ انہوں نے دنیا کو بھی ازلی کہا۔ دنیا کو بھی قدیم قرار دیا اور اللہ تعالیٰ کو بھی قدیم قرار دیا۔ یہ بات متکلمین اسلام نے غلط قرار دی۔ امام غزالیؒ نے جن بنیادوں پر ابن سینا کی تکفیر کی ہے ان میں عالم کے قدم کا مسئلہ بھی ہے۔ ابن سینا قدم عالم کا قائل تھا۔ وہ کہتا تا کہ اللہ تعالیٰ کی ذات قدیم ہے۔ اس کے خالق ہونے کو بھی وہ قدیم مانتا ہے اور وہ اس بات کا بھی قائل تھا کہ جب اللہ تعالیٰ کی صفت کا مظہر قدیم ہے تو خلق بھی قدیم ہونی چاہئے۔ ابن سینا بظاہر ایک عقلی بات کہتا تھا، لیکن اس کے نتائج بڑے خطرناک تھے۔ اسی طرح سے مامون اور قاضی احمد ابن ابی داؤد یہ کہتے تھے کہ اگر اللہ تعالیٰ کی صفات کو بھی قدیم مانا گیا اور صفات کے مظاہر کو بھی قدیم مانا گیا، اور قرآن مجید کو بھی صفات کے مظہر کے طور پر قدیم مانا گیا تو پھر بقیہ بہت سی چیزیں بھی قدیم ماننی پڑیں گی۔ اس کے نتیجے میں شرک کا بہت بڑا دروازہ کھل جائے گا اس لئے مامون اور اس کے رفقاء اس کو غلط عقیدہ سمجھتے تھے اور اس کو روکنا چاہتے تھے۔ اس کے مقابلے میں امام احمد اور دوسرے حضرات کا خیال یہ تھا کہ اگر قرآن مجید کو ایک حادث چیز سمجھا گیا اور یہ قرار دیا گیا کہ قرآن مجید ایک ایسی چیز ہے جو بعد میں اللہ تعالیٰ نے پیدا کی ہے تو اس کو عام انسانوں کے کلام کی طرح ایک کلام سمجھا جائے گا۔ جیسے ہر کلام ایک زمانے میں پیدا ہوتا ہے وقت کے ساتھ ساتھ ختم ہو جاتا ہے۔ جو چیز بعد میں پیدا ہوئی وہ کچھ عرصہ بعد ختم بھی ہو جاتی اس لئے اس عقیدہ کی وجہ سے تو قرآن مجید پر کہیں ایمان کمزور نہ پڑ جائے اور شریعت کی جامعت اور ابدیت پر فرق نے پڑے۔ امام احمد اس خطرے کو بہت شدت سے محسوس فرما رہے تھے۔ اس لئے انھوں نے دوسرا موقف اختیار کیا۔ مامون اور قاضی احمد ابن ابی داؤد اس دوسرے خطرے کو محسوس کر رہے تھے اس لئے انھوں نے اپنا موقف سختی کے ساتھ نافذ کرنا چاہا۔ میرے خیال میں ممکن ہے کہ دونوں کو ایک دوسرے کا موقف سمجھنے اور اس کے ممکنہ نتائج و تضمنات کا اندازہ کرنے میں مشکل پیش آئی ہو۔ شاید اس کا سبب Lack of communnication ہو۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** قرآن و حدیث میں مومن، مسلم، کافر، منافق، فاجر کی اصطلاحات استعمال کی گئیں ہیں۔ علماء نے اس میں زندیق کی اصطلاح کا اضافہ کیا۔ اس کی ضرورت کیوں پیش آئی؟

**جواب:** زندیق کا لفظ دراصل قدیم ایران میں استعمال ہوتا تھا۔ زندیق کے معنی یہ ہیں کہ ایک شخص زبان سے تو اسلام کا اظہار کرے، زبان سے اسلامی اصطلاحات اور اسلامی تعلیمات سے وابستگی کا اقرار کرے، لیکن اسلامی اصطلاحات اور اسلامی تعلیم کو وہ معنی پہنائے جو اسلام میں نہیں ہیں۔ ایسا آدمی چونکہ حضور ﷺ کے زمانے میں نہیں پایا جاتا تھا، اس زمانہ میں لوگ یا مکمل طور پر مسلمان ہوتے تھے یا نہیں ہوتے تھے۔ یا منافق ہوتے تھے۔ اس کے برعکس ایسا آدمی جو زبان سے اظہار کرے کہ

میں مسلمان ہوں، زبان سے قرآن کو بھی مانتا ہو، یا نماز، روزے کو بھی مانتا ہو، لیکن ان سب اصطلاحات اور احکام کی تعبیر وہ کرے جو قرآن اور سنت کے خلاف ہو، ایسا آدمی بعد میں پیدا ہوا۔ بعد میں اس طرح کے بہت سے لوگ سامنے آئے اور یہ باطنیت کا ایک مظہر تھا۔ باطنیوں کی کوشش رہی ہے کہ اسلام کی وہ تعبیریں کی جائیں کہ جو مسلمان خالی الذہن ہیں یا اسلام کے بارے میں زیادہ علم نہیں رکھتے وہ گمراہی کا شکار ہو جائیں۔ ان کو اسلام سے براہ راست برگشتہ کرنے کی بجائے جو ذرا مشکل کام تھا، بالواسطہ طور پر اسلام سے برگشتہ کر دیا جائے اور اسلام کی تعلیم کو وہ معنی پہنا دیے جائیں جو اسلام میں نہیں ہیں۔ مثلاً نماز کے یہ معنی کہ اللہ کو یاد کرنا کافی ہے، پانچ وقت اٹھک بیٹھک کرنے کی ضرورت نہیں۔ روزے کے یہ معنی کہ آپ غیر ضروری خواہشات سے بچیں، پورا دن بھوکا رہنے کی ضرورت نہیں۔ اس طرح کی تعبیرات ان لوگوں کو بہت پسند آتی ہیں جن کے دل میں پہلے سے چور ہو یا جن کا ایمان پختہ نہ ہو۔ آزادی فکر کے نام پر اس طرح کی تعبیرات کی اگر اجازت دے دی جاتی تو آج اسلام کا نام ونشان تک نہ ہوتا۔ اس لئے یہ اصطلاح زندیق کی اختیار کی گئی۔ زندیق کی اصطلاح استعمال کرنے کا مقصد یہی تھا کہ ایسے لوگوں کی تشخیص کی جائے۔ ان کو identify کیا جائے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تقدیر مبرم اور تقدیر معلق کے تصور کی وضاحت فرمائیں۔ بعض شیعہ علماء کے مطابق یہ تصوران کے عقیدہ بداء کے مماثل ہے۔

**جواب:** تقدیر مبرم اور تقدیر معلق تو بہت بعد کی اصطلاحات ہیں۔ یہ اصطلاحات قدیم متکلمین کی نہیں ہیں، نہ یہ اصطلاحات قدیم مفسرین کی ہیں۔ لیکن جو حضرات یہ اصطلاحات استعمال کرتے ہیں ان کی نظر میں اللہ تعالیٰ کی تقدیریں دو طرح کی ہیں، اللہ تعالیٰ کے اندازے دو طرح کے ہیں۔ ایک اندازہ تو وہ ہے جو خالص امور طبیعیۃ اور تکوینیہ سے تعلق رکھتا ہے، جس کے پابند اصلاً نباتات و جمادات ہیں۔ اقبال کہتے ہیں۔

تقدیر کے پابند نباتات و جمادات

اس تقدیر میں کوئی تخلف نہیں ہو سکتا۔ لیکن نباتات و جمادات کو اور کائنات کی قوتوں کو قوت فیصلہ یا ارادہ حاصل نہیں ہے۔ ان کو اچھے برے کی تمیز کا اختیار حاصل نہیں ہے۔ جانوروں کو ایک خاص انداز سے چلنے کا حکم ہے۔ زمین و آسمان کو ایک خاص انداز کی حرکت کا حکم ہے۔ یہ تقدیر مبرم ہے جس میں کوئی تخلف نہیں ہوتا۔ کوئی کمی بیشی نہیں ہو سکتی۔

ایک تقدیر وہ ہے جو انسانوں کے لئے ہے۔ انسانوں کو اچھے برے کا فیصلہ کرنے کا اختیار دیا گیا ہے۔ اچھے برے کے معاملہ میں اس کو اختیار دیا گیا ہے، choice دی گئی ہے، وہ غلط راستہ بھی اختیار کر سکتا ہے اور صحیح راستہ بھی اختیار کر سکتا ہے۔ یہ تقدیر معلق کی ایک قسم ہے یہاں سے تقدیر مبرم اور معلق کا فرق شروع ہوا۔ بعد کے متکلمین کی اصطلاح میں تقدیر مبرم سے مراد وہ چیزیں ہیں کہ جس میں انسان اپنے فیصلے سے کوئی تبدیلی نہیں کر سکتا۔ مثلاً انسان کی موت کا وقت مقرر ہے۔ انسان کی عمر مقرر ہے۔ کوئی انسان چاہے کہ اپنی عمر میں اضافہ کرلے یا کمی کرلے تو وہ ایسا نہیں کہتا۔ ہر انسان کا ایک گروپ مقرر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے میرے بارے میں فیصلہ کیا ہے کہ میں فلاں جگہ پیدا ہوں گا۔ فلاں ماں باپ کے ہاں پیدا ہوں گا۔ فلاں جگہ مروں گا۔ میں اپنے فیصلہ سے اس میں کوئی تبدیلی نہیں کر سکتا۔ اس طرح کے معاملات تقدیر مبرم کہلاتے ہیں۔

اس کے برعکس جن معاملات میں میرے فیصلے یا choice سے فرق پڑتا ہے وہ تقدیر معلق ہے۔ یہ محض اصطلاح کا فرق ہے۔ یہ اصطلاح نہ قرآن پاک میں آئی ہے نہ حدیث میں آئی ہے۔ نہ متقدمین کے ہاں ملتی ہے بلکہ بعد والوں کے ہاں ہے۔

تقدیر معلق کا بداء سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ بداء کا تصور جو شیعہ کلام میں پایا جاتا ہے وہ مختلف ہے۔ بداء کا تصور یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو جزوی واقعات کا علم پہلے سے حاصل نہیں ہے۔ یہ علم ان کو ان جزوی واقعات کے وقوع پذیر ہو جانے کے بعد ہی حاصل ہوتا ہے۔ ایک بنیادی سوال پہلے یہ پیدا ہوا تھا کہ کیا اللہ تعالیٰ کو کائنات کے ایک ایک ذرے کا علم ہے! جب یہ سوال پیدا ہوا تو بعض حضرات، خاص طور پر فلاسفہ میں سے کچھ لوگوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ کو کلیات کا علم تو ہے، جزئیات کا علم نہیں۔ میری جیب میں اگر چار سکے ہیں تو چوتھا سکہ کون سا ہے؟ نعوذ باللہ اللہ تعالیٰ کو اس کا علم نہیں۔ اس کو صرف کلیات کا علم ہے کہ ایک محمود غازی ہے، اس کے پاس اتنے پیسے ہیں، فلاں جگہ کام کرتا ہے۔ یہ بات وہ جانتا ہے، لیکن یہ تفصیلات جو میرے بارے میں ہیں؟ یہ نعوذ باللہ اس کے علم میں نہیں ہیں۔ کچھ لوگ ایسا سمجھتے تھے اور اس

زمانے کی عقلیات کے لحاظ سے وہ اسی لغو نتیجے پر پہنچے۔ جب یہ تصور ایک بار ایک حلقہ میں عام ہوگیا تو پھر یہ سوال پیدا ہوا اللہ تعالیٰ جو بہت سے فیصلے کرتا ہے وہ نعوذ باللہ اس مفروضے پر کرتا ہے اور نقل کفر، کفر نہ باشد، کہ بہت سی جزئیات اس کے علم میں نہیں۔ بعد میں جب حکم دینے کے بعد پتہ چلتا ہے کہ چونکہ جزئیات سامنے نہیں تھیں اس لئے نتیجہ غلط نکل آیا تو پھر اللہ تعالیٰ اس پر نظر ثانی کرتا ہے۔ اس نظر ثانی کے عمل کو بداء کہتے ہیں۔ ظاہر ہے یہ ایک غلط بات ہے اور بالبداھت غلط ہے۔ لیکن چونکہ اس زمانے میں یہ لغو خیال ایک حلقہ میں پھیل گیا تھا، اس لئے کچھ لوگ اس سے متاثر ہوگئے۔ اس زمانے میں جو لوگ اس کے قائل ہوئے کہ خالق کائنات کو جزئیات اور انفرادی واقعات کا علم نہیں ہوتا، ان میں بعض بڑے بڑے فلاسفہ بھی شامل ہیں جنہوں نے عقلی دلائل کے ساتھ ثابت کیا کہ اللہ تعالیٰ کا علم صرف کلیات تک محدود ہے، جزئیات تک محیط نہیں ہے۔ انہوں نے جن عقلی دلائل سے یہ بات کہی تھی آج وہ عقلی دلائل مضحکہ خیز معلوم ہوتے ہیں لیکن اس زمانے میں یہ بہت state-of-the-art قسم کی چیزیں مانی گئیں۔ یہ بات ایک زمانے میں عام تھی اور جو دلائل دیے جاتے تھے وہ سب ایک ہی طرح کے تھے۔ مثلاً ایک ''دلیل'' یہ دی گئی کہ اگر ایک بادشاہ ہو اور اس کی سلطنت میں دس لاکھ آدمی ہوں تو بیک وقت وہ دس لاکھ آدمیوں سے کیسے مخاطب ہوسکتا ہے۔ وہ اپنے گورنروں سے مخاطب ہوگا، والی سے مخاطب ہوگا، گورنر نائب گورنر سے مخاطب ہوں گے، وہ فلاں سے ہوگا۔ اسی طرح اللہ تعالیٰ بھی کرتا ہے کہ وہ کلیات سے رابطہ رکھتا ہے اور کلیات کے ذریعے جزئیات تک پہنچا جاسکتا ہے۔ یہ بات آج بالبداھت کمزور اور غلط معلوم ہوتی ہے۔

جزئیات سے رابطہ اور ایک ایک آدمی کی بابت ہر بات کی بیک وقت اطلاع ہونا، یہ بہت آسان بات ہے۔ کئی سال پہلے میں انگلستان گیا تو میں نے پہلی مرتبہ دیکھا کہ وہاں انفرادی طور پر ہزاروں لاکھوں آدمیوں سے بیک وقت رابطہ رکھنے کا ایک نظام ہے۔ اگر آپ انگلستان میں کہیں جانا چاہتے ہیں تو آپ کمپیوٹر سے اپنا ایڈریس وہاں نوٹ کروادیں، کمپیوٹر آپ کو گائیڈ کرتا رہے گا کہ آپ سڑک کے دائیں ہوجائیں، پھر آپ مین روڈ پر جائیں۔ پچاس میل کے بعد پھر دائیں مڑ جائیں۔ بائیں مڑ جائیں۔ پھر وہ آپ سے کہے گا آپ دو سو میل چلیں۔ دو سو میل کے بعد آپ فلاں بڑی سڑک ایم 1 یا ایم 2 پر ہوجائیں اور اس طرح آپ کے گھر تک آپ کو پہنچا دے گا۔ اس وقت میں نے اپنے دوست سے، جو مجھے لے کر جارہے تھے کہا کہ مجھے وہ جزئیات کے علم والا مسئلہ یاد آرہا ہے، کہ کس طرح یہ کمپیوٹر ایک ایک آدمی کو، انگلستان میں اس وقت کتنی گاڑیوں کو ایک ایک گھر تک پہنچا رہا ہے۔ جب انسانوں کی بنائی ہوئی مشین یہ کرسکتی ہے تو اللہ تعالیٰ کیوں نہیں کرسکتا؟

سوال: اللہ کے علم اور اللہ نے جو اختیار دیا ہے، ان دونوں باتوں میں مطابقت کیسے پیدا ہوگی؟ اللہ کو معلوم ہے کہ فلاں شخص کل ۱۰ بجے کوئی نیک کام کرے گا یا فلاں شخص کوئی برا کام کرے گا؟ کیا یہ دونوں حضرات اپنے اختیار سے اس علم کے خلاف جاسکتے ہیں؟ پھر سزا و جزا کا کیا ہوگا؟

جواب: یقیناً اللہ تعالیٰ کے اندازے اور علم میں ہے کہ کون کیا کرے گا۔ لیکن یہ بات کہ اللہ کے علم میں کیا ہے، یہ میرے اور آپ کے علم میں نہیں ہے، اور نہ ان لوگوں کے علم میں ہے جو اچھا یا برا کام کریں گے۔ اگر کوئی اچھا کام کرنے والا ہے اور وہ نہیں کرتا تو اللہ کے علم میں یہ بھی ہے کہ وہ نہیں کرے گا۔ اصل میں اللہ کے علم اور اندازے میں کوئی تعارض اور فرق نہیں ہے۔ ہمارے علم اور اندازے میں تعارض اور فرق ہوتا ہے۔ قرآن مجید میں یہ کہیں نہیں کہا گیا کہ مستقبل میں کیا ہوگا؟ یہ اللہ کے علم میں ہے۔ بلکہ یہ کہا گیا ہے کہ ''انا کل شیءٍ خلقناہ بقدر''۔ تقدیر اور قدر کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں جس کا مفہوم assesment ہے۔ اندازے کا ہے۔

بطور ایک استاد کے میں ابھی ڈاکٹر ایوب صابر صاحب سے عرض کر رہا تھا کہ میرا اندازہ یہ ہوتا ہے کہ میں جس کلاس کو پڑھاتا ہوں اس میں کون پاس ہوگا اور کون فیل ہوگا؟ اور عموماً ۸۰ فیصد ایسا ہی ہوتا ہے۔ لیکن جو پاس ہوتا وہ اس لئے پاس نہیں ہوتا ہے کہ میرا اندازہ تھا کہ وہ پاس ہوگا۔ جو فیل ہوتا ہے وہ اس لئے فیل نہیں ہوتا کہ میرا اندازہ تھا کہ وہ فیل ہوگا۔ وہ اپنی کارکردگی کی وجہ سے فیل یا پاس ہوتے ہیں۔ لیکن چونکہ میں ان کو جانتا ہوں اس لئے میرا اندازہ ۸۰ فیصد درست نکلتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے علم اور اندازے میں کوئی تعارض یا فرق واقع نہیں ہوتا۔ جتنا اس کا علم ہے اتنا ہی اس کا اندازہ بھی ہے۔ اس لئے اس کا اندازہ سو فیصد درست ہوتا ہے۔ اس لیے اس نے تقدیر کی اصطلاح استعمال کی ہے۔ جس کے معنی اندازہ کرنے کے ہیں، قدر کے ہیں۔ وہاں مجبوری کا مفہوم کہیں نہیں ہے۔ استاد لائق طالب علم کو فیل ہونے پر مجبور نہیں کرتا۔ ایک اچھا ڈاکٹر اندازہ کرلیتا ہے کہ مریض اگر اسی طرح سے بے احتیاطی کرتا رہا تو اس کو یہ اور یہ نقصانات ہوں گے۔ مریض کو جو نقصانات ہوتے ہیں وہ اس کی اپنی بے احتیاطیوں کی وجہ سے ہوتے ہیں، ڈاکٹر کے اندزے کی وجہ سے نہیں ہوتے۔ ایک انجینئر کو اندازہ ہوتا ہے کہ اتنی اونچی عمارت جس میں اس طرح کا مواد لگایا گیا ہے، اگر یہی مواد لگا کر یہ عمارت مقررہ حدود سے زیادہ اونچی کی جائے تو یہ گر جائے گی۔ اب یہ عمارت انجینئر کے اندازے کی وجہ سے نہیں

کرتی، وہ اس مواد کی کمزوری کی وجہ سے گرتی ہے۔ یہی بات اللہ تعالیٰ کے اندازے کے بارے میں کہی جاسکتی ہے جو سو فیصد درست ہوتا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** What is the ralationship between Ijtehad and Ilme- Kalaam, What platform is there in the present world for the renaissance of the two and of Ibn Khaldun?

Second, Please comment on the works of those like Harun Yahya, as Quranic interpretation in the light of scientific development, in your opinion, is it a good source of learning about Islam or a more exaggeration to drag the meanings of ayas to fit in a certain framework?

**جواب:** ابن خلدون کا renaissance تو قیامت میں ہی ہوگا، اس سے پہلے نہیں ہوسکتا۔ اجتہاد کے renaissance کے لئے بہت سے ادارے کر رہے ہیں۔ ہمارا یہ موجودہ پروگرام بھی اجتہاد کی ایک مشق ہے جو یہ ادارہ کر رہا ہے، اسلامی نظریاتی کونسل کر رہی ہے، بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی کر رہی ہے۔ جو بھی کام اس وقت کیا جا رہا ہے وہ اجتہاد کی revival کے لئے استعمال ہوگا۔

دوم، میں جناب ہارون یحیٰ کو شخصی طور پر نہیں جانتا، لیکن میں نے ان کی جو کتابیں دیکھی ہیں وہ اچھی ہیں۔ جتنا ان کے بارے میں سنا ہے یہی سنا ہے وہ اچھے اور مخلص انسان ہیں، صاحب علم ہیں۔ ان کی کتابوں سے استفادہ کرنا چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** برصغیر میں عقل و نقل کے موضوع پر کس نے کتاب لکھی؟

**جواب:** عقل و نقل کے عنوان سے کوئی مستقل کتاب کسی نے لکھی ہو تو وہ میرے علم میں نہیں ہے۔ لیکن جن حضرات نے عقل و نقل کے تقابل پر کتابیں لکھی ہیں اس میں ایک نام مولانا اشرف علی تھانویؒ کا ہے، جن کی تین کتابیں مفید ہیں۔ ایک ''المصالح العقلیہ'' ہے جو کسی عربی کتاب کا آزاد ترجمہ اور تلخیص ہے۔ انہی کی ایک کتاب اور ہے جس کا انگریزی ترجمہ Answer to Modernism کے نام سے ہوا ہے، جس میں انہوں نے آج کل کے معاملات کے بارے میں کچھ بنیادی باتیں بتائی ہیں کہ اسلامی نقطہ نظر کو formulate کرتے ہوئے کن اصولوں کو پیش نظر رکھنا چاہئے۔ ایک آدھ کتاب ان کی اور ہے۔ کوئی خاص کتاب آپ کے ذہن میں ہو تو میں نہیں جانتا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** جدید علم پر منضبط انداز میں کونسی سہل کتاب ہے جسے درسیات میں شامل کیا جاسکے؟

**جواب،** جدید علم کوئی ایسا علم نہیں ہے کہ اس کو ایک کتاب میں لکھا جاسکے۔ جدید علم تو ایک سمندر ہے اور اس کے کسی ایک فن میں مہارت پیدا کرنے کے لئے بہت کچھ محنت درکار ہے۔ اس لئے میرے خیال میں کوئی ایسی کتاب نہیں ہوسکتی جو جدید علم پر مبنی ہو اور سارا جدید علم اس میں آجائے۔ جدید علم کلام پر بھی کوئی ایک کتاب نہیں ہے۔ مختلف کتابیں سامنے رکھنی پڑیں گی۔ لیکن میرے خیال میں ایک بہت اچھی کتاب ''کبری الیقینات الکونیہ'' ہے۔ یہ ڈاکٹر سعید رمضان البوطی کی تصنیف ہے، شام کے بہت بڑے عالم ہیں۔ میرے خال میں اسلام کے بنیادی عقائد کو جدید انداز میں ذاتی طور پر سمجھنے کے لئے یہ ایک اچھی کتاب ہے۔ اردو میں آسان کتاب میرے خیال میں علامہ شبلی کی ''الکلام اور علم الکلام'' ہے جو کہ اس موضوع پر بلاشبہ ایک اچھی کتاب ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** علم الکلام پر جو مولانا ادریس کاندھلوی کی کتاب ہے، اس کے بارے میں آپ کا تجزیہ وتبصرہ کیا ہے؟

**جواب:** مولانا محمد ادریس کاندھلوی بلاشبہ بہت بڑے عالم فاضل انسان تھے، ان کے کام پر میں کیا تبصرہ کرسکتا ہوں۔ البتہ میں ایک عمومی اور اصولی بات عرض کرسکتا ہوں۔ مولانا ادریس کاندھلوی صاحب یا مولانا شبلی نعمانی یا مولانا محمد قاسم نانوتوی یا اس طرح کے اور اکابر کی کتابیں بہت اچھی اور بڑی فاضلانہ کتابیں ہیں، لیکن وہ قدیم علم کلام کو قدیم اسلوب میں بیان کرتی ہیں۔ اس لئے وہ علم کلام کے مختصص طلبہ کے لئے تو بہت مفید ہیں، لیکن وہ جدید علم کلام کے تقاضوں کو شاید اس حد تک پورا نہ کرسکیں جس حد تک آج کے ذہن میں سوالات پیدا ہوتے ہیں۔ مولانا ادریس کاندھلوی کی کتاب میں نے کئی بار پڑھی ہے۔ بہت عالمانہ کتاب ہے۔ مولانا قدیم علم کلام کے بڑے ماہر تھے۔ لیکن قدیم علم کلام کے جو اصول موضوعہ ہیں وہ آج کے اس نئے دور کے تعلیم یافتہ لوگوں کے لئے قابل فہم نہیں ہیں، نہ آج کل کے انسان کے ذہن میں وہ سوال پیدا ہوتے ہیں اور نہ قدیم انداز کے جوابات سے وہ مطمئن ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر آج کل قائداعظم یونیورسٹی کا کوئی طالب علم نہ جوہر کو جانتا ہے نہ عرض کو جانتا ہے، وہ نہ حادث کی اصطلاح سے واقف ہے نہ قدیم کے تصور سے آشنا ہے۔ یہ مسائل اس کے مسائل ہی نہیں ہیں۔ یہ کیٹگریز اب ختم ہوگئی ہیں۔ آج یہ مسائل زیر بحث نہیں ہیں۔ لہٰذا وہ علم کلام جو ان اساسات پر مبنی ہو وہ آج کے طالب علم کے لئے غیر مفید ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ نے سید حسین نصر کے بارے میں اچھے الفاظ میں ذکر کیا ہے۔ حالانکہ میری معلومات کے مطابق وہ شیعہ ہیں اور مغربی علم کلام سے بہت متأثر ہوئے ہیں اور انتہا پسندانہ عقلی مسلک کے حامی ہیں اور ان کے ہاں بہت سے فکری انحرافات بھی موجود ہیں۔ اس لئے آپ کا ان کی فکر کے بارے میں کیا تبصرہ ہے؟

**جواب:** میرا خیال ہے کہ کوئی بھی آدمی ایسا نہیں ہوتا کہ آپ سو فیصد اس کے خیالات سے اتفاق کرتے ہوں۔ سید حسین نصر بہت بڑے عالم فاضل انسان ہیں اور مسلکاً شیعہ ہیں، یہ میں بھی جانتا ہوں۔ لیکن ان کے خیالات میں کوئی ایسی serious اور قابل اعتراض بات نہیں ہے۔ کہیں کہیں شیعہ نقطہ نظر کو بیان کرتے ہیں، جو فطری بات ہے کیونکہ وہ خود شیعہ ہیں۔ لیکن عمومی طور پر مغربی فکر پر ان کی تنقید اور اسلامی عقائد کے بارے میں ان کا بیان بہت متوازن اور قابل قبول ہوتا ہے۔ اس لئے میرے خیال میں ایک مغربی تعلیم یافتہ انسان کے سامنے اسلام کا موقف بیان کرنے میں جو کتابیں مفید ثابت ہوتی ہیں اس میں ان کی کتابیں بھی شامل ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** ظاہری شریعت اور باطنی شریعت کی حقیقت کیا ہے؟

**جواب:** ظاہری شریعت اور باطنی شریعت دو الگ الگ چیزیں نہیں ہیں بلکہ وہ ایک ہی چیز کے دو پہلو ہیں۔ جو حقیقت میرے ظاہر و باطن کی ہے وہی شریعت کے ظاہر و باطن کی ہے۔ آپ میرے باطن کو میرے ظاہر سے الگ نہیں کرسکتے۔ اگر الگ کردیں گے تو میری شخصیت نامکمل رہ جائے گی۔ اسی طرح سے اگر شریعت کے ظاہر کو شریعت کے باطن سے الگ سمجھا جائے گا تو وہ نامکمل رہ جائے گی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** مربی جائز امور سے تو منع کرسکتا ہے، اگر ناجائز حکم دے تو کیسا ہے؟

**جواب:** ''لاطاعة لمخلوق فی معصية الخالق'' (خالق کی نافرمانی میں مخلوق کی اطاعت جائز نہیں)۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** معرفت تک پہنچنے کا ذریعہ ریاضت اور کوشش ہے جس کے بارے میں آپ نے ارشاد فرمایا۔ کیا والدین یا اعزاء کی ریاضت بھی وراثت میں جاری ہوتی ہے؟

**جواب:** نہیں، بالکل نہیں جاری ہوتی۔ ہر آدمی کی کوشش اس کے اپنے لئے ہی کارآمد اور مفید ہے۔ ''لاتزر وازرة وزر اخرىٰ'' (کوئی کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے

گا)۔''وان لیس للانسان الا ما سعی'' کوئی شخص کسی کے عمل سے فائدہ نہیں اٹھا سکتا۔اپنا عمل ہی انسان کو فائدہ پہنچا سکتا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: آپ اس عقیدے کی علمی تشریح کسی طرح کریں گے: ''**ان من ضروریات مذھبنا ان لکل من ائمتنا مقاماً لا یبلغه ملک مقرب و لا نبی مرسل**''؟ (یہ ہمارے مذہب کی ضرورت ہے کہ ہمارے آئمہ میں سے ہر ایک کا ایسا مقام ہے جس تک نہ کوئی مقرب فرشتہ پہنچ سکتا ہے اور نہ کوئی بھیجا ہوا نبی)۔

**جواب**: میرے خیال میں یہ اسلامی عقیدہ نہیں ہے۔اگر کسی نے کہا ہے تو اسلامی عقیدے سے انحراف کیا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: علاقائی ثقافت، علاقائی رسوم و رواج اور اطوار و عادات کے حوالے سے شریعت اسلامی کا کیا نقطۂ نظر ہے۔یعنی شریعت اسلامی انہیں تحفظ فراہم کرتی ہے یا انہیں kill کرتی ہے؟

**جواب**: شریعت اسلامی مقامی عادات و اطوار، علاقائی ثقافتوں اور رسوم و رواج کو ہرگز ختم نہیں کرتی۔ وہ ان سب کو ایک شرط کے ساتھ اپنے نظام اجتماعی اور اپنے تہذیبی مثالیہ یا پیراڈائم میں سمو لیتی ہے، وہ شرط یہ ہے کہ ان میں سے کوئی چیز شریعت کے احکام سے متعارض نہ ہو۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: اتنے مذاہب اور اتنی کوششیں ہیں، آخر انسان نے individually کیا بننا ہے، کیا بننا چاہتا ہے؟ اور دین ہمیں کیا بنانا چاہتا ہے؟

**جواب**: میرے خیال میں دین ہمیں ایک اچھا، متوازن اور مکمل انسان بنانا چاہتا ہے۔ ایک ایسا انسان جو اخلاقی اقدار پر کاربند ہو، جو روحانی اصولوں کی بنیاد پر کام کرتا ہو، جو دوسروں سے محبت کرتا ہو اور جو اپنے اور دوسروں کے لیے کام کرتا ہو۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: سارے مذاہب یہی کہتے ہیں جو آپ نے کہا پھر آخر اسلام ہی کیوں؟

**جواب**: یہی تو اس ساری گفتگو کا خلاصہ ہے۔ اسلام کا جو طرۂ امتیاز ہے اسی کو بیان کرنے کے لیے گفتگو ہوئی ہے۔ دعویٰ تو سب ہی یہی کرتے ہیں۔ دنیا کا ہر قانون یہ دعویٰ کرتا ہے کہ وہ عدل و انصاف قائم کرے گا، لیکن آپ کی اس بات کا جواب دینے کے لئے کئی انداز ہو سکتے ہیں۔ ایک تاریخ کا انداز ہو سکتا ہے کہ کیا تاریخ میں اسلام نے کوئی جدت فراہم کی؟ کیا عملاً اسلام کی تعلیم ایسی جامع تعلیم ہے جو ایک جامع انسان اور متکامل انسان پیدا کر سکے؟ میرے خیال میں اسلام کی تعلیم سب سے زیادہ جامع، متکامل اور متوازن ہے۔ بقیہ مذاہب میں یک رخا پن پایا جاتا ہے۔ کسی ایک پہلو پر زور ہے تو دوسرے کو نظر انداز کیا گیا ہے۔ اس لئے اسلام ایک نمایاں مقام رکھتا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: وحدت ادیان کا جو تصور مولانا آزاد نے پیش کیا ہے، اس کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں؟ سورہ بقرہ کی ایک آیت ہے کہ ''**ان الذین اٰمنوا والذین ھادوا والنصاریٰ والصابئین من اٰمن باللہ والیوم الاٰخر**''.

**جواب**: میں مولانا ابوالکلام آزاد کے نظریات وحدت ادیان سے تو واقف نہیں ہوں۔لیکن وحدت ادیان کے جس تصور کی بہت سے لوگ دعوت دیتے ہیں میں اس سے اتفاق نہیں کرتا، بلکہ اس کو اسلام کے دین کامل ہونے اور رسول اللہ ﷺ کی ختم نبوت پر ایمان کے منافی سمجھتا ہوں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: [تنزلات ستہ کے بارہ میں تھا]

**جواب**: تنزلات ستہ۔ ''عقل اول عقل دوم وغیرہ کے تصورات'' میرے خیال میں قرآن وسنت کے بالکل مطابق نہیں ہیں۔ان امور کا کوئی تعلق قرآن وسنت سے نہیں ہے۔اصل میں جب یونانی فلسفہ عربی میں ترجمہ ہوا تو یونانی فلسفہ کے بہت سے غلط عقائد اور خیالات بعض فلاسفہ نے قبول کر لیے۔بطور جوابی دلیل یا الزامی جواب کے قبول کئے یا کسی اور وجہ سے قبول کئے؟ یہ اللہ بہتر جانتا ہے۔لیکن ان خیالات کو قبول کرنے کے بعد انھوں نے ان خیالات کو اسلامی عقائد بیان کرنے کے لئے استعمال کیا۔

ان میں سے ایک خیال یہ بھی تھا۔یونانی اول تو اللہ کے وجود کے قائل نہیں تھے۔لیکن ان میں جو قائل تھے۔وہ یہ کہتے تھے (اگرچہ انتہائی فضول اور لغو بات ہے۔ لیکن بہت سے لوگوں نے اسے قبول کرلیا) کہ ایک خالق سے ایک ہی مخلوق کا ظہور ہوسکتا ہے۔یہاں جتنے لوگ بیٹھے ہیں ایک ایک کے کئی بچے ہیں۔یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ ایک سے ایک کا ظہور ہوتا ہو۔اللہ تعالیٰ سے ایک ہی کا ظہور ہوتا ہے۔بعض احادیث میں آیا ہے کہ سب سے پہلے اللہ نے عقل کو پیدا کیا۔اس پر ان فلاسفہ کو گویا دلیل ہاتھ آگئی۔تو انھوں نے کہا: دیکھو حدیث میں بھی آیا ہے، گویا عقل اول اللہ نے پیدا کی۔عقل اول سے عقل دوم پیدا ہوئی اور اس سے نو عقلیں پیدا ہوئیں۔اور پھر نویں عقل سے یہ ساری کائنات چل پڑی۔اگر نویں عقل سے ہزاروں لاکھوں پیدا ہوگئے تو عقل اول سے کیوں نہیں ہوسکتے تھے۔اللہ کے حکم سے براہ راست کیوں نہیں ہوسکتے تھے؟ یہ سوال کسی نے ان سے پوچھا نہیں۔اگر پوچھا تو اس کا کیا جواب ملا، مجھے معلوم نہیں۔لیکن یہ خیالات تھے جو کچھ صوفیوں نے باطنی صوفیوں اور اخوان الصفاء جیسے لوگوں نے مسلمانوں میں پھیلائے۔ان معاملات کا نہ عقیدے سے تعلق ہے، نہ صوفیاء سے تعلق ہے۔یہ مباحث نہ ابو طالب مکی کے ہاں ہیں، نہ شیخ شہاب الدین سہروردیؒ کے ہاں ہیں، نہ جنید بغدادی کے ہاں ملتے ہیں۔نہ اور بزرگوں کے ہاں ملتے ہیں۔یہ سوالات اور مباحث تو بہت بعد والوں کے ہاں ملتے ہیں۔اول ما خلق اللہ العقل اگر درست ہے اور واقعی حدیث میں آیا ہے تو اس کا مفہوم وہ نہیں ہے جو بعض فلاسفہ بیان کرتے ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: کیا علم لدنی علم الوحی کے متوازی ذریعہ علم ہے؟

**جواب**: علم لدنی، علم الوحی کے متوازی ذریعہ علم نہیں ہے۔علم لدنی سے مراد یہ ہے کہ بعض اوقات اللہ تعالیٰ کا خاص انعام کسی انسان کے اوپر ہوتا ہے اور اس کو خصوصی علم حاصل ہوجاتا ہے۔ہم خود دیکھتے ہیں، ایسے بڑے بڑے اکابر ہمارے زمانے میں بھی ہوئے ہیں کہ انہوں نے وہی تعلیم پائی جو ہم سب نے پائی، لیکن ان میں سے بعض کو اللہ نے بڑا علم دے دیا۔مولانا انور شاہ کشمیری اسی درس نظامی کے پڑھے ہوئے تھے، لیکن ان کو اللہ نے جو علم دیا وہ باقی درس نظامی کے فضلاء کو نہیں ملا۔اس طرح کا علم علم لدنی کہلاتا ہے، جو اللہ تعالیٰ اپنی خصوصی مہربانی سے کسی انسان کو سمجھ یا فہم کے ذریعہ دے دے۔اس کی حدیث سے بھی تائید ہوتی ہے۔حضرت علیؓ سے کسی نے پوچھا تھا کہ کیا رسول اللہ ﷺ نے آپؓ کو کوئی خاص تعلیم بھی دی ہے۔انھوں نے کہا نہیں کوئی خاص تعلیم نہیں دی ہے۔کتاب اللہ، سنت رسولؐ اور یہ دستاویز جو میری تلوار کی نیام میں رکھی ہے یا پھر وہ فہم جو اللہ تعالیٰ اپنے کسی خاص بندے کو دے دے لہٰذا اللہ تعالیٰ کسی خاص بندے کو اگر خاص فہم دے جو اکثر دے دیتا ہے تو اس فہم سے اس بندہ کو ایک خاص علم حاصل ہوجاتا ہے، اس کو علم لدنی کہہ دیتے ہیں۔یہ خاص فہم اگر شریعت کے مطابق ہے تو اللہ کی طرف سے ہے، ورنہ محض انسان کے نفسانی خیالات یا ذہنی ژولیدگی کا نتیجہ ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: کیا عبد، صدیق، قطب، وحدت، غوث، قطب الاقطاب وابدال قرآن وسنت سے ثابت ہیں؟ قضاء وقدر کے فیصلوں کی تنفیذ سے ان کا کوئی تعلق ہے؟

**جواب**: جی نہیں! یہ اصطلاحات قرآن وسنت سے ثابت نہیں ہیں۔قضا اور قدر کی تنفیذ کا میرے خیال میں ان مناصب سے کوئی تعلق نہیں ہے۔لیکن بہت سے حضرات نے یہ چیزیں بیان کی ہیں، خاص طور پر ابن عربی نے اس پر بہت بحث کی ہے اور تفصیل سے۔اور بڑی دلچسپ باتیں لکھی ہیں۔ان مباحث سے پتا چلتا ہے کہ ابن عربی کی نظر میں ایک روحانی hierarchy بھی موجود ہے۔یہ روحانی hierarchy ہی اللہ تعالیٰ کے احکام تکوینی پر عمل درآمد کراتی ہے۔میں نہیں جانتا

انھوں نے یہ بات کس بنیاد پر لکھی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** احسان عمل کا نام ہے یا کیفیت کا؟

**جواب:** احسان عمل کا نام ہے اور کیفیت کا بھی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا انسان کسی ایسی روحانی معراج تک پہنچ سکتا ہے کہ جب چاہے رسول اللہ ﷺ، صحابہ کرامؓ، یا متقین سے براہ راست رہنمائی لے لے؟

**جواب:** میرے خیال میں ایسا نہیں ہے۔ رسول اللہ ﷺ کے دنیا سے تشریف لے جانے کے بعد آپ (ﷺ) سے براہ راست رہنمائی لینے کا اگر کوئی اہل تھا تو وہ صحابہ کرامؓ تھے۔ صحابہ کرامؓ بعض اوقات کسی مسئلے کے جواب میں سرگرداں رہتے تھے۔ ایک ایک ماہ تک بحث رہتی تھی، اور اس کے بعد اتفاق رائے سے مسئلہ حل کرتے تھے۔ اگر وہ براہ راست حضور ﷺ سے پوچھ سکتے تو صحابہ کرامؓ جا کر پوچھ لیا کرتے۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ کو یہ فیصلہ کرنے میں بہت عرصہ لگا کہ مجھے جنگ جمل میں جانا چاہئے یا نہیں؟ اس کے بعد وہ جنگ جمل میں شرکت کے لئے تشریف لے گئیں۔ اس کے بعد ان کو احساس ہوا کہ انھوں نے غلط کیا اس پر وہ توبہ بھی کیا کرتی تھیں۔ صدقہ بھی کیا کرتی تھیں، اپنے بھائی اور دوسرے رشتے داروں کو ڈانٹا بھی کرتی تھیں کہ مجھے روکا کیوں نہیں۔ اگر حضور ﷺ سے وہ پوچھ سکتیں تو یقیناً پوچھتیں۔ اس سے پتہ چلا کہ کوئی ایسا طریقہ نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا روحانیت میں پیدائشی ولی یا نسبی بنیادوں پر تقویٰ کا کوئی تصور ہے؟

**جواب:** محض نسبی بنیاد پر ولایت یا تقویٰ کا اسلام میں کوئی تصور نہیں ہے۔ قرآن پاک میں انبیاء علیہم السلام کے مختلف رشتہ داروں کا ذکر کر کے ان کی مثالیں دے کر یہ بتایا گیا ہے کہ اپنے عمل سے ہی انسان اچھا یا برا ہوسکتا ہے۔ کسی کا نسب اس کو اچھا یا برا نہیں بنا سکتا۔ یہ تو ہوسکتا ہے کہ کسی کا نسب بھی اونچا ہو اور عمل بھی اچھا ہو تو ہوسکتا ہے اس کو زیادہ بڑا درجہ مل جائے۔ لیکن عمل کے بغیر نسب ہی سب کچھ کر لے یہ نہیں ہوسکتا۔ روحانیت میں پیدائشی ولی ہونے کی جہاں تک بات ہے، تو واقعہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کسی کو پیدائشی ولی بنانا چاہے تو جب چاہے اور جس کو چاہے بنا سکتا ہے، یہ تو اس کی رحمت، قدرت اور مشیئت کی بات ہے۔ اس میں کیا رکاوٹ ہے۔ ہر انسان میں اچھائی اور برائی کا داعیہ اللہ نے رکھا ہے۔ اگر وہ کسی میں پیدائشی طور پر برائی کا کوئی داعیہ نہ رکھے یا کم رکھے تو میرا خیال ہے کہ ایسا ہونا اس کی سنت سے متعارض نہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** شاہ ولی اللہ کی کتاب انفاس العارفین میں ایسے واقعات ہیں کہ جو شریعت کے اعتبار سے درست نہیں؟

**جواب:** میں نے انفاس العارفین آج سے 30 سال پہلے پڑھی تھی اور بالاستیعاب پڑھی تھی، مجھے کوئی ایسا واقعہ اس میں نہیں ملا جو شریعت سے متعارض ہو۔ کوئی متعین واقعہ آپ کے سامنے ہو تو بتائیے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** ایک حدیث میں بغیر بیعت کی موت کو جاہلیت کی موت کہا گیا ہے؟

**جواب:** وہ حدیثیں دو طرح کی ہیں۔ ایک تو وہ ہیں جن میں اس طرح کے مضمون کا ذکر ہے کہ من لم یعرف امام زمانه فهو جاهل (جو امام زمانہ کو نہیں پہنچانتا وہ جاہل ہے)۔ یہ حدیث تو موضوع ہے۔ ایسی کوئی حدیث ثابت نہیں ہے۔ ایک حدیث وہ ہے جس میں حضور ﷺ نے فرمایا کہ جس کی گردن میں بیعت

نہ ہو اور وہ مر جائے تو وہ صحیح اسلامی موت نہیں ہوگی۔اس مضمون کی احادیث ثابت نہیں۔

یہ اس زمانے کی بات ہے جب مسلمانوں میں الجماعت کا تصور موجود تھا۔صحابہ کرامؓ اور تابعین میں بیعت کا نظام قائم تھا۔لوگ حضور ﷺ سے یا آپ کے صحابہ کرامؓ سے بیعت کیا کرتے تھے۔تابعین اور تبع تابعین کے بعد کے زمانے تک یہ سلسلہ رائج رہا۔اس زمانے میں جس نے بیعت نہیں کی اس نے غلطی کی۔لیکن آج چونکہ یہ نظام موجود نہیں ہے۔الجماعت بھی موجود نہیں ہے،کوئی ایک ایسا الامام بھی موجود نہیں ہے،اس لئے آج بیعت کرنا آپ کے اختیار میں ہے،آپ کا جی چاہے تو بیعت کریں۔جس کے ایمان،علم،عقل،تقویٰ اور اخلاص پر آپ کو اعتماد ہو اس کے ہاتھ پر بیعت توبہ یا بیعت جہاد کی جاسکتی ہے۔جس پر اعتماد نہ ہو یا جس کے علم و تقویٰ کے بارہ میں تامل ہو اس کی بیعت نہ کریں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آج کے مادہ پرستی کے دور میں جب خواہشات نفس انسان کو بار بار شر پر ابھارتی ہیں،تزکیے کے لئے مربیین کی ضرورت محسوس ہوتی ہے لیکن صحیح مربیین آج کے دور میں کہاں ہیں؟

**جواب:** یقیناً آج کے دور میں جعلی مربیین کی کثرت ہے۔اصلی اور مخلص مربیین بہت کم ہیں۔لیکن مولانا رومی نے ایک بات بڑی اچھی لکھی ہے۔انھوں نے لکھا ہے کہ جعلی مربی کا وجود اس بات کی دلیل ہے کہ اصلی مربی بھی کہیں نہ کہیں موجود ہے۔اس لئے کہ جعلی سکہ اسی بازار میں چلتا ہے جہاں اصلی سکہ بھی موجود ہو۔جہاں اصلی سکہ موجود نہ ہو وہاں جعلی سکہ چل ہی نہیں سکتا۔اس لئے جعلی سکے کی موجودگی اس بات کی دلیل ہے کہ اصل سکہ بھی موجود ہے۔آپ کی تلاش کی بات ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آج کے نوجوانوں کے لئے تزکیہ واحسان کے حصول کے لئے کیا راہ عمل تجویز کریں گے؟

**جواب:** میں نے،آپ کو یاد ہوگا،تین طریقے بتائے تھے:ان تینوں طریقوں میں سے میں تو یہی تجویز کروں گا کہ قرآن کی تلاوت،سیرت کا مطالعہ اور عبادات کی پابندی کے ساتھ کبائر سے اجتناب ہی سے آج کے دور میں روحانی پاکیزگی حاصل کی جاسکتی ہے۔

سوال: آج کل یہ صورت حال بہت کثرت سے موجود ہے کہ ایک نوجوان بے مقصد زندگی سے اسلام کی طرف آتا ہے عبادات میں کثرت ہوجاتی ہے۔ہر عمل میں شریعت کا حکم تلاش کرتا ہے۔ظاہر و باطن پر توجہ دیتا ہے۔لیکن پھر کسی انتشار کا شکار ہوکر الحاد کے راستے پر نکل جاتا ہے؟

جواب: ایسا نوجوان تو بہت غنیمت ہے۔اس کے دین وایمان کا تحفظ ہماری اور آپ سب کی ذمہ داری ہے۔اگر کسی کے دل میں الجھنیں ہیں یا پریشان کن حالات ہیں تو ہم سب کو اس کا ہاتھ پکڑنا چاہئے،رہنمائی کرنی چاہئے اور ہم میں سے جس کے رابطہ میں کوئی ایسا نوجوان آئے اسے اپنے سے بڑے اہل علم کے سامنے پیش کرنا چاہئے تاکہ اگر اس کی کوئی الجھن ہو یا کوئی مسئلہ ہو تو وہ دور کرسکیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تصوف شرعی سے کیا مراد ہے؟

**جواب:** تصوف شرعی سے مراد وہ تصوف ہے جو شریعت کے مطابق ہو،قرآن وسنت کے مطابق ہو،قرآن وسنت کے مستند اور معتمد شارحین کی تصریحات کے مطابق ہو۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا یہ ممکن ہے کہ بندہ متصوف بھی ہو اور شریعت کے احکامات کی پابندی بھی کرے؟

**جواب:** بالکل ممکن ہے،نہ صرف ممکن ہے بلکہ لازمی اور ضروری ہے۔ماضی قریب ہی میں ایسے لاکھوں ہزاروں لوگ رہے ہیں۔جنھوں نے شریعت کی پابندی بھی کی اور تصوف کے طریقے پر بھی کاربند رہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: آج کل جو ذکر کا طریقہ مختلف جگہ رائج ہے کہ اندھیرا کر کے اللہ ہو کی ضربیں دل پر لگانا، کیا یہ بھی آج کل کی ضرورت کے تحت ہے؟

**جواب**: یہ تو وہی بتا سکیں گے جو یہ کرا رہے ہیں۔ لیکن مجرد ذکر اچھی چیز ہے۔ قرآن وسنت میں اس کا حکم ہے۔ اجتماعی طور پر کرنا چاہئے یا انفرادی طور پر، اس کا شریعت نے کوئی حکم نہیں دیا۔ آپ انفرادی طور پر کریں یا اجتماعی طور پر کریں، شریعت میں دونوں کی گنجائش ہے۔ ضرب لگائیں، نہ لگائیں۔ اس پر مجھے ذاتی طور پر کبھی شرح صدر نہیں ہوا۔ لیکن ذکر فی نفسہ شریعت کا حکم ہے جس پر ہم سب کو عمل کرنا چاہئے۔ ضرب لگانا اور اجتماعی طور پر ذکر بالجہر کرنا میرے خیال میں شریعت کے مزاج اور صحابہ کرامؓ کے طریقہ کے مطابق نہیں ہے۔ لیکن جو لوگ ایسا کرتے ہیں وہ اس کو ایک علاج سمجھ کر کرتے ہیں، ان پر نکیر ہرگز نہ کریں۔ کیوں کہ یہ ایک اجتہادی معاملہ ہے اور میں اس گفتگو میں ایک مرتبہ پہلے کہہ چکا ہوں کہ اجتہادی یا اختلافی معاملے پر نکیر نہیں کرنی چاہئے۔ علمی طور پر آپ ان سے اختلاف کرنا چاہیں تو ضرور کریں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: بعض معاصر لوگ تصوف کو بدعت کہتے ہیں اور اس پر شدید تنقید کرتے ہیں؟

**جواب**: جو حضرات رائج الوقت تصوف کو بدعت کہتے ہیں اور اس کے مختلف پہلوؤں پر تنقید کرتے ہیں وہ درست کہتے ہیں، اس لئے کہ تصوف کے نام پر اتنی خرافات رائج ہوگئی ہیں اور تصوف کے نام پر کاروبار کے ایسے ایسے تجارتی اڈے لوگوں نے بنا لیے ہیں، ایسے ایسے لوگ تصوف کے علمبردار بن گئے ہیں جن کی زندگی ایک شریف انسان کی زندگی بھی نہیں، ایک اچھے مسلمان کی زندگی تو دور کی بات ہے۔ اس لئے جن لوگوں نے تنقید کی ہے۔ میرے خیال میں وہ بے بنیاد نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: کیا شیخ سعدی متصوف تھے؟ وہ شہاب الدین سہروردی کے خلیفہ تھے یا نہیں تھے؟

**جواب**: یہ میرے علم میں نہیں ہے کہ شیخ سعدی شہاب الدین سہروردی کے خلیفہ تھے کہ نہیں تھے۔ متصوف ہونا ان کی کتابوں سے ظاہر ہوتا ہے۔ ان کے تذکرہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک مرضی السیرت انسان تھے۔ دینی رجحانات رکھتے تھے، باکردار انسان تھے۔ بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے۔ لیکن میں نے ان کی زندگی کے بارے میں زیادہ نہیں پڑھا، تاہم ایک تصوف کے عالم کے طور پر ان کی شہرت نہیں ہے۔ ان کی شہرت ایک معلم اخلاق اور ایک ادیب اور ایک اچھے شاعر کے طور پر ہے۔ لیکن ان کی شاعری میں اچھے خیالات کا اظہار ہے۔ ان کی کتاب گلستان اچھے اخلاق سکھاتی ہے۔ اس لئے میرے خیال میں ان کا احترام کرنا چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: آپ نے "داتا" کا لفظ استعمال کیا۔ کیا یہ لفظ صرف اللہ تعالیٰ کے لئے مناسب نہیں، غیر اللہ پر اس کا اطلاق کیا درست ہے؟

**جواب**: داتا ایک لقب ہے جو شیخ علی ہجویری کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ یہ جو القاب ہوتے ہیں اس میں لغوی معنی پر توجہ نہیں دی جاتی۔ لقب کا استعمال ادنیٰ مناسبت کی وجہ سے ہوتا ہے۔ اس طرح کے القاب کے بارے میں بہت سے لوگوں کو غلط فہمی ہو جاتی ہے۔ بعض لوگوں پر توحید کا شدت سے غلبہ ہوتا ہے اور اس غلبہ توحید میں وہ اس طرح کی عام سی چیزوں پر بھی اعتراض جڑنا شروع کر دیتے ہیں۔ داتا کا لفظ گنج بخش فیض کے معنی میں ہے۔ انہوں نے لوگوں کو فیض پہنچایا۔ اسی لئے داتا ان کا لقب ہے یعنی دینے والا۔ آخر ہم معطی کہتے ہیں، دینے والے کا لفظ بھی ہم استعمال کرتے ہیں۔ داتا لغوی معنی میں حقیقت کے اعتبار سے اللہ تعالیٰ ہی ہے، لیکن داتا گنج بخش کا لقب داتا گنج بخش اس معنی کے اعتبار سے نہیں ہے۔ ایک ادنیٰ مناسبت کی وجہ سے لقب رکھ دیا جاتا ہے۔ امام اعظم کا لقب امام اعظم تھا۔ اب اگر کوئی موحد کھڑا ہو جائے یا کوئی شان رسالت کا علم بردار یہ اعتراض کرنے لگے کہ مسلمانوں کا امام اعظم تو رسول اللہ ﷺ کے سوا کوئی نہیں ہوسکتا۔ اس لئے کہ امام اعظم کہنا شرک فی النبوت ہے۔ یہ صحیح نہیں ہوگا۔ امام اعظم کو ایک خاص وجہ سے امام اعظم کہا جاتا ہے۔ قائد اعظم کو قائد اعظم ایک خاص مناسبت کی وجہ سے کہا جاتا ہے۔ وہ یہ لقب دینے والوں کی رائے میں اپنے زمانے کے سیاسی قائدین میں سب سے بڑے قائد تھے۔ امام اعظم اپنے زمانے کے ائمہ فقہ میں سب سے بڑے امام مانے گئے۔ اس لئے

امام اعظم کا لقب ان کے لئے استعمال کیا گیا۔اس لئے کسی لقب پر لغوی معنی کے اعتبار سے جب تک صراحتاً کوئی قابل اعتراض بات نہ ہو اعتراض نہیں کرنا چاہئے۔
(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** اسباب کو اختیار کرنے کے تین درجات دوبارہ بیان فرمادیں؟

**جواب:** میں نے عرض کیا تھا کہ توکل کے بارے میں تین قسم کی غلط فہمیاں لوگوں میں عام طور پر پائی جاتی ہیں۔ بالفاظ دیگر توکل کے بارہ میں تین تصورات پائے جاتے ہیں۔ایک تصور تو وہ ہے جو شریعت کے مطابق ہے۔جس کی قرآن پاک اور سنت میں تعلیم دی گئی ہے۔''اجملوافی الطلب'' فرمایا گیا کہ اسباب کو اختیار تو ضرور کرو، لیکن اسباب کو اختیار کرنے میں حد سے آگے نہ بڑھو۔ جائز اسباب اختیار کرو، شریعت کی حدود کے اندر رہ کر ان کو استعمال کرو اور نتیجے کو اللہ پر چھوڑ دو۔ یہ توکل کا مفہوم ہے جو قرآن مجید اور احادیث مبارکہ سے معلوم ہوتا ہے۔صحابہؓ اور تابعینؒ نے اسی توکل کو اختیار کیا۔انبیاء نے بھی یہی توکل اختیار کیا۔اسباب کے بارے میں دوسرا رویہ یہ ہے جو ایک انتہا پر ہے کہ اسباب ہی کو سب کچھ سمجھ لیا جائے۔اسباب ہی کی فراہمی میں زندگی کی ساری توانائیاں لگادی جائیں، شب و روز انسان اسباب ہی کی فکر میں گھلتا چلا جائے۔اور اسباب ہی کو نتیجے کا اصل سبب قرار دیا جائے۔ یہ رویہ بھی درست نہیں ہے۔ایک اور رویہ بالکل دوسری انتہا پر ہے: سرے سے اسباب کو نظر انداز کیا جائے اور اسباب کو بالکل چھوڑ کر براہ راست نتیجے کی اللہ تعالیٰ سے امید لگالی جائے۔ یہ اللہ تعالیٰ کی عمومی سنت اور مشیت کے خلاف ہے۔اسباب کے بارے میں جو تعلیم شریعت نے دی ہے یہ رویہ اس کے مطابق نہیں ہے۔اگر ایسا ہوا کرتا تو انبیاءؑ کو اور صحابہ کرامؓ کو میدان جنگ میں جانے کی اور بہت سی قربانیاں دینے کی اور بے شمار پریشانیاں اٹھانے کی ضرورت نہ ہوتی۔اللہ تعالیٰ براہ راست دین کو قائم کردیتا، براہ راست دشمنوں کی فوجوں کے چھکے چھوٹ جایا کرتے۔ براہ راست سب کچھ ہو جایا کرتا۔ یہ جو صحابہ کرامؓ شہید ہوئے، انبیاء کو آروں سے چیرا گیا، انبیاء کو قید کیا گیا۔ یہ سارے اسباب اختیار کرنے کے نتائج تھے۔
(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** میرا سوال تصوف کے بارے میں یہ تھا کہ آپ نے بھی جیسا کہ اپنی گفتگو میں فرمایا کہ تصوف اس وقت ایک ایسی "Complex Situation" میں چلا گیا ہے کہ اس کو بیان کرنے کے لئے بہت علمی اور بہت اونچے فکری معیار کی ضرورت ہے اور اس درجے کے ہمیں مربیین کی ضرورت ہے کہ جو یقیناً ناپید ہیں یا بہت کم ہیں۔اس صورت حال میں آپ ذاتی طور پر کیا سمجھتے ہیں کہ شاہ ولی اللہؒ نے حضرت مجدد الف ثانیؒ نے بھی اس سلسلے کو جاری رکھا۔اس پر مولانا مودودی نے ''تجدید و احیائے دین'' میں اپنی ذاتی رائے یہ دی ہے کہ میں یہ سمجھتا ہوں کہ اگر وہ ایسا نہ کرتے، اس سلسلے کو جاری وساری نہ رکھتے تو زیادہ اچھا ہوتا کہ ہم مزید برائیوں سے بچ جاتے۔اس وقت جو سب سے۔اگر محتاط الفاظ میں کہوں۔ظالم اور جابر ہمارے ملک میں ہوتا ہے وہ یا پیر ہوتا ہے مخدوم ہوتا ہے یا پھر اسی طرح کی کچھ اصطلاحات اس کے نام کے ساتھ لگی ہوتی ہیں۔ پہلے دور میں لوگوں کا بیعت کا معیار بہتر تھا وہ خود تجزیہ کر کے اچھے برے میں فرق کر سکتے تھے۔اب ہر شخص کو جب آپ تجزیہ کا اختیار دیں گے تو وہ اپنے لئے کیسے صحیح راستہ اختیار کر سکے گا؟

**جواب:** پہلی بات تو یہ ہے کہ تصوف کے نام پر یقیناً انحرافات پیدا ہوئے اور ایسے خیالات اور خرافات لوگ تصوف کے نام پر بیان کرنے لگے ہیں جو دراصل تزکیہ و احسان کے لئے لازمی اور ضروری نہیں تھے۔جیسا کہ میں نے عرض کیا باطنیوں میں سے کچھ لوگ تصوف کے نام پر سامنے آئے۔جنھوں نے غلط عقائد صوفیاء سے منسوب کردیے۔ان کی کتابوں میں الحاقات ہوئے اور ایسی مثالیں درجنوں ہیں کہ بڑے بڑے صوفیاء کی کتابوں میں الحاقات کیے گئے ہیں اور ان کو باطنی نقطہ نظر کے قریب لانے کی کوشش کی گئی۔اس لئے جن حضرات نے تصوف پر تنقید کی ہے انھوں نے انہی اسباب کو سامنے رکھ کر تنقید کی ہے۔ان حضرات کی تنقید بڑی وزنی ہے اور اس کی مستحق ہے کہ اس پر سنجیدگی سے غور کیا جائے۔اور یہ طے کیا جائے کہ تزکیہ و احسان کے مقاصد کو آج کے دور میں حاصل کرنے کے لئے کیا کرنا چاہئے۔ایک زمانہ تھا۔جو صدر اسلام کا زمانہ نہیں تھا، لیکن بعد میں چوتھی یا پانچویں صدی ہجری میں یا چھٹی صدی ہجری میں۔ جب یہ صوفیانہ سلسلے وجود میں آئے۔ان صوفیانہ سلسلوں میں بعض نے بڑی بڑی مفید خدمات سرانجام دیں۔اپنے اپنے علاقوں میں ان کے اثرات بہت مفید اور گہرے ہوئے۔انھوں نے امت مسلمہ کو ایک مرکز پر جمع رکھا۔پھر وقت کے ساتھ ان کی گرفت کمزور ہوتی گئی اور ان کے جانشین عموماً محض ایک روایت کے ترجمان یا نمائندہ بن کر رہ گئے۔جیسا کہ میں نے عرض کیا تھا کہ جب کوئی

ادارہ بنتا ہے تو ادارے میں کچھ اسباب اور وسائل بھی اختیار کیے جاتے ہیں۔ بعد میں وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ وہ وسائل مقاصد کی حیثیت اختیار کر لیتے ہیں اور مقاصد نظر انداز ہو جاتے ہیں۔ یہ بات جہاں اور بہت سے میدانوں میں ہوئی تصوف کے میدان میں بھی ہوئی۔ تصوف میں ایسے طریقے یا اعمال جن کی حیثیت دراصل تدبیر یا وسیلے کی تھی وہ اصل مقاصد بن گئے اور جو اصل مقاصد تھے وہ نظر انداز ہو گئے۔ آج کے اہل علم وتقویٰ کے لئے یہ بات غور کرنے کی ہے کہ آج تزکیہ و احسان کے مقاصد کو کیسے حاصل کیا جائے۔ اس کا ایک طریقہ تو یہ ہے کہ آپ براہ راست قرآن مجید اور سنت سے اپنے آپ کو وابستہ کر لیں۔ آپ قرآن پاک کی تلاوت کریں، مطالعہ کریں اور ایسے حضرات جن کے دین وتقویٰ اور علم وعقل پر آپ کو اعتماد ہو تو ان کی کتابیں، ان کا تذکرہ، ان کی سوانح عمری مطالعہ میں رکھیں تو اس سے خود بخود نیکی کا، تقویٰ اور صلاح کا ایک رجحان پیدا ہوتا ہے۔ اللہ کی کتاب خود رہنمائی فراہم کرتی ہے اور آپ خود بخود اس راستے پر چل پڑتے ہیں۔ اگر صاحب علم و تقویٰ لوگ موجود نہ ہوں تو براہ راست قرآن سے رجوع کریں اس لئے کہ جس قرآن نے پہلے اتنی بڑی تعداد میں اصحاب تقویٰ اور ارباب تزکیہ واحسان پیدا کیے ہیں وہ آج کیوں پیدا نہیں کر سکتا؟ یقیناً وہ آج بھی پیدا کر سکتا ہے۔ ہو سکتا ہے کہ بغیر کسی صاحب احسان کی تربیت کے آپ براہ راست قرآن کی تربیت سے اس منزل تک پہنچ جائیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آج کا آپ کا لیکچر بلاشبہ ایک مشکل موضوع پر تھا اور جس طرح گزشتہ لیکچرز میں آپ نے انصاف کیا ہے آج بھی آپ نے انصاف کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے۔ صرف ایک مختصر سی بات کروں گا۔ اگر اس میں کوئی سوال پیدا ہوتا ہے یا تبصرے کی گنجائش پیدا ہوتی ہے تو مجھے خوشی ہوگی۔ آپ نے فرمایا تھا اور درست فرمایا تھا کہ یہودیوں نے ظاہریت پر بڑا زور دیا اور اس بارے میں وہ بڑا متشددانہ رویہ رکھتے تھے۔ عیسائیت نے اس ضمن میں آپ نے پال کا نام لیا، وہ بھی آپ نے درست نام لیا، لیکن میرے خیال میں بائبل "New Testament" میں میتھیو اور مارکس نے خود بخود جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے یہ قول منسوب کر رکھا ہے کہ جب حضرت یحییٰ علیہ السلام کے پیروکاران کے پاس آئے اور انھوں نے ان کے روبرو یہ سوال اٹھایا کہ آپ اور آپ کے جو ساتھی آئے ہیں وہ روزہ نہیں رکھتے۔ اس پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے یہ جواب دیا کہ جب تک آپ کے درمیان ایک دولہا ہے (انگریزی ترجمہ میں Bridegrooms) اس وقت تک خوشیاں ہیں، بے فکری ہے۔ جب دولہا چلا جائے گا اس کے بعد روزہ رکھنا شروع کر دیں گے۔ ظاہر ہے یہ بھی کوئی الحاق یا تحریف ہے۔ ایک پیغمبر کی زبان سے یہ بات نہیں آ سکتی۔ لیکن جہاں تک بائبل ہے اس میں خود اس قسم کے اشارے ملتے ہیں۔ آپ نے تزکیہ اور احسان کو بیان کرتے ہوئے بالخصوص حدیث جبریلؑ کے حوالے سے جو بات کہی ہے وہ بھی درست ہے، اور تصوف کے ساتھ اس کو ملا کر میرے خیال میں آپ نے اس کو ضرورت سے کچھ زیادہ وسعت دے دی ہے۔ اس میں جس احسان کا ذکر ہے وہ ترک دنیا نہیں ہے، بلکہ وہ دنیا کو قبول کر کے اس کی اصلاح کرنے کا نام ہے۔ تزکیہ یا احسان اتنی بھی صفائی کا تقاضا نہیں کرتا کہ آپ دنیا کے بارے میں جو رجحانات ہیں وہ نظر انداز کر دیں۔ اور تہذیبوں کی تعمیر کا کام بھی اس صفائی کے ساتھ نکل جائے۔ اس کی بھی ایک حد ہی ہے۔

آپ نے فرمایا کہ تصوف ایک ردعمل تھا، اور جو بھی ردعمل ہوگا اس میں افراط وتفریط تو ہوتی ہے خود آپ نے بھی اشارہ کیا ہے کہ وہ ''صوف'' پہنتے تھے اور ان کا کھانا پینا ان کے حلیے بالکل ظاہردار یا مادہ پرستوں سے جدا تھے۔ تو ان میں تو لازمی طور پر ایک رجحان ترک دنیا کا نظر آتا ہے۔ خود تصوف میں بھی جو دو مدارس فکر تھے، ایک خراسانی اور دوسرا بغدادی، ان دونوں میں زندگی سے فرار جیسی کیفیت تھی۔ وہ یہ سمجھتے تھے کہ شاید انسان کی نجات ترک دنیا میں زیادہ ہے۔ فنا کی جو آپ نے تعریف کی وہ اچھی تھی، لیکن فنا کو اگر بقاء کے ساتھ وابستہ کر کے آپ اس کی تعریف کا تعین کریں گے تو میرا خیال ہے کچھ تھوڑا سا وہی معنی نکلے گا جس کی آپ مزمت کر رہے تھے۔ اس طرح تصوف میں بہت سارے نظریات ہیں جو اہل تصوف کے بنیادی نظریات ہیں۔ یہاں تک کہ شاہ ولی اللہؒ نے بھی ان کا ذکر کیا ہے ان کی کتاب جو وحدت الوجود اور وحدت الشہود کے درمیان فیصلہ کے بارہ میں ہے اس میں بھی انہوں نے ذکر کیا ہوا ہے۔ خود مجدد الف ثانی نے بھی ان سارے مراحل سے گزر کر تسلیم کیا کہ مقام عبدیت کو میں نے سب سے بہتر پایا۔ اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ وحدت الوجود، وحدت الشہود، تصور شیخ، علم لدنی یہ سب کیا ہے؟ اس نے تو اتنا نقصان مسلمانوں کو میرے خیال میں پہنچانا ہے کہ اگر مسلمانوں کے زوال کے بارے میں کوئی تحقیق کرے تو ثابت ہوگا کہ غالباً تصوف کا اس زوال میں بڑا ہاتھ ہے۔ اس سے لازماً وہ منفی تصوف مراد ہے جس کا آپ نے ذکر ہے۔ لیکن یہ اس کا لازمی نتیجہ تھا جو ہونا تھا۔ مثلاً صوفی لٹریچر میں جگہ جگہ آپ کو یہ باتیں ملیں گی کہ ''علم درسی نہ بود علم

سینا بود'' خود مولانا رومؒ نے کہا ہے، جن کا ذکر آپ نے بھی کیا ہے کہ ''علم حق در علم صوفی گم شدہ'' کہ علم حق جو ہے وہ صوفی کے علم میں ختم ہو گیا۔ تو علم حق تو شریعت ہی ہے تو اس قسم کی باتیں ہیں اس نے مسلمانوں کو اپنے علوم سے علیحدہ کر دیا اور میرا خیال ہے کہ وہ جو ہمارے ہاں تہذیبی انحطاط آیا ہے اس میں تصوف کا بڑا ہاتھ تھا۔

**جواب:** جہاں تک اس بات کا تعلق ہے سینٹ پال سے پہلے بائیبل میں یہ چیز موجود ہے۔ اس سے میں تھوڑا اختلاف کروں گا۔ تاریخی طور پر سینٹ پال پہلے سامنے آئے اور موجودہ چار انجیلیں بعد میں سامنے آئیں۔ اس لئے درحقیقت جو بات سینٹ پال نے کہی تھی وہی بات بعد میں ان چار انجیلوں میں ظاہر ہوئی جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے 104 یا 105 سال بعد سامنے آئے۔ اس لئے قانون تورات کو منسوخ کرنے کی اصل ذمہ داری موجودہ چار انجیلوں پر نہیں، بلکہ اس سے پہلے سینٹ پال پر عائد ہوتی ہے۔ سینٹ پال ہی کے خیالات سے متاثر ہو کر جن حضرات نے انجیلیں لکھیں انھوں نے وہ خیالات بھی اس میں بیان کر دیے۔ لیکن سینٹ پال پہلے ہوں یا یہ چار انجیلیں پہلے ہوں، یہ تو محض ایک ضمنی چیز ہے۔ جو بات میں کہنا چاہتا تھا وہ یہ تھی کہ عیسائیت میں روز اول ہی سے قانون اور شریعت کے ظاہری پہلو کو بہت کم اہمیت دی گئی، بلکہ بڑی حد تک نظر انداز کر دیا گیا۔ اور اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ جو توازن مطلوب تھا، جس کی قرآن مجید نے دعوت دی ہے، وہ نہ یہودیوں میں تھا اور نہ عیسائیوں میں۔ اس بات سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ سینٹ پال پہلے تھے یا وہ انجیلیں پہلے تھیں۔

رہی آپ کی یہ بات کہ تصوف کی ایک غلط اور زوال پذیر دور کی تعبیر نے مسلمانوں کو نقصان پہنچایا۔ اس سے کوئی اختلاف نہیں کر سکتا۔ یقیناً تصوف میں زوال آیا۔ یہ زوال فقہ میں بھی آیا۔ اس نے بھی مسلمانوں کو نقصان پہنچایا۔ وہ زوال جو تقلید کے نام پر متاخرین میں آیا وہ بھی مسلمانوں کی پریشانیوں کا بہت بڑا سبب ہے۔ پچھلے دنوں مجھے ترکی کے بارے میں کچھ کتابیں پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ خاص طور پر دو تین کتابیں مشہور ہیں۔ ایک نیازی برکس کی ہے، ایک برنا ڈلیوس کی ہے۔ دونوں کتابیں بڑی کلاسک حیثیت رکھتی ہیں۔ ایک دو اور کتابیں میں نے دیکھیں۔ مجھے پہلے سے یہ خیال تھا اور اب ترکی کی تاریخ پر از سر نو نظر ڈالنے کے بعد بہت شدت سے احساس ہوا کہ ہمارے متاخر فقہائے اسلام کی ایک بڑی تعداد کی مقلدانہ ذہنیت نے اور تقلید پرستانہ انداز پر زور دینے کے رویہ نے ترکی میں سیکولرازم کا راستہ ہموار کیا۔ اور سلطنت عثمانیہ کے زوال میں اگر براہ راست نہیں تو بالواسطہ وہ ضرور ذریعہ بنے۔ اس لئے جہاں بھی فکری زوال اور عقلی انحطاط آئے گا وہاں انحطاط پذیر خیالات بھی آئیں گے۔ وہ تصوف میں آئے ہوں، فقہ میں آئے، ہوں، وہ تفسیر کے نام سے آئے ہوں نتیجہ سب جگہ ایک ہی نکلے گا۔ ایک زمانہ تھا کہ تفسیر قرآن پاک کو ایک زندہ اور حویت (Dymanism) سے بھرپور زندہ کتاب کے طور پر مسلمانوں کے دلوں میں اتارتی تھی، ان کے رگ و پے کا حصہ بناتی تھی۔ اس کے برعکس اگر آپ نویں، دسویں، گیارہویں، بارہویں صدی ہجری کی تفسیر دیکھیں تو ان میں سے متعدد تفسیروں میں اس طرح کے از کار رفتہ مسائل آپ کو کثرت سے ملیں گے جن کا کوئی تعلق عملی زندگی سے نہیں ہے۔ ایسے سوالات جو کبھی بھی مسلمانوں کے لئے عملی سوالات نہیں رہے، ان مسائل کا نام تفسیر رکھ دیا۔ ظاہر ہے کہ ان تفسیروں کو پڑھ کر نہ قرآن پر ایمان پختہ ہوتا ہے نہ قرآن کی گہرائیوں میں اترنا نصیب ہوتا ہے۔ علامہ اقبالؒ نے بہت خوب کہا ہے کہ

علاج ضعفِ یقیں ان سے ہو نہیں سکتا
غریب اگرچہ ہیں رازی کے نکتہ ہائے دقیق

دور متاخر کے مسلمان مفسرین میں اس طرح کے دقیق نکتے تو بہت پیدا ہوئے، لیکن اس سے ضعفِ یقیں کا علاج نہیں ہو سکا۔ اس لئے یہ بات میں محض تصوف تک محدود نہیں رکھتا، بلکہ مسلمانوں کی ساری علمی روایت کو دسویں صدی ہجری کے بعد سے ایک زوال و انحطاط سے واسطہ پڑا، اور بعد کے مزید تین سو سال میں وہ زوال اپنی انتہا تک پہنچ گیا۔ مزید برآں جلتی پر تیل ڈالنے کا کام مغرب کی اس ''ترقی'' نے انجام دے دیا۔ ایک طرف مغرب میں تیزی سے علم و فن کی ترقی ہو رہی تھی۔ دوسری طرف مسلمان زوال کا شکار ہو رہے تھے۔ اس کیفیت نے زمین آسمان کا فرق پیدا کر دیا اور مسلمانوں کا زوال کھل کر سامنے آ گیا۔ اس زوال و انحطاط کو صرف تصوف تک محدود کرنا میرے خیال میں درست نہیں ہے۔ یہ مسلمانوں کی پوری علمی تاریخ کی ناکامی ہے۔ یہ کسی ایک علم یا فن کی ناکامی نہیں، پوری روایت کی ناکامی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** باطنیت کے حوالے سے جو بات آپ نے کہی تھی اس میں خود تصوف کے جو بڑے لوگ ہیں وہ بھی شامل ہیں۔ ان کی تحریروں میں اس کے کچھ جراثیم ملتے ہیں۔ مثلاً امام جعفرؒ کا یہ کہنا تھا کہ قرآن کے ہر لفظ یا سطر میں چار سطحیں ہیں۔ جن کے بارہ انھوں نے کہا تھا کہ عبارہ، اشارہ، لطیفہ اور حقیقت۔ اسی طرح مقاتل ابن

سلیمانؒ کا کہنا یہ تھا کہ قرآن میں ایک مفہوم تاریخی ہے، ایک مجازی ہے، ایک حقیقی ہے۔تو اس میں باطنیت پیدا ہوجاتی ہے۔یعنی الفاظ کے پیچھے ایک باطن ہے جس کا صرف ایک صاحب باطن کو ہی علم ہے، عام انسانوں کو نہیں ہے۔اسی طرح علم لدنی بھی خود باطنیت کی طرف جاتا ہے۔اگر میں یہ اصرار کروں کہ مجھے قرآن کی آیات کی ایک خاص مطلب معلوم ہے۔جو پچھلے پندرہ سو سال کسی کو پتا نہیں تھا تو میں باطنیت کی طرف جارہا ہوں۔

**جواب:** جہاں تک امام جعفر صادقؒ کا تعلق ہے تو میں نہیں سمجھتا کہ جو چیزیں ان سے منسوب ہیں وہ سب سو فیصد درست ہیں۔امام جعفر صادقؒ نے خود کوئی کتاب تحریر نہیں فرمائی، انھوں نے کوئی چیز املاء نہیں کی، ان کے کسی براہ راست شاگرد نے کوئی کتاب نہیں لکھی، ان سے جو بھی اقوال منسوب ہیں وہ بہت بعد کے لوگوں نے ان سے منسوب کیے ہیں۔خاص طور پر جو اقوال باطنیت کے رجحانات رکھتے ہیں تو وہ بہت بعد میں باطنی اہل قلم نے خاص طور پر اسماعیلی اہل قلم نے ان سے منسوب کیے ہیں۔اس لئے ان بیانات کے امام جعفر صادقؒ کے اقوال ہونے میں مجھے شدید تأمل ہے۔میرے خیال میں یہ امام جعفر صادقؒ کے اقوال نہیں ہیں۔یہی بات مقاتل بن سلیمان کے بارہ میں کہی جاسکتی ہے۔یہاں یہ بھی ذہن میں رہنا چاہئے کہ مقاتل بن سلیمان کا شمار بہت سے جید اہل علم کے نزدیک مستند لوگوں میں نہیں تھا۔

لیکن جو دوسرے حضرات ہیں انھوں نے یقیناً بعض ایسے مسائل اٹھائے ہیں جن کا بعد کے لوگوں نے غلط استعمال کیا۔اور غلط استعمال ہر چیز کا ہوسکتا ہے۔اچھی چیز کا بھی غلط استعمال ہوسکتا ہے اور غلط چیز کا تو غلط استعمال ہوتا ہی ہے۔میرے خیال میں مقاتل ابن سلیمان کی تفسیر میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جس کا کوئی ایسا مفہوم لیا جاسکتا جو قرآن وسنت کے خلاف ہو۔

علم لدنی کا مفہوم جو اکابر صوفیاء کے ہاں مشہور ہے وہ یہی ہے کہ ایک فہم خاص جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے عطا ہو، بشرطیکہ وہ قرآن وسنت کی حدود کے مطابق ہو۔کوئی ایسی فہم جو قرآن وسنت کی نفی کردے وہ زندقہ ہے اور قابل قبول نہیں ہے۔واقعہ یہ ہے کہ ایسے انسان ہر دور میں موجود ہوتے ہیں، آپ نے بھی دیکھے ہوں گے، میں نے بھی دیکھے ہیں، جو عام انسانوں سے بڑھ کر فہم وبصیرت رکھتے ہیں اور وہ فہم وبصیرت ظاہری اسباب کی محتاج یا مرہون منت نہیں ہوتی۔جو اسباب مجھے اور آپ کو حاصل ہیں وہی ان کو بھی حاصل ہوتے ہیں۔میں اور آپ ایک درس گاہ میں داخل ہوتے ہیں۔ہمارے ساتھ دس طلباء اور ہیں۔ہم سب وہی تعلیم پاتے ہیں۔وہی کتاب وہی استاد، سب کچھ وہی ہوتا۔ان سب طلبہ میں سے ایک بہت نمایاں ہوکہ صفِ اول کا مفکر بن جاتا ہے، وہ اکنامکس پڑھ کر ڈاکٹر محبوب الحق بن جاتا ہے۔باقی لوگ نہیں بن پاتے تو کیوں نہیں بن پاتے۔صرف اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے کوئی خاص بصیرت دی تھی، کوئی خاص عقل دی تھی، کوئی خاص ذوق وشوق اور ملکہ دیا تھا۔اسی کو علم لدنی کہتے ہیں۔اگر یہ خصوصی فہم وبصیرت دینی معاملات میں ہو تو اس کی پرکھ کا واحد ذریعہ قرآن مجید اور سنت رسولؐ ہے۔اگر یہ بصیرت دنیاوی معاملات میں ہو تو انسانی عقل اور تجربہ اس کی پرکھ ہے۔اگر یہ بصیرت انسانی عقل اور تجربے کے خلاف ہے، یا قرآن وسنت کے خلاف ہے تو دونوں صورتوں میں استرداد کے قابل ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تصوف تقرب الی اللہ کا نام ہے۔سوال یہ ہے کہ اس تقرب کی حدود کیا ہیں؟ کیا ”انا الحق“ اور ”ما فی جبتی سوی اللہ“ جیسے دعوے خلاف اسلام نہیں ہیں؟ آپ نے دیگر صوفیاء کا ذکر کیا، لیکن عوام میں مشہور دو نام حلاج اور منصور کا ذکر نہیں فرمایا۔اور تقرب اور وحدالوجود میں فرق واضح ہوجائے تو سامعین کے لئے مفید ہوگا۔

**جواب:** آپ کا یہ سوال تو ایک سلسلہ سوالات ہے۔ان کا جواب اختصار کے ساتھ یہ ہے کہ تقرب کی حدود وہی ہیں جو شریعت میں بیان ہوئی ہیں۔تقرب کی معراج یہ ہے کہ انسان کو درجہ احسان حاصل ہوجائے اور یہ یقین حاصل ہوجائے کہ وہ براہ راست اللہ تعالیٰ کی نظروں میں ہے۔اللہ تعالیٰ کے حضور اس حضوری کا جو احساس اور شعور ہے۔وہ یقین اور فطرت ثانیہ کے درجے تک پہنچ جائے یہی تقرب ہے۔

”انا الحق“ اور ”ما فی جبتی سوی اللہ“ جیسے دعوے بلاشک وشبہ شریعت سے متعارض ہیں۔ان کے شریعت سے متعارض ہونے میں کوئی شبہ نہیں۔جن حضرات نے یہ دعوے کئے ہیں، یا جن سے منسوب ہیں، ان کے بارے میں مسلمانوں میں دو نقطہ نظر رہے ہیں۔ایک نقطہ نظر اس دعوے کی تاویل کا ہے کہ ان دعوؤں اور بیانات کی کچھ ایسی تاویل کی جائے کہ یہ شریعت سے متعارض نہ رہیں۔

دوسرا نقطہ نظر وہ ہے جو ان کے معاصر علماء کا تھا۔ آپ نے منصور اور حلاج دو نام لئے ہیں۔ یہ دو نام نہیں ہیں۔ یہ ایک ہی شخص کا نام ہے: حسین ابن منصور حلاج پورا نام یہ تھا۔ یہ بغداد میں ایک شخص تھا۔ میرے مطالعہ کی رو سے یہ ایک گمراہ، زندیق اور ملحد شخص تھا۔ اس دور کے علماء کرام نے اس کے بارے میں یہی فیصلہ کیا تھا۔ اپنے دور کے سب سے بڑے مفسر، سب سے بڑے محدث اور مستند ترین مؤرخ علامہ حافظ ابن کثیر نے البدایہ النہایہ میں حسین بن منصور کو بہت بڑا زندیق قرار دیا ہے اور اس کے قتل کیے جانے پر تشکر کے الفاظ انھوں نے اپنی تاریخ میں لکھے ہیں۔ میں تو منصور کے بارے میں حافظ ابن کثیر دمشقیؒ کی رائے کا قائل ہوں۔ اس زمانے کے جتنے معاصر تذکرے ہیں وہ سب اس شخص کو ملحد اور زندیق اور باطنی قرار دیتے ہیں۔ بعد میں باطنی شعراء کی وجہ سے اس کی شہرت نیک نامی کے انداز کی ہونے لگی۔ اور بہت سے حضرات نے اس کے اقوال کی تاویل کرنا چاہی۔ انا الحق کی تاویل اگر کر بھی لی جائے تو منصور کے بہت سے ایسے اقوال اور اعمال معاصر تاریخوں میں موجود ہیں جن کی کوئی مثبت تاویل نہیں کی جاسکتی۔ ان بیانات کو شریعت کے مطابق قرار دینا بڑی دشوار بات ہے۔

لیکن ایسے بزرگ خاص طور پر شیخ بایزید بسطامیؒ یا اور بہت سے دوسرے حضرات جو ہر اعتبار سے متبع سنت اور مرضی السیرت بزرگ تھے، جن کے معاصر تذکرہ نویس ان کے تقویٰ اور اخلاص کی گواہی دیتے ہیں، ان سے اگر اس طرح کے اقوال مروی ہوں تو ان کی بلاشبہ تاویل ہونی چاہیے اور درست تاویل کی جانی چاہیے۔ ان حضرات کے اقوال کی ایک تاویل یا توجیہ تو وہ ہے کہ جو حضرت مجدد الف ثانیؒ نے کی ہے۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ بعض اوقات ان بزرگوں کے شدت احساس کی وجہ سے ان پر ایک عالم وارفتگی طاری ہو جاتا ہے۔ اس کیفیت میں ان کی زبان سے بے ساختہ الفاظ نکل جاتے ہیں جو بظاہر ان کے عام عقیدہ اور خیالات سے متعارض ہوتے ہیں۔ شیخ بایزید بسطامیؒ سے منصوب عبارتوں کی بھی انہوں نے یہی تاویل کی ہے۔ شدت احساس کی وجہ سے کبھی کبھی اللہ کے حضور حضوری کا احساس ان کے ہاں اتنا شدید ہو جاتا تھا کہ ان کو یہ محسوس ہونے لگتا تھا کہ کائنات میں کچھ نہیں ہے اور صرف اللہ ہی کا وجود ہے۔ اسی شدت احساس کی وجہ سے ان کی زبان سے اس طرح کے الفاظ نکل گئے۔ جو اپنے ظاہری مفہوم میں نہیں لئے جانے چاہیں۔

وحدت الوجود اور تقرب دونوں الگ الگ چیزیں ہیں۔ وحدت الوجود کوئی عقیدے کا مسئلہ نہیں، نہ شریعت کا مسئلہ ہے۔ عقیدہ اور شریعت کا مسئلہ توحید کا مسئلہ ہے جس کی ضد شرک ہے۔ وحدت فلسفہ کا مسئلہ ہے جس کی ضد کثرت ہے۔ جب تصوف میں فلسفیانہ عناصر شامل ہونے لگے، اور یہ سلسلہ ساتویں آٹھویں صدی ہجری سے شروع ہو گیا تھا۔ اس سے پہلے بھی کبھی کبھی ایسا ہو جاتا تھا، اس وقت سے بہت سے ایسے مباحث تصوف کی کتابوں میں آگئے جو نہ عقیدے کا مسئلہ تھے، نہ طریقت کا مسئلہ تھے، نہ تقرب الی اللہ سے ان کا کوئی تعلق تھا۔ وہ فلسفہ کے مسائل تھے۔ جو مثلاً وحدت الوجود اور اس طرح کے مباحث کی صورت میں سامنے آئے۔

یہ مباحث تصوف میں بیان کرنے میں سب سے نمایاں کردار شیخ محی الدین ابن عربی کا ہے۔ جو شیخ اکبر کے نام سے مشہور ہیں۔ شیخ اکبر کے بارے میں بھی دو نقطہ نظر امت میں پائے جاتے ہیں۔ ایک شدید نقطہ نظر علامہ ابن تیمیہؒ کا ہے جو ان کو دائرہ اسلام سے قریب قریب خارج ہی سمجھتے ہیں۔ دوسرا نقطہ نظر ان کے متبعین کا ہے جو ان کو شیخ اکبر اور خاتم الاولیاء اور سب سے بڑا ولی کہتے ہیں۔ ایک معتدل اور درمیانہ نقطہ نظر شیخ احمد سرہندیؒ کا ہے۔ جو کہتے ہیں کہ میں ان کا احترام کرتا ہوں، لیکن میں ان کی رائے سے اختلاف کرتا ہوں۔ ایک جگہ انھوں نے بہت زبردست بات کہی ہے جو ان کے مکتوبات میں بھی موجود ہے۔ کسی مرید نے ان کو خط لکھا اور شیخ محی الدین ابن عربی کے متبعین میں سے کسی بزرگ کا کوئی قول نقل کیا جو بظاہر شریعت سے متعارض معلوم ہوتا تھا۔ اس کے جواب میں حضرت مجدد نے فارسی میں لکھا کہ ''فقیر را اصلاً تاب استماع این سخناں نیست، بے اختیار رگِ فاروقیم بحرکت آمد''۔ فقیر کو اس طرح کی باتیں سننے کی تاب نہیں ہے۔ آپ کا خط پڑھتے ہی میری رگ فاروقیت بے اختیار حرکت میں آگئی۔ پھر آگے انھوں نے لکھا کہ مارا کلام محمدؐ عربی درکار است نہ کلام ابن عرب: (ترجمہ) ہمیں محمدؐ عربی کا کلام درکار ہے ابن عربی کا کلام درکار نہیں ہے۔ مارا بنص کار ست، نہ بفص، ہمیں نص قرآنی سے بحث ہے، فص یعنی فصوص الحکم (ان کی مشہور کتاب) سے بحث نہیں ہے۔ وفتوحات مدینہ مارا از فتوحات مکیہ مستغنی ساختہ۔ یعنی فتوحات مدینہ یعنی حضورﷺ کی فتوحات (احادیث اور شریعت) نے ہمیں فتوحات مکیہ سے (جو ابن عربی کی کتاب ہے) مستغنی کر دیا ہے۔

میرے خیال میں یہ نقطہ نظر سب سے معتدل ہے۔ شیخ محی الدین ابن عربی کے اصل خیالات کیا تھے؟ اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔ ان کی کتاب فتوحات مکیہ آج سے کافی عرصہ پہلے میں نے پڑھی تھی۔ میں اپنا ذاتی تجربہ بتا رہا ہوں۔ فتوحات مکیہ جب میں نے پہلی مرتبہ پڑھی۔ آج سے کوئی تیس سال پہلے، تو کچھ حصے اس کے سمجھ آئے اور کچھ حصے سمجھ میں نہیں آئے۔ لیکن میرا تاثر یہ تھا کہ یا تو یہ شخص بہت اونچے درجے کا عبقری اور جینیئس تھا۔ اتنا بڑا جینیئس کہ اس سے بڑا Genius انسانوں میں کوئی

پیدا نہیں ہوا۔ یا پھر بہت ژولیدہ فکر انسان تھا جس سے بڑا ژولیدہ فکر مسلمانوں میں پیدا نہیں ہوا۔

پھر اتفاق سے ۱۹۸۶ء میں آج سے ۲۱ سال پہلے مجھے شام جانے کا اتفاق ہوا۔ وہاں دمشق میں ایک بزرگ سے ملاقات ہوئی جن کا نام محمد محمود غراب تھا۔ ان کے بارے میں بتایا گیا کہ اس وقت شیخ محی الدین ابن عربی کے علوم کے سب سے بڑے ماہر دنیا میں یہ ہیں۔ جب میں ان سے ملنے گیا تو ان سے گفتگو کے دوران پتا چلا کہ فتوحات مکیہ کے جو نسخے اس وقت مروج رہے ہیں اور فصوص الحکم کے جو نسخے مروج ہیں وہ اکثر جعلی ہیں اور ان سب میں باطنیوں نے الحاقات کئے ہوئے ہیں۔ انھوں نے مجھے ایک نسخہ دکھایا جو ان کے بیان کے مطابق شیخ محی الدین ابن عربی کے اپنے ہاتھوں کا لکھا ہوا تھا۔ اس نسخہ کے آخر میں اس میں ایک جگہ لکھا ہوا تھا جو ان کا گویا کولوفون تھا جس سے اندازہ ہوا یہ انہی کا لکھا ہوا ہے۔ ''وانا الفقیر الی اللہ محی الدین المودعو بابن عربی''۔ اس طرح کی کوئی چیز لکھی ہوئی تھی۔ شیخ محی الدین ابن عربی کے بارے میں کوئی بات کہنا بڑا دشوار ہے۔ نہیں کہہ سکتے کہ کون سی بات انھوں نے کہی اور کون سی نہیں کہی۔

یہ امر واقعہ ہے کہ جب پانچویں، چھٹی صدی ہجری میں باطنیوں کو دنیائے اسلام کے بعض علاقوں میں عروج اور اثر و رسوخ حاصل ہوا۔ مثلاً اسماعیلیوں کو مصر میں اور قرامطہ کو کئی دوسرے علاقوں میں اور متعدد مقامات پر ان کی حکومتیں قائم ہوئیں، مراکش میں، ہمارے ملتان اور سندھ میں، تو انھوں نے بڑے پیمانے پر بزرگان اسلام کا قتل کیا۔ اور سینکڑوں ایسے واقعات ہوئے کہ باطنیوں نے مختلف خانقاہوں میں جا کر وہاں کے مقامی بزرگ کو شہید کیا اور خود کو ان کا خلیفہ یا جانشین ظاہر کر کے وہاں قبضہ کر لیا۔ ملتان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہاں بھی ایسا ہوا۔ ملتان میں شمس الدین سبزواری کے نام سے جو بزرگ مدفون ہیں ان کے بارہ میں بھی بعض اہل تحقیق کی بیان ہے کہ ملتان میں بھی اسی نام سے ایک باطنی شخص آیا۔ اس کے بارے میں کچھ لوگوں کا خیال تھا کہ وہ شمس الدین تبریزی ہیں جو مولانا رومؒ کے شیخ تھے، لیکن یہ شمس الدین وہ شمس الدین نہیں تھے۔ شمس الدین سبزواری نام کا ایک باطنی تھا جو یہاں آیا اور یہاں کے چند مقامی بزرگوں کو شہید کر کے ان کی جگہ جانشین بن کر بیٹھ گیا تھا۔ یہ انھوں نے کئی جگہ کیا۔ اس کے ساتھ ساتھ انھوں نے یہ بھی کیا کہ قلمی کتابیں لکھ کر ایک جگہ سے دوسری جگہ تک پھیلائیں۔ ہندوستان کے بزرگوں کے بارے میں کتابیں عرب دنیا میں، عرب دنیا کے بارے میں ماوراء النہر میں اور ماوراء النہر کے بزرگوں کی کتابوں کے بارے میں مراکش میں الحاقات کر کے ملحدانہ باطنی خیالات کو عام کیا خود شیخ عبدالوہاب شعرانی جیسے جید صاحب علم بزرگوں کو اپنی زندگی ہی میں اس کا تجربہ ہوا۔ اگر ایسا ہے تو پھر مزید احتیاط سے کام لینا چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تصوف کے ذکر میں حافظ شیرازی اور غالب کا ذکر تو ہوا علامہ اقبال کا ذکر کیوں نہیں؟

**جواب:** حافظ اور غالب کا تذکرہ تو ضمناً آیا تھا۔ خدانخواستہ علامہ اقبال کے بارے میں میرے خیالات حافظ شیرازی اور غالب جیسے نہیں ہیں، ہرگز نہیں ہیں۔ علامہ اقبال کا ذکر تو میں مولانا جلال الدین رومی اور امام غزالی کے ساتھ کروں گا۔ حافظ اور غالب کے ساتھ نہیں کروں گا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** توکل کے معنی کو آج کل کی تبلیغی جماعت صحیح طرح استعمال کر رہی ہے یا نہیں؟

**جواب:** یہ تبلیغی جماعت سے پوچھئے۔ میرا تبلیغی جماعت سے کوئی تعلق نہیں، میں ان کا ترجمان بھی نہیں ہوں۔ میں ان کا مداح ہوں، ان کا احترام کرتا ہوں، لیکن میں ان کا نمائندہ نہیں ہوں۔ لہٰذا میں نہیں کہہ سکتا ہوں کہ وہ توکل کی اسلامی اصطلاح کو کن معنوں میں استعمال کر رہے ہیں۔ توکل کے جو معنی شریعت کی رو سے میں نے سمجھے ہیں وہ میں نے عرض کر دیے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا توحید وجودی پر ایمان اسلام کے عقیدۂ توحید کا حصہ ہے؟

**جواب:** جی نہیں! بالکل نہیں۔ عقیدۂ توحید کے فلسفیانہ تصور کا وحدت سے کوئی تعلق نہیں۔ توحید تو حید ہے، جو شرک کے مقابلہ میں ہے۔ وہ توحید وجودی نہیں کہلاتی۔ وجودیت کی اصطلاح وحدت وجود کہلاتی ہے۔ توحید کا لفظ یہاں بعض بزرگوں نے غلط استعمال کیا ہے۔ وحدت دراصل فلسفے کی اصطلاح ہے اور اس کا عقیدے سے

کوئی تعلق نہیں۔عقیدے کی اصطلاح توحید ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ نے آیات کی منسوخی یا نکلانے کے حوالے سے جونام لیے ہیں کہ صدیق اکبرؓ تک کو بھی اس کا اختیار نہیں تھا۔کیا حضورﷺ کا نام آپ نے دانستہ نہیں لیا۔ کیا ان کو اختیار تھا یا نہیں تھا؟ دوسرا سوال یہ ہے کہ اسلامی شریعت ضرورت کے تابع ہے یا ضرورت اسلامی شریعت کے تابع ہے؟ بظاہر اور اصولاً تو ضرورت ہی تابع ہونی چاہئے لیکن حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں قطع ید کی منسوخی جو ہے تو وہ شریعت کا ضرورت کے تابع ہونا ہے۔اگر ایسا صحیح تھا تو آج ایسا کیوں نہیں ہوسکتا؟

**جواب:** پہلی بات تو یہ ہے کہ شریعت یا قرآن پاک کو کوئی بھی منسوخ نہیں کرسکتا۔پیغمبر بھی نہیں کرسکتا۔قل ما یکون لی ان ابدلہ من تلقاء نفسی قرآن کی آیت ہے کہ کہہ دیجئے کہ میں اپنی طرف سے اس میں آیک آیت بھی تبدیل نہیں کرسکتا۔لیکن اپنی گفتگو میں رسول اللہﷺ کا اسم گرامی میں نے دانستہ اس وجہ سے نہیں لیا تھا کہ میں نے قرآن پاک اور سنت دونوں کا ذکر کیا تھا۔سنت کے احکام ایک حکمت کی وجہ سے تدریج کے اصول کے اعتبار سے حضورﷺ نے بعض جگہ منسوخ بھی فرمائے ہیں۔بعض احکام شروع میں دیئے گئے۔بعد میں ان کو منسوخ کرکے دوسرا حکم دیا گیا۔تدریج قرآن کے احکام میں بھی ملحوظ رکھی گئی ہے اور سنت میں بھی رکھی گئی ہے۔اس وجہ سے میں نے حضورﷺ کا نام نہیں لیا تھا۔ورنہ جہاں تک قرآن پاک میں کسی تبدیلی کا حق ہے وہ تو خود قرآن میں رسول اللہﷺ کو یہ اعلان کردینے کا حکم دیا گیا ہے کہ مجھے اس کتاب کی ایک آیت میں بھی ذرہ برابر تبدیلی کرنے کا اختیار نہیں ہے۔لیکن سنت کے معاملے میں حضورﷺ نے تدریج سے کام لیتے ہوئے بعض احکام میں تقدیم وتاخیر کی ہے اور بعض احکام میں تخصیص وتقیید فرمائی ہے۔اس لئے میں نے حضورﷺ کا اسم گرامی نہیں لیا تھا۔

جہاں تک اس سوال کا تعلق ہے کہ ضرورت شریعت کے تابع ہے یا شریعت ضرورت کے تابع ہے،تو میرے ایمان ویقین اور فہم دین کی رو سے ضرورت شریعت کی تابع ہے۔میں علامہ اقبال کے اس نقطہ نظر کا قائل ہوں۔

کہ حدیث بے خبراں ہے تو بہ زمانہ بساز
زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ ستیز

اگر زمانہ تمہارے ساتھ بنا کر نہیں رکھتا تو تم زمانہ سے لڑو اور اس کو اپنے مطابق بناؤ۔یہ بات جو حضرت عمر فاروقؓ سے منسوب ہے یہ بہت misquote اور misuse ہوئی ہے۔اول تو میں نے بہت تحقیق کی کہ کسی مستند کتاب میں مجھے یہ بات مل جائے،لیکن کسی مستند کتاب میں یہ بات نہیں ملی۔حدیث کی کسی بھی مستند کتاب میں،یا اس زمانے کے مستند ترین مورخین یا سیرت نگاروں میں سے کسی نے یہ بات نہیں لکھی۔یہ بات بعد کے لوگوں نے لکھی ہے۔انہوں نے بھی جو لکھا ہے اس کا مفہوم صرف یہ ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نے قحط سالی کے دنوں میں یہ حکم دیا تھا کہ چوروں کے ہاتھ کاٹنے میں جلدی نہ کرو اور یہ دیکھو کہ اس نے کسی غربت یا فقرو فاقہ کی بنیاد پر تو چوری نہیں کی۔یہ بات اس نتیجہ سے بالکل مختلف ہے جو متجددین اس واقعہ سے نکالنا چاہتے ہیں۔یہاں سیدنا عمر فاروقؓ کوئی نئی بات نہیں فرمارہے ہیں،بلکہ شریعت ہی کے حکم کی یاددہانی کرارہے ہیں۔

شربعت کا حکم یہی ہے،اور اس پر تمام فقہاء کا اتفاق ہے،کہ محتاج اور فقیر شخص اگر اپنی فوری حاجت یا ضرورت کا خاطر چوری کررہا ہے تو وہ چوری نہیں سمجھی جائے گی،اور اس پر قطع ید نہیں ہوگا۔ایک بھوکا آدمی اپنی بھوک مٹانے کے لئے کسی کے گھر جاکر چوری کرلے اور وہاں سے کھانا چرا کر کھالے اس پر قطع ید کی سزا نہیں ہوگی۔یہ بات فقہاء کرام نے قرآن پاک کے ہی الفاظ سے اخذ کی ہے۔والسارق والسارق فاقطعوا ایدھما جزاء بما کسبا (اور چور،خواہ عورت ہو یا مرد،دونوں کے ہاتھ کاٹ دو،یہ ان کی کمائی کا بدل ہے)۔جنہوں نے چوری کے ذریعے کسب کیا ہو،یعنی اس میں کمانے کی یا کسب کی نیت شامل ہو،کسی فوری اور حقیقی ضرورت کی تکمیل کی نیت نہ ہو۔

ایک غریب شخص مر رہا ہے،علاج کے لئے اس کے پاس رقم نہیں ہے۔آج کل چھ چھ ہزار،آٹھ آٹھ ہزار کا ایک معمولی انجکشن آتا ہے،اگر وہ نہ لگائے تو فوری طور جان کا خطرہ ہے،یا جو دل کے مریض ہوتے ہیں وہ دورہ کے وقت فوراً زبان کے نیچے گولی رکھتے ہیں ورنہ گڑبڑ ہوجاتی ہے،اگر ایسی صورت میں وہ شخص کہیں سے قیمتی دوائیں چرالے اور گولی لے کر منہ میں رکھ لے تو یہ اس شدید ضرورت کے تحت آئے گا،اس پر قطع ید نہیں ہوگا۔حضرت عمرؓ فاروق نے (آج کل کی اصطلاح میں کہہ سکتے

ہیں)ایک Directive جاری کیا تھا جس میں شریعت کے اس حکم کی یاد دہانی کرائی گئی تھی اور اس پر سختی سے عمل کرنے کی ہدایت کی تھی۔
حضرت عمر فاروقؓ سے منسوب یہ واقعہ اگر درست ہے تو اس کا یہی مفہوم ہے۔اس کا کوئی تعلق قرآن پاک کے کسی حکم کو معطل کرنے سے نہیں ہے۔ جو حکم واضح طور پر قرآن پاک میں دیا گیا ہے اس کو حضرت عمر فاروقؓ تو کیا، سارے صحابہؓ مل کر بھی تبدیل کرنے کا حق نہیں ہے۔اس واقعہ کی یہ تعبیر جو آج کل بعض لوگ کرتے ہیں اور زور وشور سے دہراتے ہیں، یہ تعبیر لغو اور مہمل ہے۔اصل حوالہ کوئی نہیں دیتا، بس ایک مبہم بات کہہ دی جاتی ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ نے حدود معطل کر دی تھیں۔ دراصل بعض متجددین یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اگر حضرت عمرؓ کو حدود معطل کرنے کا اختیار تھا تو آخر ہم میں کیا کمی ہے، ہمیں یہ اختیار کیوں نہیں مل سکتا؟ یہ استدلال میرے خیال میں صحیح نہیں ہے۔اور نہ کسی فقیہ نے حضرت عمر فاروقؓ کے زمانے سے لے کر آج تک یہ بات کہی ہے۔آج کے زمانے میں استاد عبدالقادر عودہ، جو اسلام کے فوجداری قانون پر سب سے بڑے آخری مصنف ہیں، وہ خود مصری عدلیہ کے اعلیٰ مناصب پر فائز رہے اور زمانہ کی ضرورت سے کم واقف نہیں تھے۔انہوں نے یہ بات نہیں لکھی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: کیا مسلمانوں کی اجتماعیت کے لئے ضروری ہے کہ دنیا بھر کے مسلمان متفقہ فیصلہ کر کے ایک دن عید الفطر اور عید الاضحیٰ منائیں؟

**جواب**: میرا خیال ہے کہ ایسا ہو جائے تو بہتر ہے۔ایسا ہونا چاہئے۔ میں ذاتی طور پر اس کا قائل ہوں اور میں نے اس کے لئے ایک زمانے میں کوشش بھی کی لیکن میں کامیاب نہیں ہوا۔امام ابوحنیفہ کا نقطہ نظر یہ ہے اور فقہ کی تمام کتابوں میں لکھا ہوا ہے کہ اگر اقصائے مشرق میں چاند نظر آ جائے اور اقصائے مغرب میں معتبر ذرائع سے اس کی اطلاع مل جائے یا انتہائے مغرب میں چاند نظر آ جائے اور انتہائے مشرق میں اس کی اطلاع مل جائے تو جن جن کو اطلاع مل جائے ان کے لئے اس پر عمل کرنا واجب ہے۔اس نقطہ نظر کی رو سے اگر ہم یہ معلوم کر لیں کہ کسی ایک علاقے میں چاند ہو گیا ہے تو پوری دنیا میں اس پر عمل درآمد فرض ہو جانا چاہئے۔اگر یہ ممکن نہ ہو تو مکہ مکرمہ کی رویت کو معیار مان لیں اور اس پر عمل درآمد شروع کر دیں۔اس پر بھی ہمارے علماء کرام تیار نہ ہوں تو ایک حساب مقرر کر لیں۔حساب قرآن مجید سے ثابت ہے کہ **لتعلموا عدد السنين و الحساب** حساب کا ذکر اور مشروعیت تو قرآن مجید سے ثابت ہے۔لیکن جس انداز میں ہمارے بعض حضرات بعض احادیث کی تعبیر کرتے ہیں مجھے ان سے اتفاق نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: روح کو اللہ نے امر کہا ہے، کیا یہ تکوینی امر ہے؟

**جواب**: جی ہاں! روح یقیناً تکوینی امر ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: میرا سوال یہ ہے کہ متکلمین نے اسمائے حسنیٰ کی تعبیر سے صفات کی طرف جو عدول کیا ہے اور جس سے کئی طرح کے ابہام وجود میں آئے، اس کے کیا اسباب تھے؟ اسمائے حسنیٰ کی تعبیر جو محفوظ ترین تھی اس سے انہوں نے عدول اور صرف نظر کیوں کیا؟

**جواب**: اس کی وجہ غالباً یہ ہوئی کہ جب انہوں نے اسمائے حسنیٰ کو علم کلام کے اسلوب استدلال اور یونانی عقلیات کی اصطلاحات میں بیان کرنا چاہا اور ذات باری کے حوالے سے ان کی حقیقت کو متعین یا محدود کرنے کی کوشش کی، یعنی define کرنے کی کوشش کی، تو اس کے لئے ان کو صفات کی اصطلاح زیادہ موزوں ومناسب معلوم ہوئی۔اس لئے کہ ذات اور صفات ان دونوں کے آپس میں تعلق کی جو نوعیت ہوتی ہے وہ اسم اور مسمّی کے تعلق کی نوعیت سے مختلف ہوتی ہے۔اس لئے شاید انہوں نے اسے استعمال کیا ہو۔لیکن کم از کم اس وقت تک میرا اندازہ یہ ہے کہ صفات کی اصطلاح محدثین یا مفسرین نے شروع میں استعمال نہیں کی۔جو مستند ترین شارحین اسلام ہیں، مثلاً محدثین کرام امام احمد، امام بخاری، امام ابوحنیفہ، ان حضرات کی تحریروں میں صفات کا لفظ نہیں ملتا، بلکہ اسماء ہی کا لفظ ملتا ہے۔لیکن جن حضرات نے بعد میں آگے چل کر یونانی فلسفے سے اعتناء کیا۔مثلاً فارابی یا ابن سینا یا جنہوں نے یونانی عقلیات سے متاثر ہو کر کلام پر لکھا (جیسا ابوالحسن اشعری وغیرہ)، تو ان کے

ہاں صفات کی اصطلاح ملتی ہے۔شروع میں انہوں نے اس اصطلاح کے استعمال میں کوئی قباحت نہیں سمجھی ہوگی، لیکن بعد میں صفات اور اسماء کے درمیان خود بخود ایک بُعد پیدا ہو گیا جس سے وہ مسائل پیدا ہوئے۔شاید یہی وجہ رہی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** اصحاب ظواہر آیت مبارکہ ''لیس کمثلہ شیء'' کی تاویل کرتے ہیں۔نیز اس زمانے میں عقیدے میں بہت سی بدعات داخل ہو گئی ہیں۔ان کے سد باب کا طریقہ کیا ہوسکتا ہے؟

**جواب:** بدعت کا تعلق عقیدے سے نہیں ہوتا۔بدعت کا تعلق عمل سے ہوتا ہے۔عقیدہ اگر غیر اسلامی ہے اور اسلام کے عقائد سے متعارض ہے تو وہ تو پھر بدعت سے زیادہ نازک اور خطرناک چیز ہو جاتی ہے۔جس کو اصطلاح میں بدعت کہتے ہیں وہ ہر وہ مذہبی عمل ہے جس کا شریعت نے حکم نہ دیا ہو اور آپ اس کو شریعت کا حکم سمجھنے لگیں یا شریعت نے اس کو وہ مقام نہ دیا ہو اور آپ اسے وہ مقام دے دیں۔اس کو بدعت کہا جاتا ہے۔جہاں تک اصحاب ظواہر کا تعلق ہے وہ ''لیس کمثلہ شیء'' کو اس کے لغوی مفہوم میں لیتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی طرح کی کوئی اور چیز دنیا میں موجود نہیں ہے لیکن اللہ تعالیٰ کا ہاتھ ان کے تصور کے مطابق (جس طرح کا بھی ہاتھ ہو اس طرح کا ہاتھ) دنیا میں کسی اور کا نہیں پایا جاتا۔اسی مفہوم میں درست سمجھتے ہیں۔

لیکن اصحاب ظواہر اب بہت کم تعداد میں ہیں۔ہمارے برادر ملک سعودی عرب کے بعض علماء میں جس شدت پسندی کے مظاہر دیکھنے میں آتے ہیں اس کی وجہ سے ان کو بعض لوگ اصحاب ظواہر سے تشبیہ دے دیتے ہیں۔اس لئے کہ یہ حضرات ظواہر پر بہت اصرار کرتے ہیں اور قرآن مجید کے الفاظ کے ظاہری اور لفظی مفہوم پر بڑا زور دیتے ہیں۔بعض اوقات اس سے خاصے پیچیدہ مسائل بھی پیدا ہو جاتے ہیں جن کو بیان کرنے کا یہاں موقع نہیں۔

عام طور پر مسلمانوں کی غالب ترین اکثریت کا رجحان یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے بارے میں قرآن مجید اور احادیث مبارکہ میں جو اس طرح کے الفاظ استعمال ہوئے ہیں یہ متشابہات کی قبیل سے ہیں۔ان کو ٹھیٹ لغوی یا خالص ظاہری مفہوم میں نہیں لینا چاہئے۔ان کا مفہوم اس طرح کا لینا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کے شایان شان ہو۔اللہ تعالیٰ کی ذات وہ ہے جس کو انسان کسی چیز پر قیاس بھی نہیں کر سکتا اور اس کا اندازہ بھی نہیں کر سکتا۔''لا تدرکہ الابصار وھو یدرك الابصار'' (کوئی بصیرت اللہ تعالیٰ کی حقیقت کا ادراک نہیں کر سکتی)۔اب جب انسان اس کا ادراک ہی نہیں کر سکتا تو اس کو سمجھانے کے لئے قابل فہم اسلوب ہی اختیار کرنا پڑے گا۔

انسان کی مجبوری یہ ہے کہ وہ اپنے مشاہدے اور تجربے کی بنیاد پر ہی معاملات کو سمجھنے کی کوشش کرتا ہے۔چار چیزیں دیکھی ہیں تو پانچویں چیز کو ان پر قیاس کر لیتا ہے۔اب جو قیاس پانچویں چیز کو بغیر دیکھے کرتا ہے وہ چار دیکھی ہوئی چیزوں کو سامنے رکھ کر کرتا ہے۔یہ وجود ذہنی ہے جو انسان کے ذہن میں ہوتا ہے۔چار گلاس اگر انسان نے دیکھے ہوں تو ایک گلاس کا تصور اس کے ذہن میں آجاتا ہے جو ذہن میں موجود رہتا ہے۔اس گلاس کا خارج میں کوئی وجود نہیں ہے۔لیکن گلاس کا لفظ جب بھی بولا جائے تو اس کے ذہن میں گلاس کی تصویر آجائے گی۔یہ وجود ذہنی ہے۔اس طرح کا وجود ذہنی انسان ''ہاتھ'' کے بارے میں بھی رکھتا ہے۔جب بھی ہاتھ لفظ بولا جائے گا تو یہ وجود اس کے ذہن میں آجائے گا۔اس وجود ذہنی کا جتنا بھی abstract تصور ہو، جتنا بھی غیر مادی اور مجرد تصور ہو وہ انہی مادیات سے مستعار اور انہی مادیات سے ماخوذ ہے جن کا انسان نے اپنے ظاہری حواس سے ادراک کیا ہوتا ہے۔اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس طرح کے وجود کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔اس کے وجود کی نوعیت کیا ہے، وہ خود ہی جانتا ہے۔اس لئے ارباب بصیرت نے لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات وراء الوراء ہے یعنی صرف وراء نہیں ہے، بلکہ وراء الوراء ثم وراء الوراء ہے۔یہ حضرت مجدد صاحب کے الفاظ ہیں۔کسی انسان کے بس میں یہ نہیں ہے کہ اس کی حقیقت کا ادراک کر سکے۔انسان اس کی ذات کا ادراک روز قیامت بھی کر سکے گا کہ نہیں کر سکے گا، یہ روز قیامت ہی پتہ چلے گا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** شروع سے لے کر اب تک ایسی متعدد مثالیں دی جا چکی ہیں کہ کوئی فرد جو اسلام کی حقانیت پر یقین تو رکھتا ہے، رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں بھی ایسی کئی مثالیں ہیں اور اس کے بعد اب تک ہیں، لیکن اس کا یہ عقیدہ نہیں بن پایا۔مطلب یہ ہے کہ وہ اسلام کے اوپر ایمان نہیں لاتا۔مجھے یہ پوچھنا ہے کہ یقین عقیدے میں کب تبدیل ہوتا ہے اور اس طرح کا یقین کہ جو محض ایک فرد کے ذہن میں ہو وہ عقیدہ کیوں نہیں بن پاتا؟

**جواب:** عقیدہ اور ایمان کی سطح کیا ہے اور اس سے کیا مراد ہے؟ قرآن مجید میں ایک جگہ کفار کی ایک خاص قسم کے بارے میں آتا ہے کہ ''وجحدوا بھا واستیقنتھا انفسھم'' (دل میں ان کو اندر سے یقین ہے کہ یہ بات ایسی ہے لیکن زبان سے اس کا انکار کرتے ہیں)۔ گویا اندر سے محض یہ خیال ہونا، ظن غالب ہونا کہ یہ بات درست ہے لیکن زبان سے اس کا اعتراف نہ کرنا اور انکار پر مصر رہنا، اسی کو کفر کہتے ہیں اور یہی اسلام سے بغاوت ہے۔ عقیدہ محض دل سے یقین رکھنے کا نام نہیں ہے۔ اس لئے کہ یہاں تو یقین کے الفاظ آئے ہیں: ''واستیقنتھا انفسھم''۔ یقین ہی سے یہ لفظ نکلا ہے۔ لہٰذا محض دل کا یقین کافی نہیں ہے۔ بلکہ زبان سے اس کا اقرار بھی ضروری ہے ایمان یعنی اقرار باللسان اور تصدیق بالقلب یہ دونوں ایک ساتھ ہوں گے تو اس کو عقیدہ کہا جائے گا۔ اور عقیدے سے مراد ایک ایسی پختہ چیز کہ جس سے آپ کا عمل اس طرح بندھ گیا ہو جیسے میں نے ابھی عرض کیا کہ پھر عمل اس کے نتیجے سے باہر نہ جائے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تقدیر پر ایمان کے حوالے سے آج کل بہت الجھنیں موجود ہیں۔ خاص طور پر یہ کہ جب ایک انسان کی تقدیر میں جنت یا جہنم لکھ دی گئی ہے تو پھر عمل کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی ہے؟ تقدیر کے معاملے میں اگر ہم کمپیوٹر پروگرام کی مثال دے کر سمجھیں تو بہت مناسب ہوگا۔ جس طرح کمپیوٹر پروگرامنگ میں ہم پروگرام کو دیکھتے رہتے ہیں اور IF اور Else کی صورت میں دو تین آپشنز دے دیتے ہیں اور پروگرام کا رزلٹ آپشنز کے مطابق ہوتا ہے۔ اسی طرح کیا یہ سمجھا جائے کہ انسان کی زندگی کی پروگرامنگ کر دی گئی ہے اور آپشنز کے استعمال کے مطابق دونوں نتائج کا امکان رکھ دیا گیا ہے؟

**جواب:** میں کمپیوٹر بالکل نہیں جانتا، اس لئے میں نہیں کہہ سکتا کہ یہ سوال یا مثال درست ہے کہ نہیں۔ لیکن میں ایک معلم ہوں اور بطور معلم میرا ایک تجربہ ہے جو میں آپ کے سامنے بیان کر رہا ہوں۔ مجھے اس تجربے سے تقدیر کے مسئلے کو سمجھنے میں بہت مدد ملی ہے۔ ممکن ہے آپ کو بھی مدد ملے۔

تقدیر کے لفظی معنی ہیں اندازہ (assesment)۔ اللہ تعالیٰ خالق کائنات ہے، اس کا اندازہ بھی مکمل ہے۔ ہم مخلوق ہیں، ہمارا اندازہ بھی نامکمل ہوتا ہے۔ ایک بہت بڑا انجینئر جب اندازہ کرتا ہے کہ اس کی بلڈنگ کیسی ہوگی تو جتنا بڑا ماہر ہوتا ہے اتنی ہی وہ بلڈنگ اس کے اندازے کے مطابق ہوتی ہے۔ آپ اگر ایک اچھے معلم ہیں، تو آپ کو اپنے طلبہ کی کارکردگی کا اندازہ ہوتا ہے۔ میرا اپنے بارے میں اگر یہ خیال ہو کہ میں اچھا معلم ہوں تو برا نہ مانئے گا۔ کیونکہ ہر شخص اپنے بارے میں اچھا ہی خیال رکھتا ہے۔ میں اپنے بارے میں تجربہ رکھتا ہوں کہ مجھے اکثر اندازہ ہو جاتا ہے کہ یہ طالب علم اگر A پوزیشن میں نہیں تو B میں ضرور آئے گا، اور وہ طالب علم کامیاب نہیں ہوگا، فلاں طالب علم درمیان میں رہے گا۔ یہ اندازہ مجھے تقریباً سال کے وسط میں ہو جاتا ہے اور پچھلے تیس پینتیس سال میں کبھی ایسا نہیں ہوا کہ یہ اندازہ بالکلیہ غلط ثابت ہوا ہو، جس کے بارے میں اندازہ ہوتا ہے کہ اس کی پوزیشن آئے گی۔ عموماً کسی نہ کسی انداز میں اس کی پوزیشن آ ہی جاتی ہے۔ یہ پوزیشن اس لئے نہیں آتی کہ میں نے ایسا اندازہ کیا تھا، میرا اندازہ اس کی پوزیشن آنے کا سبب یا علت ہرگز نہیں ہوتا۔ بلکہ طالب علم کی پوزیشن اس لئے آتی ہے کہ اس طالب علم کی کارکردگی اچھی تھی۔

اللہ تعالیٰ کا اندازہ بالکل قطعی اور سو فیصد مکمل ہوتا ہے، کوئی چیز اس کے اندازے سے باہر نہیں جا سکتی۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے اندازے اور علم میں اور اللہ تعالیٰ کے حکم اور فیصلہ میں فرق ہے۔ بندہ اللہ کے حکم اور فیصلہ کا پابند ہوتا ہے۔ اس کا اندازہ انسان کو مجبور نہیں کرتا کہ انسان اچھی یا بری پرفارمنس دے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو بنایا ہے۔ وہ جانتا ہے کہ اس کی کارکردگی کیسی ہوگی۔ ماں اپنے بچے کو جانتی ہے کہ چلنا سیکھا ہے، چل سکتا ہے کہ نہیں سکتا۔ جب ماں بچے کو بلاتی ہے کہ آؤ اور اس کو چلنے کی تربیت دے رہی ہوتی ہے تو اس کو معلوم ہوتا ہے کہ کتنے قدم چل سکے گا، کتنے قدم نہیں چل سکے گا۔ جب وہ اتنے قدم چل لیتا ہے تو لپک کر آگے بڑھ کر اسے پکڑ لیتی ہے۔ تو یہ اندازہ ہمارے آئے دن کے مشاہدے میں ہیں جو عموماً صحیح ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کا ایک اندازہ مقرر کیا ہے۔ ''انا کل شیء خلقناہ بقدر'' (ہم نے ہر چیز کا ایک اندازہ مقرر کر دیا ہے)۔ ''وما امرنا الا واحدة کلمح بالبصر'' (اور ہمارے حکم میں ایک لمحے کی تاخیر اور دیر نہیں ہوتی)۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ کا اندازہ مکمل ہے۔

اس لئے تقدیر کو سمجھنے کے لئے یہ بات پیش نظر رہنی چاہئے کہ تقدیر انسان کو مجبور نہیں کرتی، بلکہ تقدیر انسان کو محرک فراہم کرتی ہے کہ وہ اپنے آپ کو اس اندازے کے مطابق ڈھالے۔ اگر اچھا استاد کلاس میں کھڑے ہو کر کہے کہ میں یہ توقع رکھتا ہوں کہ ہر طالب علم اپنی کارکردگی بہتر بنائے اور اس کی پوزیشن یہ اور یہ آنی چاہئے، استاد

کے اس اندازہ سے اچھے طلبہ میں ایک داعیہ پیدا ہوگا اور وہ اپنی کارکردگی بہتر سے بہتر بنانے کی کوشش کریں گے۔ تقدیر کا غالباً یہی منشا ہے۔ ورنہ یہ بات اللہ تعالیٰ کے عدل وانصاف سے بعید تر ہے کہ اس نے پہلے سے فیصلہ کرلیا ہو کہ میں جہنمی ہوں اور بعد میں اپنے اسی سابقہ فیصلہ کے مطابق مجھے جہنم میں بھیج دے۔ اللہ تعالیٰ نے تو فرمایا ہے کہ میرے ہاں عدل وانصاف کے خلاف کوئی کام نہیں ہوگا: ''وما انا بظلام للعبيد'' ان الله لا يظلم مثقال ذرة (اللہ تعالیٰ ذرہ برابر ظلم اپنے بندوں پر نہیں کرتا)۔ یہ ظلم تو بنیادی انسانی اوصاف کا حامل انسان بھی نہیں کرتا۔ اللہ تعالیٰ کی ذات تو اس سے بہت بعید ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آج کا موضوع تو ہر اعتبار سے بڑا نازک ہے، لیکن فاضل مقرر نے شرح وبسط کے ساتھ اسے نبھایا ہے۔ اس میں ایک پہلو ایسا ہے جس کے حوالے سے استفسار نہیں بلکہ تشنگی ہے، جسے میں عرض کرنا چاہ رہا ہوں۔ مسلمانوں کی ابتدائی صدیوں میں جو بیرونی نظریات کی یلغار ہوئی ہے، خواہ وہ یونانی فلسفہ ہو، یا ایرانی مابعد الطبیعات، یا ہندی ویدانت، اس کا دفاع تو کیا گیا لیکن اس کے اثرات ابھی تک ہمارے ہاں کس قدر موجود ہیں۔ اس کا جائزہ شاید آج کی گفتگو میں تحدید وقت کے اعتبار سے نہیں کیا گیا۔ ایک طالب علم کی حیثیت سے اس موضوع کے کن حدود کا کس طرح سے مطالعہ کیا جانا چاہئے؟

**جواب:** جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ یونانی منطق اور فلسفہ، ہندو ویدانت ازم اور ایرانی مابعد الطبیعات اور mysticism سے مسلمانوں نے استفادہ کیا اور اسلامی عقائد کو بیان کرنے میں ان کے اسلوب سے فائدہ اٹھایا، اس میں کوئی قباحت اور حرج معلوم نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ اگر اسلام ایک عالمگیر پیغام ہے اور دنیا کی ہر تہذیب کو متاثر کرنے کے لئے آیا ہے تو جس تہذیب میں اسلام کا پیغام جائے گا اس تہذیب کے اسلوب، طرز استدلال اور انداز بیان سے کام لینا تو عین تقاضائے حکمت ہے۔ لیکن دوسری تہذیبوں کے علوم وافکار سے استفادہ کا یہ عمل ایک دودھاری تلوار بھی ہے۔ اگر اس اسلوب سے استفادہ کرنے والے اور اس طرز استدلال پر معاملات کو پرکھنے والے اسلام پر گہری گرفت رکھتے ہوں اور اسلام کے عقائد میں گہری بصیرت رکھتے ہوں تو نئے اسلوب اور نئے استدلال کو محض ایک وسیلہ اور آلے کی حیثیت سے استعمال کریں گے اور اسلامی عقائد کی خدمت کے لئے ان کو استعمال کریں گے۔ جیسا کہ امام غزالی نے کیا۔ یونانی منطق میں مہارت ان کی کتابوں کے صفحے صفحے سے عیاں ہے۔ مغربی یعنی یونانی علوم وفنون سے امام غزالی کی واقفیت ان کی کتابوں سے نمایاں ہے۔ لیکن انہوں نے اسی طرز استدلال سے کام لے کر اسلام کے عقائد کی وضاحت کی اور اس زمانے کے ماحول میں یونانی علوم وفنون کے بڑے سے بڑے ماہرین سے منوالیا کہ اسلامی عقائد اور اسلامی تعلیم، یونانی طرز استدلال کے مطابق مکمل طور پر قابل دفاع ہے اور اس میں کوئی بات ایسی نہیں ہے جو نا قابل دفاع ہو۔ یہی حال کئی اور بزرگوں کی تحریروں کا بھی ہے۔

برصغیر کے نامور ترین بزرگ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی کتاب حجۃ اللہ البالغہ اس طرز استدلال پر مبنی ہے جس سے ہندوستان کے مسلمان فلاسفہ اور مفکرین مانوس تھے۔ انہوں نے بہت سی ایسی چیزیں استعمال کیں اور استدلال میں ایسے ایسے مسائل اٹھائے جو متقدمین نے اٹھانے کی ضرورت محسوس نہیں کی تھی۔ لیکن ہندوستان کے ماحول میں اس کی ضرورت تھی۔ اس لئے اس کو بطور ایک وسیلہ اور آلے کے استعمال کرنے میں کوئی قباحت نہیں۔

علامہ اقبال نے تشکیل جدید الٰہیات اسلامیہ میں مغربی طرز استدلال کو استعمال کیا ہے۔ لیکن ایک بات ان تمام بزرگوں کے احترام کے باوجود عرض کیے بغیر چارہ نہیں۔ ظاہر ہے کہ ان تمام بزرگوں کا جو احترام تمام مسلمانوں کے دل میں ہونا چاہئے اس میں کوئی دورائے نہیں ہوسکتیں۔ لیکن ان میں سے ہر بزرگ کی فارمولیشن میں بعض ایسے بیانات آگئے جن کے بارے میں محتاط اہل علم کا خیال تھا کہ یہ نہیں آنے چاہئیں۔ یہ وہ بیانات ہیں جو ان بزرگوں کے سلسلہ استدلال میں رائج الوقت اسلوب اور رائج الوقت خیالات وتصورات کی رعایت کی وجہ سے آگئے۔ یہ تقریباً ہر دور میں ہوتا رہا ہے۔

مثال کے طور پر عقائد کی تشریح میں ایک قدیم متکلم نے لکھا ہے کہ والارض مهادا کی تفسیر سے یہ ثابت ہوا کہ زمین حرکت نہیں کرتی، بلکہ زمین ٹھہری ہوئی ہے۔ اپنے زمانہ کی عقلیات اور طبیعات کے پیش نظر وہ زمین کو ساکن قرار دیتے تھے۔ وہ اسلامی عقائد کا اس پر دارومدار رکھتے ہیں کہ زمین کو غیر متحرک ثابت کریں اور ساکن قرار دیں اور یہ ثابت کریں کہ سورج زمین کے گرد گھومتا ہے، یعنی مدار کائنات یا مدار کہکشاں سورج نہیں بلکہ زمین ہے۔ ان کا خیال درست نہیں تھا، اور بعد میں ثابت بھی ہوگیا کہ غلط تھا۔ لیکن یونانیوں کے استدلال سے جن حضرات نے استفادہ کرنا چاہا انہوں نے اس استفادے کے عمل میں یونانیوں کی بعض ایسی چیزیں بھی اصول موضوعہ کے طور پر قبول کرلیں جو بعد میں تحقیق سے ثابت ہوا کہ صحیح نہیں تھیں۔ اس طرح کی غلطی کا امکان ہر دور میں ہوسکتا ہے اور دوسرے معاصر اور متأخر اہل علم

ان غلطیوں کا سد باب بھی کرتے رہے ہیں۔ مجدد الف ثانیؒ نے جہاں اپنی تحریروں میں ہندو ویدانت ازم کا رد کیا ہے وہاں ان کے اسلوب اور استدلال کو استعمال بھی کیا ہے۔ ممکن ہے انہی کے درجے کا آئندہ آنے والا کوئی مفکر اس میں بعض ایسی چیزوں کی نشاندہی کرے جو نہیں ہونی چاہئیں تھیں۔ اس لئے یہ تو ہر دور میں ہوتا رہے گا۔ لوگ استفادہ بھی کرتے رہیں گے، استدلال کے نئے نئے اسالیب کو استعمال بھی کرتے رہیں گے، اس میں کبھی کبھی اور کہیں کہیں احتیاط کی خلاف ورزی بھی ہو جائے گی جس پر زیادہ چیں بہ جبیں ہونے کی ضرورت نہیں۔ اس لئے کہ بعد میں آنے والے اس بے احتیاطی کی وضاحت اور نشاندہی بھی کرتے رہیں گے۔ اور جیسے میں نے عرض کیا کہ فکر کی کشتی نازک اسی طرح رواں دواں رہے گی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** میرا نام مدثر ہے۔ میرا سوال یہ ہے کہ کیا آپ یہ مانتے ہیں کہ انسانی عقل ارتقاء کے مراحل سے گزرتی رہی ہے اور اگر ایسا ہے تو آیا عقیدہ انسان بھی ارتقاء کے مراحل سے گزرا ہے یا نہیں؟ جیسا کہ مولانا ابوالکلام آزاد نے اپنی ام الکتاب میں لکھا ہے کہ عقیدہ شریعت سے توحید یعنی Monotheism کی طرف آیا ہے؟

**جواب:** مجھے نہیں معلوم کہ مولانا ابوالکلام آزاد نے کیا لکھا ہے۔ میں نے ان کی تحریروں سے زیادہ استفادہ نہیں کیا، اس لئے میں نہیں جانتا کہ مذکورہ کتاب میں کیا لکھا ہے۔ لیکن یہ بات کہ انسانی عقل میں ارتقاء ہوا ہے، درست ہے۔ انسانی عقل اور اس کے مزاج وطبیعت میں، انسانی تہذیب وتمدن نے، وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ ارتقاء کیا ہے۔ اس نے طفولیت کے دور سے لڑکپن کے دور میں، لڑکپن کے دور سے جوانی اور پختگی کے دور میں قدم رکھا ہے اسی حساب سے اللہ تعالیٰ کے انبیاء عقیدے کو بیان کرتے رہے ہیں۔ عقیدے کی حقیقت تو ایک ہی رہی ہے لیکن اس کے بیان کا انداز مختلف انبیاء کے زمانے میں مختلف رہا ہے۔ جیسے ایک بچہ پرائمری سکول میں پڑھتا ہے تو اس کو اس سطح پر مضامین پڑھاتے ہیں کہ وہ سمجھ سکے۔ جب وہ پرائمری سے بڑھ کر مڈل میں داخل ہوتا ہے تو اسے آپ تاریخ، جغرافیہ پڑھاتے ہیں۔ تاریخ وجغرافیہ میں کوئی تعارض نہیں ہوتا۔ ایک ہی تاریخ اور جغرافیہ ہے جو پرائمری، مڈل اور آگے کے مراحل میں پڑھائی جاتی ہے، لیکن سطح میں فرق ہوتا ہے۔ یہی فرق انبیاء کی تعلیم میں رہا ہے۔ شروع میں جو انبیاء آئے انہوں نے عقیدے کو اس انداز سے اور اس سطح پر بیان کیا کہ اس زمانے کا ابتدائی انسان اس کو سمجھ سکے۔ جب انسانیت پختگی کے دور میں داخل ہوگئی اور بین الاقوامیت کا ایک دور آ گیا تو رسول اللہ ﷺ نے ان تمام سوالات کا جواب اپنی زبان مبارک سے یا قرآن پاک کی شکل میں انسانیت کو دے دیا جس کی بنیاد پر آئندہ آنے والے تمام ادوار میں انسان عقیدے کو بیان کر سکتے ہیں۔

یہ بات خود علم کلام کی تاریخ سے بھی نمایاں ہے۔ میں کئی بار عرض کر چکا ہوں کہ جو انداز عقیدے کو بیان کرنے کا فقہ اکبر میں ہے وہ انداز امام غزالی کی کتابوں میں نہیں ہے۔ یہ بات امام ابوحنیفہ یا ان کے معاصرین کی شان میں کوئی گستاخی نہیں ہوگی کہ جو گہرائی امام غزالی کے یا امام رازی کے انداز میں ہے وہ الفقہ الاکبر میں نہیں ہے۔ اس کی وجہ صرف یہ ہے کہ اس انداز سے عقائد کو بیان کرنے کی امام ابوحنیفہؒ نے ضرورت نہیں سمجھی، اس لئے کہ ان کے دور کے وہ مسائل نہیں تھے۔ جس انداز سے مثال کے طور پر شاہ ولی اللہؒ نے اسلامی عقائد کو بیان کیا وہ انداز بہت سے متقدمین کے انداز سے مختلف ہے۔ مجدد الف ثانیؒ نے جو انداز اختیار کیا وہ امام رازیؒ وامام غزالیؒ کے انداز سے مختلف ہے۔ اسی طرح علامہ اقبالؒ نے جو انداز اختیار کیا وہ ان تمام سے مختلف ہے، اور یہ کہا جا سکتا ہے کہ آئندہ آنے والے اس سے مختلف انداز اختیار کریں گے۔ اس لئے انداز بیان اور اسالیب استدلال میں تو ارتقاء ہوتا رہے گا، لیکن عقیدے کی core میں کسی ارتقاء کی ضرورت نہیں۔ اس لئے کہ وہ core ان بنیادوں کو فراہم کرتی ہے یا ان بنیادوں کی نمائندگی کرتی ہے۔ ان بنیادوں پر انداز بیان کی تبدیلی وقت کے ساتھ ساتھ ہوتی رہے گی۔ آپ کہہ سکتے ہیں کہ ارتقاء علم کلام اور فکر کا ہوتا رہے گا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ نے فرمایا کہ طیبات اور خبیثات کے مابین اشیاء سے متعلق حکم واضح نہیں ہے، وہ انسانی ذوق پر مبنی ہے؟ کیا انسان اس میں آزاد اور خود مختار ہے؟

**جواب:** آپ نے شاید میری پوری بات نہیں سنی۔ میں نے کہا تھا کہ طیبات کو حلال قرار دیا گیا ہے اور خبیثات کو حرام قرار دیا گیا ہے۔ حلال کی حدود بتا دی گئیں ہیں جن کی روشنی میں کسی چیز کے طیب ہونے کا فیصلہ کیا جائے گا۔ قواعد کی نشان دہی کر دی گئی ہے۔ بعض طیبات کی مثال دے کر بیان کر دیا گیا کہ یہ اور اس طرح کی

چیزیں طیبات ہیں۔خبیثات کے ساتھ بھی اسی طرح ہوا۔ وہاں بھی ضروری قواعد کی نشان دہی کر دی گئی۔لیکن اس سب تفصیل کے باوجود بعض نئی صورتیں ایسی پیش آسکتی ہیں کہ وہ grey area ہو،طیبات اورخبیثات کے درمیان کا علاقہ ہوجس میں رائے کا اختلاف پیدا ہونے کا خاصا امکان ہے۔ایک شخص کا ذوق اور رائے اس کوطیبات کی ایک قسم قرار دے،اور دوسرے کا ذوق اور رائے اس کوخبیثات میں سے قرار دے۔اس طرح کے معاملات کو جو بہت مستثنیات میں سے اور بہت شاذ و نادر ہوں گے،سلیم الطبع لوگوں کے ذوق اور صوابدید پر چھوڑ دیا گیا۔مثال کے طور پر ایک حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہر ''ذی مخلب''،یعنی جو پنجے والا جانور ہے، جو شکار کر کے گوشت کھاتا ہے یا جانور کو پکڑ کر کھاتا ہے وہ حرام ہے۔اسی طرح سے چوپایوں میں ہر وہ جانور جو شکار کر کے گوشت کھاتا ہے وہ بھی حرام ہے۔ چنانچہ بھیڑیا،شیر، چیتا یہ سب حرام ہیں۔ وہ جانور جو پنجے والے نہیں ہیں یا وہ جاندار جو شکار کر کے نہیں کھاتے ،جن کی اصل غذا نباتاتی ہے اور انسانوں میں ان کا دودھ استعمال کرنے کا رواج شروع سے چلا آ رہا ہے وہ جائز ہیں۔اب کچھ جانور تو متعین ہیں یعنی بکری، بھیڑ، گائے ،بیل، بھینس وغیرہ یہ تو معلوم ہیں۔ان دونوں کے درمیان ہوسکتا ہے کہ ایسے کوئی جانور بعض علاقوں میں پائے جاتے ہوں جن کے بارے میں قطعیت کے ساتھ یہ تعین دشوار ہو کہ اس کا تعلق کون سی قسم سے ہے۔ایسے جانور بعض علاقوں میں پائے جاتے ہیں اور بعض علاقوں میں نہیں پائے جاتے۔مثال کے طور پر زیبرا،اب زیبرے کے بارے میں یہ اختلاف پیدا ہوا کہ زیبرے کا تعلق کس گروہ سے ہے۔ زیبرے کو خالص جنگلی جانور مانا جائے ،جیسا کہ مثلاً گدھا ہے یا اس کو اس طرح کا جانور مانا جائے جس طرح مثال کے طور بیل یا ہرن یا نیل گائے ہے۔اس کے بارے میں اختلاف ہوسکتا ہے۔اس طرح کا اختلاف شریعت نے ذوق پر چھوڑ دیا ہے کہ آپ کا ذوق اور شریعت کا فہم جو فیصلہ کرے اس کے مطابق آپ عمل کریں۔اسی طرح سے مثال کے طور پر قرآن مجید میں کہا گیا ہے کہ ''واحل لکم صید البحر وطعامه'' کہ سمندر کا شکار اور سمندر کا کھانا تمہارے لئے جائز قرار دیا گیا ہے۔تمہارے لئے حلال قرار دیا گیا ہے۔ اب سمندر کے کھانے اور سمندر کے شکار سے کیا مراد ہے؟ کچھ فقہاء کا مثلاً امام ابوحنیفہ کا خیال ہے کہ اس سے مراد صرف مچھلی ہے۔اس لئے کہ مچھلی ہی وہ غذا ہے جسے طبع سلیم ہر دور میں پسند کرتی چلی آ رہی ہے۔اور رسول اللہ کے زمانے میں،صحابہ کرامؓ کے زمانے میں اور تابعین کے زمانے میں مچھلی کھانے کا عام طور پر عربوں میں رواج تھا اور وہ مچھلی کھایا کرتے تھے۔ وہ جانور جن کو عرب کا سلیم الطبع انسان فطری طور پر ناپسند کرتا تھا، وہ اگر سمندر سے پکڑے جائیں تو کیا وہ جائز ہوں گے،مثلاً کیکڑا، یا اس طرح کے دوسرے جانور، ان کو امام ابوحنیفہ ناجائز کہتے ہیں۔ جب کہ بعض دوسرے فقہاء جائز قرار دیتے ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: اسلام کا مفہوم اور مطلب مکمل خود سپردگی (complete submission) ہے۔اس سلسلہ میں انسان اپنی انفرادی زندگی کے علاوہ اجتماعی زندگی میں بھی اسلام کی ہدایت پر عمل کا پابند ہے۔ یہاں تک کہ اجتماعی زندگی میں اسلام کی تنفیذ بالجبر بھی ہوگی۔ایسے میں حریت بھی اسلام کا ایک اہم اصول ہے، جیسے کہ پروفیسر خورشید احمد صاحب نے پرسوں فرمایا تھا۔اس حدیث اور اطاعت کی حدود اور اسکوپ کیا ہے، ذرا وضاحت فرمائیے؟

**جواب**: میں نے یہ بات پہلے دن کی گفتگو میں بہت تفصیل کے ساتھ عرض کی تھی کہ اسلام جہاں ایک دین اور دینی عقیدہ ہے، جہاں وہ روحانیت کے اصولوں کا ایک مجموعہ ہے، جہاں وہ تہذیب اور تمدن کا ایک paradigm ہے۔ وہاں وہ ایک نظام قانون اور ضابطہ حکومت بھی ہے۔اسلام کی تعلیم کے مختلف حصے ہیں۔ان میں سے تین کی نشاندہی پہلے دن کی گفتگو میں ہوچکی ہے۔ایک حصہ وہ ہے جس کا تعلق انسان کے عقائد سے ہے۔ دوسرا حصہ وہ ہے جس کا تعلق انسان کے جذبات و احساسات سے ہے۔تیسرا حصہ وہ ہے جس کا تعلق انسان کے ظاہری اعمال اور جوارح سے ہے۔ پہلے دو حصوں کا ریاست سے کوئی خاص تعلق نہیں۔اس میں فرد خود ہی بڑی حد تک شریعت پر عمل درآمد کا پابند ہے۔معاشرہ اپنے اثر رسوخ سے، خاندان اپنے دباؤ سے، نظام تعلیم اپنی تعلیم وتربیت سے ان دونوں چیزوں پر عمل درآمد کو یقینی بنائے گا۔

شریعت کا تیسرا حصہ جس کا تعلق انسان کے ظاہری اعمال سے ہے اس میں بھی کچھ احکام تو وہ ہیں جو فرد کی براہ راست ذمہ داری ہیں اور فرد ہی ان پر عمل درآمد کا مکلّف ہے۔عبادات کے معاملات ہوں، اسی طرح سے نکاح وطلاق، گھر کے اندر کے معاملات ہوں، ان میں بھی عمومی طور پر عام حالات میں ریاست کو مداخلت کرنے کا حق نہیں ہے۔اسی طرح شریعت کی تعلیم کے جس حصہ کے بارہ میں، میں نے کہا تھا کہ وہ اسلام کا سوشل کوڈ ہے، معاشرت کے آداب ہیں جن کے بارے

میں قرآن پاک اور سنت نے ہدایت دی ہیں۔ ان معاشرتی آداب پر عمل درآمد میں بھی چند مستثنیات کے علاوہ ریاست کا کوئی رول اور کوئی کردار نہیں ہے۔

البتہ جہاں تک تعلق ہے ان قوانین کا جن کے مخاطبین اصحاب حکومت ہیں، جن کے مخاطبین اولی الامر ہیں وہ براہ راست ریاست کی ذمہ داری ہیں، اور ریاست بہر حال ان کو نافذ کرے گی اور ان کو توڑنے والوں کو سزا بھی دے گی۔ اگر اسلام کوئی معاشرہ قائم کرتا ہے، کوئی تہذیب قائم کرتا ہے، تو اس تہذیب کے تحفظ کے لئے ریاست بھی قائم کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور وہ ریاست اسلامی قوانین کے مطابق کام کرتی ہے، تو وہاں یہ کہنا انتہائی لغو اور مہمل بات ہے کہ ریاست قانون پر عمل درآمد کے معاملہ میں مداخلت نہ کرے۔ اس لغو اور مہمل بات کے معنی یہ ہیں کہ مثلاً چور کو کچھ نہ کہا جائے، اس لئے کہ شریعت نے انسانوں کو آزادی دی ہے، یہ بات دنیا کا کوئی بھی نظام یا نظریہ قبول نہیں کرتا نہ یہ کوئی معقول عذر ہوگا کہ چونکہ شریعت نے آزادی دی ہے لہٰذا چوری کی آزادی بھی ہونی چاہئے۔ بداخلاقی کی آزادی بھی ہونی چاہئے۔ مخدرّات کے استعمال کی آزادی بھی ہونی چاہئے، ان امور کا تعلق اسلام کے قوانین فوجداری سے ہے اور یہ وہ چیزیں ہیں جن پر عمل درآمد کرانا لازماً ریاست کے فرائض میں شامل ہے۔ دنیا کی ہر ریاست کی طرح اسلامی ریاست کی بھی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ اپنے فوجداری قوانین کو نافذ کرے۔ دنیا کی ہر ریاست اپنے قوانین کو نافذ کرتی ہے۔ اسی طرح اسلام کی ریاست بھی اپنے قوانین کو نافذ کرے گی۔ چونکہ اسلام کے قوانین کی اساس اخلاقی ضوابط اور روحانی اصولوں پر ہے اس لئے اسلام میں بعض اوقات قانون اور اخلاقیات کی حدود مل جاتی ہیں۔ کہیں کہیں ایک ہو جاتی ہیں اور وہاں یہ تعین دشوار ہوتا ہے کہ کس حد تک قانون کی ذمہ داری ہے، کہاں سے اور کس حد تک قانون کی ذمہ داری ختم ہو جاتی ہے۔ شریعت نے اس معاملہ میں واضح ہدایات دی ہیں۔ اس ضمن میں کہیں کہیں دور جدید کے قانونی تصورات سے اسلامی قانون کا اختلاف پیدا ہوتا ہے۔ اسلامی قانون بنیادی طور پر ایک اخلاقی قانون ہے۔ اور وہ اسلام کی دینی تعلیم اور اخلاقی اصولوں سے ہی اپنی آخری سند جواز حاصل کرتا ہے۔ وہ اپنی قوت نافذہ قانونی اصول سے اخذ کرتا ہے۔ لہٰذا اسلام میں قانونی اصول کا اصل مقصد اخلاقی اصول پر عمل درآمد کو یقینی بنانا اور اخلاقی معاشرہ قائم کرنا ہے۔ لہٰذا یہاں قانون اور اخلاق میں اس نوعیت کی علیحدگی ممکن ہی نہیں جو اہل مغرب نے پیدا کر دی ہے۔ تاہم ریاست کی مداخلت کا دائرہ عام طور پر صرف قانونی معاملات ہیں، اخلاقی امور عام طور پر ریاست کی مداخلت کے بغیر ہی انجام پانے چاہئیں۔

اسلامی تاریخ میں ایسی ہزاروں مثالیں ہیں کہ حکومت وقت نے کوئی فیصلہ کرنا چاہا اور ریاست کے کسی شہری نے اس کو ذاتی آزادی کے خلاف سمجھا، سیدنا عمر فاروقؓ نے ایک مرتبہ یہ فیصلہ کیا کہ مہر کی رقم کو محدود کر دیا جائے۔ لوگوں میں مغالات شروع ہوگئی ہے، لوگ مقابلہ کرنے لگے ہیں کہ زیادہ مہر کون رکھتا ہے۔ حضرت عمرؓ نے سوچ کر یہ طے کیا کہ اس کی ایک حد بندی ہونی چاہئے اور پابند کیا جائے کہ لوگ ایک خاص حد سے زیادہ مہر ادا نہ کریں۔ انہوں نے اس کا اعلان کیا۔ جب وہ خطبہ دے کر نماز کے بعد مسجد سے باہر نکل رہے تھے تو دیکھا کہ ایک خاتون کھڑی ہوگئیں۔ بوڑھی خاتون تھیں۔ انہوں نے خلیفہ راشد کو مخاطب کر کے کہا کہ تمہیں یہ حق کس نے دیا ہے۔ قرآن پاک تو کہتا ہے: ''واتیتم احدھن قنطاراً فلا تأخذوا منہ شیئاً '' (اگر تم نے اسے سونے کا ایک ڈھیر بھی دیا ہوا ہو تو واپس نہ لو)۔ لہٰذا جہاں سونے کا ڈھیر دیا جا سکتا ہو تو وہاں آپ کی حد بندی کیا معنی رکھتی ہے۔ حضرت عمرؓ نے کہا کہ ''اصابت امرأۃ واخطأ عمر'' (عورت نے صحیح کہا اور عمر نے غلطی کی)۔

دوبارہ لوگوں کو جمع کرنے کا حکم دیا۔ لوگ دوبارہ جمع ہوئے تو فرمایا کہ مجھ سے غلطی ہوگئی تھی میں اس کو واپس لیتا ہوں۔ اس لئے کہ انہوں نے فوراً احساس کر لیا کہ یہ فرد کا معاملہ ہے اور خاندان کے افراد آپس کے مشورے سے جو طے کرنا چاہتے ہیں وہ کریں۔ اس طرح کے معاملات میں ریاست کو مداخلت نہیں کرنی چاہئے۔ لہٰذا اخلاقی ہدایات اور قانونی احکام کے درمیان میرا خیال ہے کہ جو حدود ہیں وہ بہت واضح ہیں۔ ان میں کوئی التباس اسلامی شریعت کے اعتبار سے نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** منکر کس درجہ پر ہو اور مسلمان کس حالت میں ہوں تو منکر کے خلاف قوت کا استعمال کیا جائے گا۔ کن صورتوں میں صرف زبانی تلقین کافی ہوگی اور کیسے حالات پیدا ہو جائیں تو محض دل میں بھی برا جاننا قابل گرفت نہیں ہوگا؟

**جواب:** یہ تعین ایک تو منکر کی نوعیت اور منکر کے حجم کو سامنے رکھ کر کیا جائے گا کہ منکر کی نوعیت کیا ہے؟ منکر کتنا بڑا ہے، کس پیمانے پر، کتنی وسعت کے ساتھ وہ کارفرما ہے۔ دوسری بات میں نے حدود کی وضاحت کے سیاق میں کی تھی کہ ایک تو فرد کی حدود ہیں۔ پھر سوسائٹی کی حدود ہیں۔ پھر ریاست اور امت کی حدود ہیں۔ ان حدود کو

پیش نظر رکھا جائے گا، فرد کی ذمہ داری یہ ہے کہ وہ خود معروفات پر کاربند رہے اور منکرات سے بچے، اور اپنے حلقہ اثر میں تعلیم و تلقین اور تواصی کے ذریعہ اس بات کو یقینی بنائے کہ لوگ معروفات پر کاربند رہیں اور منکر سے اجتناب کرتے رہیں۔ لیکن فرد کا کام تلقین کرنا، فرد کا کام لوگوں کو تعلیم دینا، لوگوں کی غلط فہمیاں دور کرنا، اور اپنے دائرہ میں اس کام کی اشاعت کرتے رہنا ہے۔ اس سے زیادہ کا فرد مکلّف نہیں ہے۔ کوئی فرد قانون کو اپنے ہاتھ میں نہیں لے سکتا۔ فرض کیجئے کہ کسی کے حلقہ اثر میں کوئی شخص چوری کر رہا ہے تو اس کی شرعاً یہ ذمہ داری نہیں ہے کہ وہ قصائی کی دکان سے گنڈاسا لے کر آئے اور مجرم کا ہاتھ کاٹ دے۔ یہ اس کی ذمہ داری نہیں ہے۔ یہ ذمہ داری ریاست کی ہی رہے گی۔ ریاست یہ نہیں کہہ سکتی یا صدر/ وزیراعظم یہ نہیں کہہ سکتے کہ میں نے تو تلقین کر دی تھی۔ وعظ کر دیا تھا۔ لوگوں نے نہیں مانا۔ وعظ کرنا ریاست کی ذمہ داری نہیں ہے۔ ریاست کی ذمہ داری نافذ کرنا ہے۔

آج سے کوئی بیس پچیس سال پہلے مجھے ایک تعلیمی منصوبہ پر غور و خوض کے سلسلہ میں آزاد کشمیر جانا ہوا۔ ان دنوں وہاں جنرل حیات خان صاحب صدر تھے۔ انہوں نے ہم سے تجاویز مانگیں۔ میں نے بھی اپنی گفتگو کی اور اس میں تجاویز پیش کیں۔ جنرل حیات صاحب نے تجاویز کو پسند کیا اور اپنی تقریر کے بعد کہا 'وما علینا الا البلاغ'۔ میں نے ہاتھ کھڑا کیا کہ مجھے کچھ کہنے کا موقع دیں، میں نے کہا کہ جناب صدر بن کر کہیں کہ 'وما علینا الا النفاذ'۔ ہماری ذمہ داری نفاذ کی ہے۔ بلاغ ہماری ذمہ داری ہے۔ نفاذ ان کی ذمہ داری ہے۔ وہ نفاذ کریں۔ وہ بلاغ پر اکتفاء نہیں کریں گے، اور ہم نفاذ کی حد تک نہیں جائیں گے، یہی حدود ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** اگر منکر موجود ہو اور اس کے خلاف آواز بلند نہ کی جائے تو پھر انفرادی طور پر بھی گناہ ہوگا، عذاب و سزا کیا مقرر ہے؟

**جواب:** یہ تو بڑا داخلی سوال ہے۔ ایسی صورت میں تو ہر شخص کو اپنی صورتحال کے مطابق خود فیصلہ کرنا چاہئے۔ کہ منکر کی نوعیت کیا ہے اور وہ کس حد تک اس کو روک سکتا ہے۔ بعض منکرات معاشرے میں اتنے پھیل جاتے ہیں کہ اس کے خلاف کسی ایک فرد کے لئے آواز بلند کرنا مشکل ہوتا ہے۔ ایسی صورت میں اس کو صرف اپنے دائرہ کار کی حد تک محدود رہنا چاہئے۔ اس صورت حال میں سوسائٹی کو آواز اٹھانی چاہئے۔ امت مسلمہ میں بحیثیت مجموعی رائے عامہ کو تیار کرنا چاہئے۔ رائے عامہ کو تیار کرنے کے بعد پھر آواز اٹھانی چاہئے۔ بغیر حکمت اور دانائی کے محض حق گوئی کے شوق میں جو تھوڑی بہت آزادی ہے اس کو بھی آپ ضائع کر دیں۔ یہ غالباً حکمت کے خلاف ہے اور شریعت کا منشا نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** مرد کو عورت سے اچھا سلوک کرنے کا حکم دیا گیا ہے لیکن اس میں وہ تاکید نظر نہیں آتی جو عورت کو کی گئی۔ مثلاً اگر اللہ کے علاوہ سجدہ کرنا جائز ہوتا تو میں عورت کو حکم دیتا، اور یہ کہ عبادت تک میں بیوی شوہر کی اجازت کی محتاج ہے۔ یہ فرق کیوں نظر آتا ہے؟

**جواب:** بظاہر تو کوئی ایسا فرق نہیں ہے۔ دونوں کو کچھ ہدایت دی گئی ہیں کچھ ہدایات مردوں کو دی گئی ہیں۔ کچھ ہدایات خواتین کو دی گئی ہیں۔ اگر آپ کو یہ محسوس ہوتا ہے کہ خواتین کو زیادہ تاکید کی گئی تو شاید اللہ کے رسول ﷺ کے علم میں ہوگا کہ یہ دور آنے والا ہے جس میں خواتین کے حقوق کے نام پر ایک بڑا فتنہ پیدا ہو جائے گا اور اس کے نتیجے میں اخلاق اور اقدار اور روحانیت اور خاندان ہر چیز کو تہہ و بالا کر دیا جائے گا۔ شاید اس دور کے لئے رسول اللہ ﷺ نے خواتین کو تیار کرنے کے لئے پہلے سے اس طرح کی تاکید فرمائی ہوں۔ یہ وجہ بھی ہو سکتی ہے۔ لیکن مجھے اس تاثر سے اتفاق نہیں ہے کہ شریعت میں خواتین کے حق کو مرجوح قرار دیا گیا ہے اور مردوں کا حق نسبتاً راجح ہے۔ میرے خیال میں ایسا نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ نے امام غزالی کا حوالہ دیتے ہوئے فرمایا تھا کہ ان کے خیال میں ازلیت نہیں ہے۔ ابدیت ہے اور فرشتوں میں ازلیت بھی ہے اور ابدیت بھی ہے۔ غالباً یہ عقیدہ درست نہیں ہے، فرشتوں کی تخلیق پہلے ضرور ہوئی ہے لیکن ان میں ازلیت نہیں ہے؟

**جواب:** میرا خیال ہے کہ میں نے یہ بات نہیں کہی۔ میں نے کہا تھا کہ فرشتوں کی عمر بڑی طویل اور بہت پہلے ان کو پیدا کیا گیا تھا اور بہت بعد تک شاید وہ رہیں گے۔

اس لئے ایک اعتبار سے انسان میں ملکوتیت کا رنگ پایا جاتا ہے۔میں نے یہ نہیں کہا کہ فرشتے ازلی ہیں، ازلی اور ابدی تو صرف اللہ کی ذات ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** I am a child developers; it is said that what you are at 6, you will be at 60. Boys are very sensitive. Maddrassa give abused, taunts to boys families are introuble where boys at early ages see voilence. Why are the Maddrass not following the Shariah rules of human resource and human development?

**جواب:** " I think the question should be addressed to the Maddrassas"

میں تو کوئی مدرسہ نہیں چلاتا، مجھے نہیں معلوم کہ اہل مدارس آپ کے سوال کے جواب میں کیا ارشاد فرماتے ہیں؟ میں اہل مدارس سے گزارشیں کرتا رہتا ہوں۔پچھلے کم از کم دس سال میں سینکڑوں مدرسے میں نے دیکھے ہیں۔میں نے علماء کرام سے بات کی ہے۔بعض علماء کرام نے کچھ گزارشات قبول بھی کی ہیں، بعض جگہ اصلاح بھی ہوئی ہے۔مختلف اسباب کی بناء پر اب مدرسوں میں یہ شعور پیدا ہو رہا ہے کہ مدارس کے نظام میں، دینی تعلیم کے نظام میں بنیادی اصلاح کی ضرورت ہے اور بعض جگہ ایسی نئی اصلاحات بھی آئی ہیں جن کے نتیجے میں اچھے اثرات کی توقع ہے۔پھر پاکستان کے علاوہ بھی کئی مسلم ممالک میں تعلیم کے میدان میں نئے تجربے ہوئے ہیں۔مجھے یہ اعتراف کرنے میں کوئی تامل نہیں کہ برادر ملک سعودی عرب کا تجربہ تعلیم کے بارے میں بہت کامیاب رہا ہے۔انہوں نے نظام تعلیم کو ابتداء سے لے کر اور اخیر تک اس طرح منظّم کیا ہے اور اس کی نئی تشکیل کی ہے، restructure کیا ہے، جس کے نتیجے میں دینی تعلیم اور جدید تعلیم کو انہوں نے بڑی حد تک ہم آہنگ کر دیا ہے۔اور اس ہم آہنگی کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ آج ایک عام سعودی تعلیم یافتہ نوجوان، خواہ وہ عورت ہو یا مرد، وہ جہاں اسلامی نقطہ نظر سے بہت پختگی محسوس کرتا ہے، وہاں وہ اپنے عقیدے پر قائم رہتے ہوئے دور جدید کے تقاضوں کو بھی اپنی حد تک کما حقہ نبھا رہا ہے۔ہمیں سعودی عرب کے تجربے سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔مصر میں تجربات ہوئے ہیں۔کئی اور ممالک میں ہوئے ہیں۔سوڈان میں بعض بڑے اچھے ادارے بنے ہیں۔وہاں ایک یونیورسٹی ہے ام درمان اسلامی یونیورسٹی۔اس میں بڑا اچھا کام ہوا ہے۔اس کے بعض نصابات میں نے دیکھے ہیں جو بہت مفید ہیں۔اس لئے یہ سمجھنا کہ دنیائے اسلام میں کہیں پیش رفت نہیں ہوئی ہے میرے خیال میں صحیح نہیں ہے۔پیش رفت تو ہر جگہ ہو رہی ہے، اگرچہ اس کی رفتار بہت سست ہے۔رفتار تیز ہونی چاہئے۔وہ اس وقت تیز ہوگی جب ارباب حل وعقد کو احساس ہوگا۔ہمارے ہاں ارباب حل وعقد کو تعلیم کی اسلامی تشکیل کی ضرورت واہمیت کا بالکل احساس نہیں ہے۔احساس بھی کیسے ہو! ان کے ہاں اذان بجتی ہے، وہ چالیس سپارے پڑھنا چاہتے ہیں۔اس سے آپ اندازہ کر لیجئے کہ معاملات تعلیم کن لوگوں کے ہاتھوں میں ہیں۔ان کے جانشین جو آئے ہیں وہ بھی آپ کے سامنے ہیں، وہ بھی دیکھ لیجئے۔آج سے کوئی ایک ہزار سال پہلے ان کے ایک بزرگ نے شریعت منسوخ کر دی تھی۔اور ان کا ایک شعر ہے فارسی کا

برداشت غل شرع بہ تائید ایزدی

مخدوم روزگار علی ذکرہ السلام

ان کے ایک امام تھے، انہوں نے کہا تھا کہ میں آج سے اپنے ماننے والوں کے لئے شریعت منسوخ کر دیتا ہوں۔چنانچہ جو بزرگ آج خیر سے اسلامی جمہوریہ پاکستان کے وزیر تعلیم ہیں وہ اسی عقیدے کے پیرو ہیں کہ شریعت ان کے لئے منسوخ ہو چکی ہے۔نہ ان کو نماز کی ضرورت ہے نہ روزے کی، نہ حج کی۔وہ صرف ذکر کے مکلّف ہیں۔ذکر سے مراد یہ ہے کہ دن میں ایک مرتبہ امام کا نام جپ لیا جائے۔امام کی تصویر کے سامنے کھڑے ہو جائیں۔اس طرح کے تصورات وہ اسلام کے بارے میں رکھتے ہیں۔اللہ بہتر کرے اور پاکستان کا نظام تعلیم ان کے مزید اثرات بد سے محفوظ رہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** ایک سوال یہ ہے کہ ہمارے ہاں جس انداز میں مشترک خاندانی نظام رائج ہے وہ متعدد مثبت اور منفی پہلو رکھتا ہے۔کیا یہ نظام اسلام کے مزاج اور تعلیمات سے مطابقت رکھتا ہے؟

**جواب:** ہمارے ہاں جس انداز کا مشترکہ خاندانی نظام رائج ہے اس میں کچھ پہلو یقیناً ایسے ہیں جو شریعت سے متعارض ہیں اور شریعت کے احکام سے ہم آہنگ نہیں ہیں۔مثال کے طور پر اگر شریعت کے احکام و روایت پر عمل کیا جائے اور ہر شخص کا ترکہ اس کے وارثوں میں تقسیم کر دیا جائے اور کسی شخص کی جائیداد اور مملکات دوسرے کے تصرف میں نہ ہوں۔اور جو جو حقوق اور ذمہ داریاں شریعت نے مختلف افراد کے ذمے لگائی ہیں ان کی انجام دہی میں ان کو پوری آزادی ہو تو مشترکہ خاندانی نظام بہت اچھی چیز ہے۔بہت بڑی نعمت ہے۔اس کی وجہ سے معاشرے میں اخلاقی اقدار کا تحفظ ہوتا ہے۔خاندانی نظام کی روایات برقرار رہتی ہیں۔اور نئی نسل کو سابقہ نسل کی تربیت میں رہنے کا اور ان کی زیر نگرانی تعلیم پانے کا موقع ملتا ہے۔خاندانی روایات ایک نسل سے دوسری نسل میں منتقل ہوتی ہیں۔لیکن اگر یہ باتیں نہ ہوں اور خاندانی نظام مغربی انداز کا ہو جس میں primogeniture کا اصول کارفرما ہے کہ متوفی کے وارثوں میں ذکر اکبر ہی خاندان کی ساری جائیداد کا وارث ہوتا ہے۔ باقی محروم ہوتے ہیں۔یا کوئی ایک فرد جو خاندان میں بااثر ہو وہ سب کی جائیداد اور حقوق پر قابض ہو جائے۔ایک مستبدانہ انداز سے سب کو ایک رخ پر چلائے۔یہ چیز شریعت کے احکام کے خلاف ہے اس سے اعراض واجتناب کرنا چاہیے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** فیملی ماحول میں مرد کی قیومیت زن پر ثابت ہے، کیا یہ قیومیت اس نظریہ عدالت سے متصادم نہیں ہے جس کے بارے میں آپ نے گفتگو کی ہے؟

**جواب:** قیومیت کی اصطلاح تو قرآن میں نہیں آئی۔قوامیت کی اصطلاح آئی ہے۔''قوام'' کے معنی صرف ذمہ دار کے ہیں۔گویا خاندان کی سربراہی کے ہیں۔ شریعت نے کہا ہے کہ انسان کی زندگی منظم اور مربوط ہونی چاہیے۔غیر منظم نہیں ہونی چاہیے۔دو آدمی بھی اگر سفر پر جا رہے ہوں تو اپنے میں سے ایک کو امیر مقرر کر لیں۔اس لئے ہر یونٹ کا ایک سربراہ ہونا چاہیے، لہٰذا خاندان کا بھی سربراہ ہونا چاہیے۔

خاندان کا سربراہ یا بیوی ہوگی یا شوہر ہوگا۔شریعت نے مختلف اسباب اور اعتبارات کی وجہ سے مرد کو خاندان کی ذمہ داری دی ہے، لیکن یہ اسی انداز کی سربراہی ہے جس انداز سے برطانوی پارلیمنٹ میں وزیر اعظم کابینہ کا سربراہ ہوتا ہے۔وزیر اعظم کے بارے میں برطانوی کابینہ کے ماہرین کا کہنا ہے کہ He is the first among equals کہ سب ارکان برابر ہیں، لیکن ان برابروں میں سب سے پہلے اس کا نمبر ہے۔تو مرد، عورت دونوں برابر ہیں۔ایک دوسرے کے ولی ہیں ''والمؤمنين والمؤمنات بعضهم اولياء بعض'' مومن مرد اور مومن عورتیں ایک دوسرے کے ولی ہیں، دوست ہیں، ولی ظاہر ہے کہ برابر ہی ہوں گے۔لیکن ان برابروں میں کسی ایک تو پہلے ہونا چاہیے۔جب آپ ترتیب شروع کریں گے تو کوئی نام تو پہلے لکھیں گے، تو جس کو پہلے لکھیں گے وہی خاندان کا سربراہ اور دوسرا اس کا وزیر اور معاون ہوگا۔شریعت کہتی ہے کہ مرد کا نام پہلے لکھیں۔یہ معنی ہیں قوامیت کے۔کچھ ذمہ داریاں مردوں کی اضافی ہیں جن سے خواتین کو بری الذمہ کر دیا گیا ہے۔ان اضافی ذمہ داریوں کی وجہ سے اس کا نام پہلے لکھا جاتا ہے۔اس لئے اس سربراہی کا عدالت یا مساوات کا جو اسلامی تصور ہے اس پر کوئی منفی اثر نہیں پڑتا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** میرا سوال صرف اس قدر ہے کہ گفتگو میں ایک بہت بڑا تخلیقی مرحلہ وہ تھا جس سے شاید ذہنوں کے اندر کوئی بدگمانی پیدا ہو کہ شریعت اور قرآن بہیمیت کو بدرجہ قائم رکھنا چاہتے ہیں، تاکہ معاملات ہوں۔جب کہ تمام شریعت جو ہے اس کے سارے ضوابط اس بہیمیت کے خاتمے کے لئے ہیں۔یہ کوئی ہلکا سا شاید گفتگو میں ذہن میں تعارض پیدا ہو، اس کا ازالہ فرمایئے؟

**جواب:** بہیمیت کی اصطلاح شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، ابن مسکویہ، مولانا رومی اور دوسرے بہت سے مفکرین اسلام نے استعمال کی ہے۔اس سے مراد کوئی physical animal نہیں ہے یا کوئی physical beastly existence نہیں ہے۔بلکہ یہ محض ایک اصطلاح ہے، اس سے مراد انسان کے وہ رجحانات ہیں جو خالص جسمانی یا مادی رجحانات ہیں۔انسان کو بھوک بھی لگتی ہے۔انسان کو پیاس بھی لگتی ہے۔اور بہت سے دوسرے جسمانی تقاضے پیدا ہوتے ہیں۔ ان تقاضوں کی تکمیل میں وہ بعض اوقات حدود کا خیال نہیں رکھتا۔اخلاقی حدود کو نظر انداز کر دیتا ہے۔یہ جو اخلاقی حدود اور روحانی پابندیوں کو نظر انداز کرنے کا جذبہ یا

داعیہ ہے اسی داعیہ کو فقہاء اسلام اور متکلمین اسلام نے بہیمیت کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔اس جذبے کو مکمل طور پر ختم کرنا شریعت کا منشاء نہیں ہے۔شریعت یہ نہیں چاہتی کہ انسان کو بھوک نہ لگے۔انسان کو پیاس نہ لگے۔انسان کے اندر کوئی جسمانی اور فطری داعیہ پیدا نہ ہو۔ یہ سب دواعی تو پیدا ہوں گے۔اگر اللہ نے ان دواعی کو پیدا کیا ہے۔اللہ نے بھوک اور پیاس رکھی ہے، اللہ نے جنسی داعیہ پیدا کیا ہے تو وہ لامحالہ موجود رہے گا اور اس کو باقی رہنا چاہیئے۔اس کو ختم کرنا مقصود نہیں ہے۔کل میں نے عرض کیا تھا کہ حضرت عثمان ابن مظعون ؓ نے یہ بیان کیا ہے کہ ایک موقعہ پر ہم یہ چاہتے تھے کہ اپنا پورا وقت اللہ کی عبادت میں صرف کریں اور اگر حضور ﷺ ہمیں اجازت دیتے تو ہم جسمانی طور پر اپنے آپ کو آپریشن کے ذریعہ بعض جسمانی تقاضوں کے لئے نااہل بنا دیتے تا کہ پوری یکسوئی کے ساتھ عبادت میں گزاریں۔لیکن حضور ﷺ نے سختی سے اس کو ناپسند فرمایا اور کہا کہ میں روزے بھی رکھتا ہوں اور جسمانی تقاضے بھی پورے کرتا ہوں۔ میں اللہ کی عبادت بھی کرتا ہوں اور متاہلانہ زندگی بھی گزارتا ہوں۔ میں سوتا بھی ہوں اور رات کو عبادت بھی کرتا ہوں۔اس لئے میرا طریقہ ان دونوں چیزوں کو جمع کرنے کا ہے۔کسی ایک پہلو کو نظر انداز کر کے کسی دوسرے پہلو پر زور دینے کا نہیں ہے اور جو میرے طریقے پر نہ چلے اس کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں۔

اس لئے میرا خیال ہے کہ بہیمیت کے لفظ سے خائف نہیں ہونا چاہیئے۔یہ محض ایک اصطلاحی لفظ ہے۔انسان کے اندر محض کوئی فرشتہ پنہاں نہیں ہے۔ہمارا وجود اسی گوشت پوست سے، خاک و آب سے بنا ہوا ہے جس سے حیوانات کا وجود بنا ہے۔ظاہر ہے فرشتوں کی طرح ہمارا وجود محض نورانی نہیں ہے۔ہمارے جسم کی تشکیل اصلاً مادیات سے ہوتی ہے۔انسان کو نہ صرف مٹی سے پیدا کیا گیا، بلکہ بار بار قرآن مجید میں جتایا بھی گیا کہ تم کو مٹی سے پیدا کیا گیا ہے۔دوسری طرف اس جذبے کو بیان کرنے کے لئے کہ اللہ کے حضور جواب دہی کا احساس پیدا ہوتا ہے، اللہ کی عبادت کرنے کا دل میں اشتیاق پیدا ہوتا ہے، اللہ کو یاد کرنے کی تڑپ بار بار پیدا ہوتی ہے، اس جذبے کو ملکوتیت کی اصطلاح سے یاد کیا گیا۔اس کے مقابلے میں مادیت کے جذبے کو بہیمیت کے لفظ سے یاد کیا گیا ہے۔اس کے علاوہ کوئی اور اصطلاح بھی استعمال کی جاسکتی ہے۔

**جواب:** [پروفیسر خورشید احمد: قبل اس کے کہ غازی صاحب دوسرے سوال کے جواب کی طرف آئیں یہ جو ایشو ایک صاحب نے اٹھایا ہے، اس کو سوچنے کا ایک ذرا سا مختلف انداز بھی ہے۔دراصل بہیمیت سے مراد یہ ہے کہ خالص جبلی جو natural instincts اور چونکہ بہائم یا جانور کو عقل اور ارادے کو regulate کرنے کے لئے کسی بالاتر قوت کی ضرورت نہیں بلکہ جبلت ہی ان کو کنٹرول کرتی ہے تو ان کے ہاں یعنی افراط و تفریط اس معنی میں رونما نہیں ہوتی بلکہ ایک natural mechanism ہوتا ہے۔مثلاً جو نسل کی افزائش کا معاملہ ہے۔تو اس میں ایک automatic regulatory system ہے جو انسان میں نہیں ہے۔یہاں پر جو بات کی جارہی ہے وہ یہ ہے کہ جہاں تک جبلت کا تعلق ہے وہ ایک عطیہ الٰہی ہے۔لیکن ساتھ ہی انسانی زندگی میں بہیمیت کے اسٹیج سے آگے بڑھ کر کے اسے ریگولیٹ کرنے کے نظام کی ضرورت ہے۔ فالھمھا فجورھا وتقواھا، قد افلح من زکھّا وقد خاب من دسّھا میں گویا یہی mechanism دیا گیا ہے۔یہ mechanism کے بغیر تو بہیمیت کی نفی نہیں ہو رہی ہے۔اس جذبے کی نفی نہیں ہو رہی ہے بلکہ اس جذبے کو ریگولیٹ کیا جارہا ہے تا کہ وہ اپنے اصل مقاصد کی طرف جاسکے۔یہ غالباً اس سے مراد ہے۔]

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** اسلام کا جو انحطاط ہوا ہے decline ہوئی ہے for so many centuries اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم میں اجتہاد In the true sense of the word ختم ہو گیا ہے۔اجتہاد کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہمیں شریعت کا بھی مکمل علم ہو اور موجودہ زمانے کے جو تقاضے ہیں مثلاً نئی قسم کی سٹاک مارکیٹ ہے اور جو کچھ بھی نئے دور میں سامنے آیا ہے تو اس کے لئے دونوں قسم کی مختلف مہارتوں کا متحد ہو کر ایک فیصلہ کرنا کہ آج دنیا میں شریعت کے حوالے سے یہ چیز ٹھیک ہے اور یہ ٹھیک نہیں ہے۔یہ نہیں ہو رہا ہے۔اس میں ہم کنفیوژن میں پڑے ہوئے ہیں اس پر آپ کی رائے کیا ہے؟

دوسرا یہ کہ جس طرح آپ نے شریعت کو define کیا ہے۔موجودہ زمانے میں ۵۶ سے زیادہ جو اسلامی ممالک ہیں کوئی ایسا ملک ہے جہاں مکمل طور پر شریعت کے مطابق عمل ہو رہا ہو؟

جواب: میں آپ کے سوال کے پہلے حصے سے متفق ہوں۔واقعی مسلمانوں کا زوال اس لئے ہوا کہ انہوں نے اجتہاد کے عمل کو چھوڑ دیا اور تقلید کو اختیار کیا۔تقلید اگر

صرف شریعت کے معاملات تک محدود رہتی اور صرف صحابہ یا ائمہ مجتہدین تک محدود رہتی تو شاید اس کے خراب اثرات نہ ہوتے۔لیکن تقلید ایک مرتبہ جب مسلمانوں کے مزاج کا حصہ بن گئی تو انہوں نے ہر میدان میں ہر کس وناکس کی تقلید شروع کردی۔ یونان کی تقلید، ایرانیوں کی اور فارسیوں کی اور حتیٰ کہ بت پرستوں تک کی تقلید شروع کردی۔ یہاں تک کہ بہت سے مسلمان ہر علم وفن کے اصل اور بنیادی سرچشمہ کو چھوڑ کر محض تقلید کو کافی سمجھنے لگے۔ بعد میں جب ارسطو کی اور افلاطون، جالینوس کی کتابوں کا عربی میں ترجمہ ہوا تو کسی چیز کے حتمی ہونے کے لئے یہ بات کافی تھی کہ ارسطو نے لکھی ہے یا جالینوس نے لکھی ہے۔اگر ارسطو نے کوئی بات بے وقوفی کی لکھ دی یا غلط لکھی تو وہ بھی آج تک طب کی کتابوں میں اسی طرح لکھی چلی آ رہی ہے کہ ارسطو نے لکھی ہے یا جالینوس نے لکھی ہے۔اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مسلمانوں کی علمی ترقی رُک گئی۔مسلمانوں میں جو سوچ کے دھارے تھے وہ ختم ہو گئے اور اس کے نتیجے میں ایک علمی زوال مسلمانوں میں پیدا ہوا۔ میں آپ کی اس بات سے متفق ہوں کہ اجتہاد کا احیاء ہونا چاہئے اور نہ صرف دینی علوم میں بلکہ دنیاوی علوم میں بھی اجتہاد ہونا چاہئے۔ مجھے یہ بات بہت ناگوار معلوم ہوتی ہے کہ ہم دینی علوم میں تو اجتہاد کا نعرہ لگائیں اور جو جدید علوم ہیں جن میں ہم سو فیصد مقلد بنے ہوئے ہیں، اس میں ہم اجتہاد کی آواز بلند نہ کریں۔اگر تقلید ہی کرنی ہے تو اپنوں کی کرنی چاہئے۔تقلید اگر ابن عابدین اور بعد کے علماء کی بری ہے تو میکالے کی تقلید اور بھی بری ہے۔تقلیدیں دونوں بری ہیں۔ان دونوں تقلیدوں میں سے اگر مجھ سے پوچھا جائے کہ کم بری کون سی ہے تو میں کہوں گا کہ مسلمان علماء کی تقلید کم بری ہے اور میکالے کی تقلید زیادہ بری ہے۔اس لئے اجتہاد کا احیاء تو دونوں میدانوں میں ہونا چاہئے۔جدید میدان میں بھی ہونا چاہئے، قدیم میدان میں بھی ہونا چاہئے۔ میں آپ کی اس بات سے بھی متفق ہوں کہ جو لوگ اجتہاد کا فریضہ سرانجام دیں انہیں دنیا کے رائج الوقت تصورات اور افکار سے واقفیت ہونی چاہئے۔ یہ بات فقہاء اسلام نے پہلے دن سے لکھی ہے۔امام ابو یوسفؒ نے لکھا ہے کہ ''من لم یعرف اھل زمانه فھو جاھل'' (جو اپنے زمانہ کو نہیں جانتا وہ جاہل ہے )۔اس کو علم کے معاملے میں رائے دینے کا اختیار نہیں۔

امام محمد بن حسن شیبانی جو فقہ حنفیہ کے سب سے بڑے مدوّن ہیں جس زمانے میں وہ اپنی کتابیں مرتب کر رہے تھے تو جس میدان کی کتابیں یا مسائل مرتب کرتے تھے اس میدان کے لوگوں سے جا کر تبادلہ خیال کرتے تھے۔عملی مسائل سے آگہی حاصل کرتے تھے۔ پھر فقہی اجتہادات کو مرتب کرتے تھے۔جس زمانے میں وہ خرید و فروخت کے احکامات مرتب کر رہے تھے۔اس زمانے میں روزانہ دو گھنٹے بازار میں جا کر بیٹھتے تھے۔اور دوکانداروں کو لین دین کرتے دیکھتے تھے۔ان سے سوالات کرتے تھے۔ گویا آج کل کے لحاظ سے ہم کہہ سکتے ہیں کہ وہ بزنس ایڈمنسٹریشن کا علم حاصل کرنے جایا کرتے تھے۔ بزنس ایڈمنسٹریشن کا علم حاصل کرنے کے بعد ہی انہوں نے شریعت کے احکام مرتب کئے۔ یہ کام آج بھی ہونا چاہئے اور ایک ایسی مہارت کو ہمیں جنم دینا چاہئے جو دونوں میدانوں کی جامع ہو۔شریعت کے معاملات کو کماحقہ سمجھتی ہو، مجتہدانہ بصیرت رکھتی ہو اور دور جدید سے ناقدانہ واقف ہو۔ میں اپنی بات پھر دہراتا ہوں: آج ہمیں علماء کی ایک ایسی ٹیم درکار ہے جو شریعت کے بارے میں مجتہدانہ بصیرت رکھتی ہو اور دور جدید کے مسائل سے ناقدانہ واقف ہو۔

سوال: حضرت موسیٰ علیہ السلام کی ملاقات جو حضرت خضر علیہ السلام سے ہوئی ہے۔اس میں ایک اہم dimension یہ ہے کہ شریعت قائم ہے اور اس کے مقابلے میں کچھ اعمال ہیں جو شریعت کے خلاف ہیں۔لیکن ان کو اللہ تعالیٰ کی تائید حاصل ہے۔تو اب ایسی چیز کو قرآن مجید میں عبث تو نہیں ڈالا گیا، اس میں ہمارے لئے ضرور کوئی نہ کوئی سبق ہوگا۔ وہ کیا ہے؟ اسی میں اس کو relate کرنا چاہ رہا ہوں کہ جس طرح شریعہ میں ہم پردے کی فرضیت پر بات کرتے ہیں تو حضورؐ کی ازواج مطہرات کو اگر چھوڑ کر بھی باقی خواتین کو لیا جائے تو اس کا جو تصور اس وقت تھا اور وہ جو تصور اب ہے اس میں تبدیلی یا فرق کیوں ہے؟ کیا شریعہ میں ایسی گنجائش ہے کہ اس طرح کی چیزوں میں تبدیلی کی جائے اور اس کا دائرہ کار بڑھایا جائے؟

جواب: آپ کے سوال کے پہلے حصے کے بارے میں، میں یہ عرض کروں گا کہ اللہ تعالیٰ کے احکامات کی بنیادی طور پر دو قسمیں ہیں:

(۱) حکم تکوینی اور

(۲) حکم شرعی

حکم تکوینی کی پابند تو کائنات کی ہر مخلوق اور دنیا کی ہر چیز ہے۔ جمادات ونباتات ہوں، یا انسان وفرشتے ہوں، ہر شخص، ہر چیز، اللہ کی ہر مخلوق حکم تکوینی کی پابند ہے۔ حکم تکوینی کے تحت ہی انسان کی پیدائش اور مرنے کا فیصلہ ہوتا ہے۔انسان کے جملہ تکوینی معاملات براہ راست اللہ تعالیٰ چلاتا ہے۔ جو انسان زہر کھائے گا وہ مر جائے گا۔ پیغمبر کو بھی زہر دیا جائے تو اس کے جسم مبارک پر اس کا اثر ظاہر ہوگا۔تلوار سے جس کی گردن ماری جائے گی اس کی گردن کٹ جائے گی۔صحابیؓ کی گردن بھی کٹ

جائے گی، اور ابولہب اور ابوجہل کی گردن بھی کٹ جائے گی۔ یہ سب تکوینی احکامات ہیں۔ حکم تکوینی کا گہرا تعلق سلسلۂ اسباب اور علت ومعلوم سے ہے، جو سب کے لئے مشترک ہیں۔اس میں مسلمان یا غیر مسلمان کی کوئی تفریق نہیں ہے۔

حکم تشریعی وہ ہے جو شریعت کا حصہ ہے اور جو پیغمبروں کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے دیا ہے۔ جو لوگ اللہ کے پیغمبر کو تسلیم کر لیں اور ایمان لا کر اسلام میں داخل ہو جائیں وہ شریعت کے حکم کے پابند ہیں۔کوئی صاحب ایمان بحالت ہوش وحواس احکام شریعت سے مستثنیٰ نہیں ہوسکتا، نہ کوئی صحابی، نہ صدیق، نہ شہید۔خضر علیہ السلام کے بارے میں میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ وہ کوئی انسان نہیں تھے (ممکن ہے یہ رائے غلط ہو)، میری رائے میں وہ فرشتے تھے اور ان ملائکہ میں سے تھے جو حکم تکوینی پر عمل درآمد کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے مقرر ہیں۔ چونکہ اللہ تعالیٰ کی سنت یہ رہی ہے کہ وہ اپنے جلیل القدر پیغمبروں کو اپنے تکوینی دنیا کے راز دکھاتا ہے۔ وکذلک نری ابراھیم ملکوت السمٰوت والارض۔(یوں ہم نے ابراہیم کو آسمانوں اور زمین کی ملکوت کے راز دکھائے)۔

حضورﷺ کے بارے میں ہے کہ ہم انہیں مسجد اقصیٰ تک لے گئے۔لنریہ من آیاتنا تاکہ ہم انہیں اپنی نشانیں دکھائیں۔اپنی اسی سنت کے تحت اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اپنی دنیا کے حکم تکوینی کے راز اور تکوینی دنیا دکھانے کے لئے حضرت خضرؑ کے پاس بھیجا کہ جا کر دیکھو۔خضرؑ اللہ کے حکم تکوینی کے پابند تھے، وہ شریعت کے پابند نہیں تھے۔اگر حضرت خضرؑ انسان ہوتے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام کا بطور صاحب شریعت رسول یہ فرض تھا کہ ان پر قصاص کا حکم جاری کرتے اور توریت کے احکام پر عمل درآمد کرتے۔توریت کے حکم میں لکھا ہوا ہے کہ کان کے بدلے کان، ناک کے بدلے ناک، اور گردن کے بدلے گردن اور انسان کے بدلے انسان۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ حکم نافذ نہ کرنا اور اس موقعہ پر اس حکم کا حوالہ نہ دینا بہت معنی خیز ہے۔ان کے سکوت کی وجہ بظاہر یہی نظر آتی ہے کہ ان کو معلوم تھا کہ یہ حکم تکوینی ہے اور یہ اللہ کا وہ فرشتہ ہے جو شریعت کا پابند نہیں ہے، بلکہ حکم تکوینی کا پابند ہے۔قرآن پاک میں یہ کہیں نہیں آیا کہ خضرؑ انسان تھے۔کوئی ایسا اشارہ بھی نہیں آیا جس سے پتا چلتا ہو کہ خضرؑ انسان تھے۔''عبداً من عبادنا'' کے الفاظ ہیں۔عبد فرشتوں کے لئے بھی آتا ہے، انسانوں کے لئے بھی آتا ہے۔جنات کے لئے بھی آتا ہے۔اس لئے میرا خیال یہ ہے کہ خضر ملائکہ میں سے تھے، اور حکم تکوینی کے ماتحت کام کرتے تھے، جس طرح اور فرشتے تکوینیات کے پابند ہیں خضرؑ بھی تکوینیات کے پابند تھے۔حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اس دنیا کی سیر کرانے کے لئے یہ چیز دکھائی گئی ہے۔

دوسری بات آپ نے پردے کے بارے میں فرمائی ہے۔ پردے کے بارے میں قرآن پاک میں دو طرح کے احکامات ہیں۔ایک احکام تو وہ ہیں جو ازواج مطہرات کو مخاطب کر کے براہ راست ارشاد فرمائے گئے۔دوسرے احکام وہ ہیں جن میں دوسری تمام خواتین کے لئے ہدایات دی گئی ہیں۔(یا ایھا النبی قل لازواجک و بنتک و نساء المئو منین......حضورؐ کے ازواج مطہرات، صاحبزادیاں اور تمام مسلمان خواتین اس میں شامل ہیں)۔

اب ان دونوں کے درمیان مفسرین میں اختلاف رہا ہے کہ ازواج مطہرات کے لئے متعین احکامات کون سے ہیں اور کون سے احکام عام خواتین کے لئے ہیں۔لیکن اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ خواتین اسلام کا لباس محتشم اور متجبانہ ہونا چاہئے۔ان کا پورا جسم ڈھکا ہونا چاہئے اور ان کے جسمانی اعضاء دیکھنے والے کے سامنے ظاہر نہیں ہونے چاہئیں۔اس کی عملی شکل کیا ہوسکتی ہے، وہ مختلف علاقوں میں مختلف رہی ہے۔ ہر علاقے میں مقامی کلچر بھی ہوتا ہے، ایک ہمارے ایران کے لوگوں کا کلچر ہے اور ایک افغانستان کے لوگوں کا کلچر ہے۔ان میں سے کسی خاص علاقہ میں رائج کسی خاص شکل کو شریعت کا دائمی حکم قرار دینا درست نہیں ہے۔ایک عرب دنیا کا کلچر ہے اور ایک مغربی دنیا میں جو نئی مسلمان بہنیں ہیں، ان کا رواج اور مزاج ہے۔میرے خیال میں یہ سب رواجات شریعت کے مطابق ہیں اور اس میں سے اگر کوئی بھی طریقہ کار اختیار کیا جائے تو شریعت کے احکام کی پابندی کے تقاضے پورے ہو جاتے ہیں اور قرآن پاک کے کسی حکم کی خلاف ورزی نہیں ہوتی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** تمدنی تغیرات کے نتیجے میں جو ناقابل تغیر شرعی نصوص ہیں ان کی تعبیر کا حق آج کی دنیا میں کسے حاصل ہے؟ (پروفیسر عبدالجبار شاکر)

**جواب:** شریعت کے نصوص دو طرح کے ہیں: کچھ نصوص تو وہ ہیں جن کو کسی تعبیر وتشریح کی ضرورت نہیں۔ جو ہر دور میں اسی تعبیر وتشریح کے پابند ہیں جو رسول اللہﷺ نے دی۔صحابہؓ کے دور میں جس پر عمل کیا گیا اور آج تک مسلمان اس پر عمل درآمد کرتے چلے آرہے ہیں۔توحید، شرک، عدل وانصاف، قرآن مجید کے بنیادی احکامات، نماز، روزہ، عبادات، محرمات، نواہی ان سب امور میں کسی نئی تعبیر کی ضرورت نہیں۔ یہ تعبیرات اسی طرح قائم رہیں گی جیسا کہ چلی آرہی ہیں۔

لیکن شریعت کے کچھ نصوص ایسے بھی ہیں جن کی تعبیر ہر زمانے کے لحاظ سے مختلف ہوسکتی ہے۔اور شریعت کے ماہرین اور شریعت کے جاننے والے اس زمانے کے حالات کو سامنے رکھ کر نئی تعبیر کر سکتے ہیں۔یہ بات کہ یہ اختیار کس کو حاصل ہونا چاہئے۔یہ پچھلے سو سال سے زیر بحث ہے۔لیکن اس سے کسی کو بھی اختلاف نہیں ہوسکتا کہ جو لوگ بھی شریعت کی تعبیر کا فریضہ سرانجام دیں وہ شریعت پر کاربند ہوں،شریعت کے معیار پر اخلاق کے کم سے کم تقاضوں کو پورا کرنے والے ہوں اور شریعت کا کما حقہ،علم رکھنے والے حضرات ہوں۔علامہ اقبال کے حوالے سے یہ بات تو بہت کثرت سے لوگ بیان کرتے ہیں کہ وہ اجتہاد کا حق یعنی تعبیر شریعت کا حق پارلیمنٹ کو دینا چاہتے تھے۔لیکن علامہ اقبال کس طرح اور کس معیار کی پارلیمنٹ کا تصور اپنے ذہن میں رکھتے تھے اس پر کوئی بات نہیں کرتا۔

علامہ اقبال نے اسی خطبے میں یہ بھی لکھا ہے کہ پارلیمنٹ کی تعبیر کا حق اسی وقت دیا جاسکتا ہے جب پارلیمنٹ میں علماء کی ایک موثر موجودگی کو یقینی بنایا جاسکے۔یہاں علماء سے مراد مذہبی سیاست دانوں کی سیاسی پارٹیاں نہیں ہیں،جن کے نام میں علماء یا اسلام کا نام تو آتا ہے،لیکن ان میں شریعت کا گہرا علم رکھنے والے اتنے ہی ناپید اور کمیاب ہیں جتنا دوسری سیاسی جماعتوں میں۔یہاں علماء سے مراد وہ لوگ ہیں جو واقعی شریعت اور دین کا علم رکھتے ہیں۔اگر ان کی موثر موجودگی اور مشاورت پارلیمنٹ کو حاصل ہے اور پارلیمنٹ میں ایسے اراکین موجود ہیں جو دیانت داری اور اخلاص سے شریعت کے احکامات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو پارلیمنٹ کو یہ اختیار دینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔لیکن پارلیمنٹ میں اس طرح کے افراد ہوں،جس طرح کا تجربہ ہمیں ہو رہا ہے اور وہاں اس طرح کے ''علماء کرام'' ہوں جس طرح کے علماء کرام ہم نے پارلیمنٹوں کی ممبری کے لئے لڑتے بھڑتے دیکھے ہیں تو پھر پارلیمنٹ کو یہ اختیار دینا کہ وہ اللہ اور رسول ؐ کی منشا کی ترجمان بن کے بیٹھے میرے خیال میں بہت خطرناک قدم ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** جیسا کہ آپ نے ابھی فرمایا کہ شرع علیکم فی الدین ماوصی بہ کے اندر بھی اور ''ان الدین عنداللہ الاسلام'' میں بھی دین ان مشترکات اور محکمات کا نام ہے جو حضرت نوحؑ سے لے کر حضورؐ تک چلے آرہے ہیں اور وہ غیر مبدل بھی ہیں۔تو اس طریقے پر کیا ہم اسلام کی تعریف یہ نہیں کرسکتے کہ اسلام نام ہے صرف ان محکمات کا جو حضرت نوحؑ سے لے کر تا ایں دم چلے آرہے ہیں۔اور یہ سب مذاہب میں عام ہیں اور ان مشترکات کو تلاش کرنا اسلام کی خدمت ہوگی؟

**جواب:** جو اصطلاح اختیار کرنا چاہیں آپ کو اختیار ہے...... ''لا مشاحة فی الاصطلاح'' (ترجمہ: اصطلاح میں کوئی جھگڑا یا اختلاف نہیں ہونا چاہئے)۔لیکن اسلام کی اصطلاح کو جب قرآن پاک اور رسول پاک ﷺ کی سنت کے سیاق وسباق میں استعمال کیا جائے گا تو اسی مفہوم میں استعمال کیا جائے گا جس میں قرآن پاک نے اس اصطلاح کو استعمال کیا ہے۔قرآن پاک نے یہ لفظ اس مشترکہ اور متفقہ دین کے لئے بھی استعمال کیا ہے جس کا ابھی آپ نے ذکر کیا ہے۔اس کے ساتھ ساتھ قرآن پاک نے اس کو دوسرے مذاہب سے الگ ممیز دین کے طور پر بھی استعمال کیا ہے۔چونکہ وہ اسلام جس کی حضرت نوحؑ نے تعلیم دی،حضرت ابراہیمؑ نے تعلیم دی،آج اپنی اصلی شکل میں موجود نہیں ہے۔اس لئے جب اسلام کا لفظ آج بولا جائے گا تو اس سے مراد دین کی وہی شکل ہوگی جو رسول اللہ ﷺ نے ہم تک پہنچائی۔قطع نظر اس کے کہ دوسرے انبیاءؑ کی تعلیم میں اس میں سے کون سے محکمات شامل تھے اور کون سے محکمات شامل نہیں تھے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** پیدائش کے وقت مسلم بچے کے کان میں اذان کی آواز دی جاتی ہے اس کے باوجود وہ صحیح مسلمان نہیں بنتا۔کمزوری یا نقص کہاں ہے؟

**جواب:** کمزوری یا نقص تعلیم وتربیت میں ہے۔اگر تعلیم وتربیت کا نظام درست ہوجائے تو اس سے بیش تر مسئلے حل ہوسکتے ہیں۔مسلمان جب اسلامی ماحول میں تربیت پاتا تھا،اس کی ابتدا پیدائش کے بعد شروع ہوجاتی تھی،پھر جس گھر میں وہ پیدا ہوتا تھا اس کا ماحول اس کی تربیت کرتا تھا۔پھر وہاں تعلیم کا ایک بہترین نظام تھا جس کی اہمیت کو سب سے زیادہ تسلیم کیا جاتا تھا۔مسلمانوں کے دور اقتدار میں تعلیم کا تناسب سو فیصد تھا۔۱۸۳۵ء میں ایک مغربی مفکر نے لکھا کہ پنجاب میں (جو مرکز سے خاصا دور تھا) مسلمانوں کا تعلیمی تناسب ۱۰۰ فیصد اور بحیثیت مجموعی ۸۴ فیصد ہے۔گویا جب پنجاب میں مسلمانوں کا اقتدار تھا تو خواندگی ان میں سو فیصد تھی اور جب انگریز یہاں سے رخصت ہوا تو پنجاب میں بحیثیت مجموعی تعلیمی تناسب چار فیصد تھا۔اس سے آپ اندازہ کرسکتے ہیں کہ جو تہذیب سکھانے آئے تھے وہ کیا کر کے گئے

ہیں۔ چونکہ مسلمانوں میں تعلیم کی شرح سو فیصد تھی اوران کے ہاں تعلیم اور تربیت ایک ہی چیز تھی اور آج کی طرح وہ دو علیحدہ علیحدہ چیزیں نہ تھیں، اس لئے چار پانچ سال کی عمر میں ایک بچہ ضروری تعلیم اور لازمی دینی تربیت مکمل کر چکتا تھا اوراس کے اسلامی مزاج کی تشکیل ہو جاتی تھی۔ پھر جب تعلیم کے میدان میں آگے آتا تو تعلیم مکمل طور پر مذہب اسلام کی روشنی میں ہوتی تھی اس وجہ سے اس کی شخصیت میں خود بخود نکھار آ جاتا تھا۔اس کی زندگی اوراس کے شعبہ حیات میں خواہ کسی بھی شعبے سے وابستہ ہوان دونوں میں کوئی دوئی نہیں تھی کہ کہیں وہ مشرق کی بات کر رہا ہواور کبھی وہ مغرب کی بات کرتا ہو۔ اسلامیات میں اس کے خیالات کچھ ہوں اور تاریخ میں کچھ ہوں، سیاسیات میں اس کی رائے کچھ ہواور دینیات میں کچھ ہو، بلکہ تمام علوم کا نتیجہ ایک ہی ہوتا تھا کہ ایک مکمل اور متوازن اسلامی شخصیت تشکیل پاتی تھی جس میں مکمل ہم آہنگی پائی جاتی تھی۔ پھر وہ جب تعلیم سے فارغ ہو کر معاشرے میں عملی زندگی کا آغاز کرتا تو وہ معاشرہ بھی چونکہ اسلامی ہوتا تھا اور کاروبار میں، تجارت میں، زراعت میں ہر جگہ اسلامی اصول کارفرما ہوتے تھے اس لئے باہر سے آنے والے کی عملی تربیت خود بخود ہو جاتی تھی۔ یہ سلسلہ ماضی قریب تک جاری رہا۔مثال کے طور پر دارالعلوم دیوبند کے قیام سے وہاں سے یہ اثرات پیدا ہوئے کہ دیوبند کی پوری بستی میں اسلامی مزاج اور اسلامی روح سرایت کر گئی تھی۔ ایک صاحب ان دنوں کسی کام سے آئے، پڑھے لکھے تھے، دور دراز سے کسی شادی میں شرکت کے لئے آئے تھے، وہ خریداری کے لئے دیوبند کے بازار گئے، اور ایک سنار کے پاس پہنچے اور کچھ زیور ادھار خریدنا چاہا اور کہا کہ میں فلاں مشہور آدمی (اس کا نام لیا) کا مہمان ہوں، کل آپ کو رقم بھیج دوں گا۔ سنار نے کہا آپ کو مسئلہ معلوم نہیں کہ سونے اور چاندی میں ادھار لین دین سود ہے اور یہ جائز نہیں ہے۔ اب ان کو احساس ہوا کہ سنار مسئلہ ٹھیک بتاتا ہے۔ گاہک نے کہا کہ اچھا ٹھیک ہے میں کل دوبارہ رقم کا بندوبست کر کے آؤں گا اور زیور خریدلوں گا۔ سنار نے کہا آپ یوں خالی ہاتھ واپس نہ جائیں آپ مجھ سے ہی ادھار رقم لے لیں اور جو زیور خریدنا چاہئیں خریدلیں۔ کل میرا ادھار واپس لوٹا دیں۔ تو اس طرح ان صاحب نے زیور خریدا۔ بڑے حیران تھے کہ ایک سنارا اپنے کاروبار کے سلسلے میں نہ صرف مکمل طور پر ضروری فقہی مسائل سے آگاہ ہے بلکہ پیش آمدہ مسئلے میں اجتہادی بصیرت کا بھی مالک ہے۔ یہ معاشرتی ماحول کی بات ہے، صرف اذان سننا کافی نہیں۔اذان تو جب آج کل کے مسلمان دیتے ہیں تو اس کو صرف کان ہی سنتے ہیں۔لیکن دل سے جو اذان دی جائے اس کی بات ہی اور ہوتی ہے۔ قیامت ہا کہ در قد قامت اوست۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** اگر کسی شخص تک اس دور میں دعوت دین نہیں پہنچی اور وہ اسی حالت کفر میں مر گیا تو اسی کے بارے میں کیا حکم ہوگا۔ نیز یہ کہ اس بارے میں ہم کتنے مجرم ہوں گے؟

**جواب:** آخرت میں اس کا معاملہ کیا ہوگا؟ اس سلسلے میں یہی کہا جا سکتا ہے کہ یہ اللہ اور بندے کا باہمی معاملہ ہے۔اس سلسلے میں حتمی طور پر ہم کچھ نہیں کہہ سکتے۔لیکن قرآن پاک کی بے شمار آیات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اگر امت محمدیہ کے لوگوں نے دین اسلام کی تبلیغ دوسروں تک پہنچانے میں حجت تمام کر دی ہو تو روز قیامت ان سے باز پرس ہوگی، ورنہ نہیں۔اس سلسلے میں متقدمین علما نے اس پر جو کچھ لکھا ہے اس سے پتا چلتا ہے کہ غالب اکثریت علما کی اس بات کی قائل ہے کہ توحید پر ایمان لانے کے لئے کسی خارجی دعوت کی ضرورت نہیں۔اس لئے کہ توحید انسان کے اندر ایک فطری جذبہ ہے۔ پھر اس کے شواہد کائنات میں اس قدر نمایاں ہیں کہ توحید پر ایمان کا جذبہ انسان کے اندر سے خود بخود پیدا ہونا چاہئے۔اس کے ضمیر کو خود اس کی گواہی دینا چاہئے۔اس سے آگے رسالت پر ایمان، رسول اللہؐ کی نبوت پر اور قرآن پاک پر ایمان، یہ اشیا ایسی ہیں جن پر ایمان کے لئے اتمام حجت ضروری ہے اور اتمام حجت کے لئے دعوت و تبلیغ ضروری ہے۔قرآن پاک کی آیات سے پتا چلتا ہے کہ قیامت کے روز جب سوال و جواب ہوں گے تو ہر نبی اپنی امت کے بارے میں کہے گا کہ اس نے دعوت دین دے دی تھی۔ان کی امت البتہ اس سلسلے میں انکاری ہوگی۔رسول اللہؐ نے بھی اپنی امت تک دین کی دعوت پہنچائی ہے۔ خطبہ حجۃ الوداع میں آپ نے اس بات کا امت سے تین بار اقرار کرایا کہ آپ نے دعوت پہنچا دی ہے، اور امت نے تین مرتبہ تسلیم کیا۔اس پر آپ نے تین مرتبہ اللہ تعالیٰ کو گواہ بنایا کہ اے اللہ! میں نے اپنا کام کر دیا ہے۔اس کے بعد آپ نے امت کو حکم فرمایا: **فلیبلغ الشاھد الغائب**، اب اس امت کے لوگوں پر درجہ بدرجہ یہ فرض ہو گیا۔اس لئے کہ امت کو حکم دے دیا گیا کہ جو موجود ہیں وہ غیر موجود لوگوں تک یہ دعوت پہنچا دیں۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** داڑھی کے بارے میں آج کل بحث کرنا بھی ایک فیشن بن گیا ہے کہ داڑھی اتنی ہونا چاہئے اور اتنی نہیں ہونا چاہئے۔اس بارے میں ارشاد فرمائیں۔

**جواب:** میری ناقص رائے میں داڑھی رکھنا سنت مؤکدہ ہے۔آپؐ نے خود بھی داڑھی رکھی،آپ کے صحابہؓ نے بھی رکھی اور آپؐ نے داڑھی رکھنے کا حکم بھی فرمایا۔ داڑھی کے سائز کے بارے میں کوئی واضح طور پر حکم نہیں ملتا،سوائے اس کے کہ آپ نے فرمایا:**قصوا الشوارب و اعفوا اللحی**، کہ مونچھیں کٹواؤ اور داڑھی بڑھاؤ۔لیکن اس کا کوئی متعین سائز آپ نے مقرر نہیں کیا۔تاہم صحیح روایات سے آنجنابؐ کی لحیہ مبارکہ کا جو سائز معلوم ہوتا ہے وہ ایک مشت یا اس سے کچھ زائد کا ہے، مثلاً ایک صحابی بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہؐ جب نماز کی امامت کراتے تو تلاوت فرماتے ہوئے داڑھی مبارک کندھوں کے اوپر سے ہلتی ہوئی نظر آتی تھی۔اس سے اس کے گھنے ہونے کا اندازہ ہوتا ہے۔رسول اللہؐ کی ہر چھوٹی سے چھوٹی بات میں پیروی،صحابہؓ کا طرہ امتیاز تھا۔صحابہؓ ہر معاملے میں سیرت رسول کی پابندی کا انتہائی خیال رکھتے تھے۔حضرت عبداللہ بن عمرؓ اس بارے میں سب صحابہ سے ممتاز تھے۔ان کی کوشش ہوتی تھی کہ ہر کام عین اسی طرح کریں جس طرح رسول اللہؐ نے کیا تھا۔ حتیٰ کہ سفر حج پر جاتے ہوئے بھی آپ اسی راستے سے جاتے تھے جس راستے سے رسولؐ اللہ تشریف لے گئے تھے،اور اسی راستے سے واپس آتے جس راستے سے رسول اللہؐ نے واپسی فرمائی تھی۔داڑھی کے معاملے میں حضرت عبداللہ بن عمرؓ کا عمل یہ تھا کہ زائد از یک مشت وہ کٹوا دیا کرتے تھے۔اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ حضورؐ کی عادت مبارکہ بھی یہی تھی۔اس لئے یہی سائز افضل اور پسندیدہ ہے،تاہم داڑھی اس سے کم وبیش بھی ہوسکتی ہے۔یہ کوئی اصول دین کا مسئلہ نہیں کہ اس پر کفر واسلام کا مدار ہو۔

(اسلام کا قانون بین الممالک،ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** حج کے سلسلے میں بعض لوگوں کا طریقہ یہ بن گیا ہے کہ وہ یہاں سے عمرے کے لئے چلے جاتے ہیں اور پھر وہاں چھپ کر رہتے ہیں اور مزدوری کر کے دولت کماتے ہیں اور پھر حج کر کے واپس آتے ہیں،کیا ایسا کرنا جائز ہے؟

**جواب:** دولت کمانا جائز ہے۔اس میں کوئی چیز حرام نہیں ہے۔لیکن عمرے کی نیت سے جانا اور وہاں غیر قانونی طور پر ٹھہرنا درست نہیں ہے،اس لئے کہ عمرے پر جاتے ہوئے اس سلسلے میں جن کاغذات پر دستخط کرائے جاتے ہیں ان میں جانے والے سے اس بات کا وعدہ بھی لیا جاتا ہے کہ وہ عمرے کے سلسلے میں تمام قوانین وقت کی پابندی کرے گا،لہٰذا ان قوانین کی پابندی ہم پر ضروری ہے۔اس بنا پر وہاں ٹھہرنا جائز نہیں ہے۔لیکن اس عرصے کی تمام عبادات،نماز،روزہ،نوافل،سب جائز ہوں گے اور اسی طرح وہاں رہ کر رزق حلال جو کمایا وہ بھی جائز ہوگا۔اس کی مثال یوں سمجھیے کہ ایک شخص نے کسی ناجائز غرض سے سفر کیا،مثلاً چوری کی نیت سے سفر کیا اور دوران سفر وہ نمازیں پڑھتا رہا تو اس سفر میں پڑھی جانے والی نمازیں یقیناً جائز ہوں گی۔اس دوران ہوٹل میں ٹھہرا اور وہاں کھانا کھایا اور اس کی ادائیگی کی،یہ بھی جائز ہوگا۔سفر کا ناجائز ہونا اس بات کی دلیل نہیں کہ اس سفر کے دوران کی گئی عبادات یا جائز معاملات بھی ناجائز ہوگئے ہیں۔

(اسلام کا قانون بین الممالک،ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** ڈاکٹر صاحب!ایک ہی ملک میں مساجد کے قبلے کے بارے میں اختلاف کو آج کے دور میں کیونکر حل کیا جاسکتا ہے؟

**جواب:** قبلے کا مسئلہ ایسا نہیں ہے جو کہ حل طلب نہ ہو۔اس کا حکم یہ ہے کہ قریب ترین رخ سے اس سمت کو اختیار کرلیا جائے جس پر کعبہ واقع ہے۔قرآن پاک میں اس سلسلے میں جو احکام آئے ہیں اور سنت رسول اللہؐ میں اس سلسلے میں جو وضاحتیں ملتی ہیں ان کو سامنے رکھ کر فقہا نے قبلے کے تعین میں تین اصول قائم کیے ہیں:ایک قبلہ اس شخص کا ہے جو مسجد حرام کے اندر موجود ہے۔ایک قبلہ اس شخص کا ہے جو مکہ مکرمہ کے قرب وجوار میں موجود ہے۔ایک قبلہ اس شخص کا ہے جو دنیا میں کسی بھی جگہ موجود ہے۔جو شخص مسجد حرام میں موجود ہے اس کا قبلہ یہ ہے کہ کعبۃ اللہ عین اس کے سامنے موجود ہو۔اگر اس کی ناک کی سیدھ کسی اور طرف ہے تو اس کا رخ قبلے سے ہٹا ہوا سمجھا جائے گا۔جو شخص مکہ مکرمہ میں ہے اس کے لئے مسجد حرام قبلہ ہے،اگر اس کی ناک کی سیدھ میں مسجد حرام آجاتی ہے تو اس کی نماز درست ہوجائے گی،اس کے لئے بالکل کعبے کی سیدھ ضروری نہیں۔جو شخص دنیا کے کسی بھی حصے میں رہتا ہے اس کے لئے فقہائے اسلام نے کہا ہے کہ جہاں وہ کھڑا ہے اگر وہاں سے اس کے سامنے سے دائیں بائیں ایک لائن کھینچ دی جائے اور اس کے درمیان میں کہیں مکہ آجائے تو یہ قبلہ کی تعیین کے لئے کافی ہوگا۔قرآن نے اس کے لئے ''**شطر**'' کا لفظ استعمال کیا ہے۔''**فولوا وجوهكم شطره**'' (البقرۃ ۲:۱۴۴)''**نحوه**'' کا لفظ استعمال نہیں کیا اور نہ ہی ''**اليه**'' کا لفظ استعمال کیا۔شطر کے معنی ہیں ٹکڑا یا حصہ۔یعنی

عمومی رخ اس طرف ہونا چاہئے جس طرف قبلہ ہے۔ یہ تو قبلے کا عام حکم ہے۔ جو علاقے مکہ مکرمہ کے قریب آباد ہیں یا اس رخ پر قرب وجوار میں آباد ہیں ان کا قبلہ مسجد حرام کی سمت ہے۔ لیکن جو علاقے ایسے خطے پر واقع ہیں جیسے برازیل، جہاں بیت اللہ کی سمت دونوں طرف شمار ہوسکتی ہے تو بیت اللہ کے قریب ترین راستے سے قبلے کا تعین کیا جائے گا۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** کیا ہمارا پرائیویٹ انٹرنیشنل لا کسی اسلامی ملک میں مکمل یا جزوی طور پر پایا جاتا ہے۔ دوسرا سوال یہ ہے کہ دور قدیم میں لوگ دور دراز سے حج کرنے کے لئے آتے تھے اور اب کیا طریقہ ہونا ہو چاہئے؟

**جواب:** موجودہ دور میں جہاں تک مسلمانوں کے پرائیویٹ انٹرنیشنل لا پر عمل کرنے کا تعلق ہے تو بعض دفعات پر عمل ہو رہا ہے، بعض پر نہیں ہو رہا۔ جیسا کہ اسلامی قوانین کے دیگر شعبوں کے بارے میں ہے کہ بعض پر عمل ہو رہا ہے بعض پر نہیں ہو رہا۔ پرائیویٹ انٹرنیشنل لا کے بعض قوانین ایسے ہیں جن پر مسلمان اپنے طور پر عمل کر سکتے ہیں جس میں حکومتی مداخلت یا جبر قطعاً شامل نہیں ہوتا۔ جہاں تک پرائیویٹ انٹرنیشنل لا کے اس شعبے کا تعلق ہے جس میں حکومتی مداخلت ضروری ہے اس میں بھی یہی صورت ہے کہ بعض پر عمل ہو رہا ہے بعض پر نہیں ہو رہا۔ رہا حج کا سوال تو فتح مکہ سے لے کر ۱۹۲۵ء تک تمام مسلمان آزادانہ حج کیا کرتے تھے۔ کوئی ویزا یا پاسپورٹ کا تعلق یا مسئلہ نہ تھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ آج جو بعض ناروا پابندیاں لگائی گئی ہیں انہیں ختم ہونا چاہئے۔ یہ پابندیاں ۱۹۰۲ء میں انگریزوں نے بھی یہاں لگائی تھیں۔ حج ایک صاحب استطاعت مسلمان پر فرض ہے۔ اس فرض کی ادائیگی میں حکومتوں کو کم سے کم رکاوٹیں تو نہیں پیدا کرنا چاہئے۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** آپ نے کہا کہ کوئی شخص پاکستان میں جرم کر کے ہندوستان چلا گیا، فرض کیجئے اس نے قتل کیا تھا۔ پھر بعد ازاں وہ واپس آ گیا اور اسلام قبول کر لیا۔ تو کیا اس سے قصاص لیا جائے گا۔ حالانکہ اسلام قبول کرنے سے سابقہ جرائم معاف ہو جاتے ہیں؟

**جواب:** آپ نے جس حدیث کے حوالے سے سوال پوچھا ہے اس کا تعلق صرف حقوق اللہ سے ہے۔ اسلام قبول کرنے سے شرک معاف ہو جاتا ہے، سابقہ غلطیاں اور متروکہ نمازیں معاف ہو جاتی ہیں۔ لیکن حقوق العباد معاف نہیں ہوتے ہیں۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

**سوال:** مرتد کو سزائے موت دی جاتی ہے۔ جب کہ قرآن میں ہے **لا اکراہ فی الدین.**

**جواب:** دو باتیں ذہن میں رکھئے۔ پہلے تو یہ کہ **لا اکراہ فی الدین** کے معنی یہ ہیں کسی کو اسلام قبول کرنے پر زبردستی مجبور نہیں کیا جائے گا۔ جب ایک فرد بخوشی اسلام قبول کر لے تو پھر کچھ احکام ایسے ہیں کہ ان کی پابندی کرائی جائے گی۔ آیت کریمہ اس پر منطبق نہ ہوگی۔ **لا اکراہ** کا یہ بیان کردہ مفہوم اگر مان لیا جائے تو کل کو کوئی فرد یہ بھی کہہ سکتا ہے کہ یہ پانچ نمازیں پڑھانے کی زبردستی کیوں ہے؟ ایک بات۔ دوسری بات یہ ہے کہ یہ سوال اس لئے پیدا ہوا کہ ہم میں سے مذہب کے بارے میں اکثر لوگ وہ تصور رکھتے ہیں جو یورپ میں عیسائیت کے بارے میں پایا جاتا ہے۔ یورپ میں مذہب کے بارے میں یہ تاثر پایا جاتا ہے کہ مذہب سچ اور جھوٹ دونوں کی آمیزش ہے۔ یا یہ کہہ لیجئے کہ ہمارے ہاں اجتہاد کا جو تصور ہے وہ اہل یورپ کا تصور مذہب ہے کہ جس میں غلطی کا امکان پایا جاتا ہے، جس طرح اجتہاد کے بارے میں غلطی کا امکان ہے۔ لیکن اسلام کے منصوص احکام کے بارے میں ایسا سوچنا بھی غلط ہے۔ اس لئے کہ اللہ کے بیان کردہ احکام میں غلطی کا امکان بالکل نہیں ہوسکتا۔ یا یہ دیکھیے کہ ہم اپنے فقہی مسالک میں دی گئی اجتہادی جزئیات میں سے کسی کے ماننے نہ ماننے سے کسی مسلمان کی تکفیر نہیں کر سکتے، بلکہ کوئی شخص مسلمان رہتے ہوئے بھی کسی اجتہادی رائے سے اختلاف کر سکتا ہے۔ یہی تصور وہاں مذہب کا ہے کہ جس حکم کو چاہیں مانیں جس کو چاہیں نہ مانیں۔ قرآن وسنت کے احکام کی یہ حیثیت نہیں ہے۔ وہ قطعی اور یقینی طور پر مبنی برحق ہیں۔ ان کا انکار اسلام کی بنیاد کو منہدم کرنے کے مترادف ہے۔ اس بنا پر اسلام میں مرتد کی سزا موت ہے کہ ایسا شخص اسلام کی بنیاد کو تسلیم کرنے سے انکار کرتا ہے۔

ایک ایسے معاشرہ میں بڑے پیمانے پر حدوداللہ کو نافذ کرنا اسلامی قانون کی روح سے متصادم نہیں ہے؟

**جواب:** میرے خیال میں ایسے ہی معاشرہ میں حدوداللہ کو نافذ ہونا چاہئے۔ یہ تو ایک عجیب سا سوال ہے کہ پہلے معاشرہ اسلامی ہو پھر حدود نافذ ہوں۔ یہ تو ایسی بات ہے جیسے انڈہ پہلے یا مرغی پہلے۔

آپ دونوں کام ایک ساتھ شروع کریں۔ معاشرہ کی اصلاح بھی کریں اور قوانین بھی نافذ کریں۔ اسلامی قوانین معاشرہ کو بہتر بنانے میں مدد دیں گے۔ اچھا معاشرہ اسلامی قوانین کو موثر ہونے میں مدد فراہم کرے گا۔ دونوں ایک دوسرے کو سہارا دیں گے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** تعسس سے کیا مراد ہے؟ دوبارہ وضاحت فرمائیے۔

**جواب:** تعسس کسی ایسی سراغ رسانی کو کہتے ہیں جس کا مقصد معاشرہ میں امن وامان قائم کرنا ہو۔ معاشرے میں مجرموں کا پتہ چلانا ہو۔ عسس پولیس اور مجسٹریسی کو بھی کہتے ہیں۔ عسس وہ ادارہ تھا جو مجرموں پر قابو پانے کا فریضہ انجام دیتا تھا۔

تعسس اگر ح سے ہو یعنی تحسس تو اس کا مطلب ہے کسی اچھی چیز کی تلاش اور اچھی چیز کے بارے میں معلومات جمع کرنا۔ اس میں مثبت جاسوسی شامل ہے یعنی اپنے اپنے دفاع کے لئے معلومات تلاش کرنا بھی اس میں شامل ہے۔

تحسس کا مطلب ہے کسی منفی مقصد کی خاطر لوگوں کی برائیوں کی تلاش کرنا۔ جیسا کہ بعض حکومتوں میں مخالفین کی فائلیں بنا کر رکھتے ہیں۔ مخالفین کے اخلاقی جرائم کا ریکارڈ رکھتے ہیں۔ تصویریں بنا کر پھر ان کو بلیک میل کرتے ہیں، یہ تجسس میں آتا ہے جس کی ممانعت ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اچھے حاکم کو اچھے وزیر فراہم کرتا ہے اور برے حاکم کو برا وزیر فراہم کرتا ہے۔ آپ خود بھی وزیر رہ چکے ہیں۔ اس تجربہ کی روشنی میں آپ حاکم وقت کو کیسا سمجھتے ہیں؟

**جواب:** میں جب یہ بات کہہ رہا تھا تو میرے ذہن میں وسوسہ آیا تھا کہ یہ سوال کیا جائے گا۔ میرے خیال میں اس کا اصل جواب تو خود اس حدیث کے الفاظ میں پنہاں ہے۔ الفاظ یہ ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کسی حاکم کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے تو اس کو اچھا وزیر فراہم کر دیتا ہے۔ اور جب کسی حاکم کو سزا دینا چاہتا ہے تو اس کو برے وزیر عطا کر دیتا ہے۔ اس حدیث کی روشنی میں اپنے سوال کا جواب آپ خود ہی دیجئے۔ میں تو نیک نیت اور نیک عزائم سے گیا تھا اور نیک کام ہی کرنا چاہتا تھا۔ جب تک میں محسوس کرتا رہا کہ میں کچھ اچھے کام کر سکتا ہوں تو میں وابستہ رہا۔ جب میں نے محسوس کیا کہ ایسا کرنا مشکل ہے تو میں الگ ہو گیا۔ اس سے زیادہ میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** جس ریاست مدینہ کا آپ نے ذکر کیا وہ جمہوری تھی، پارلیمانی، صدارتی یا کوئی اور طرح کی؟

**جواب:** میرے خیال میں حضور ﷺ کے زمانے کی حد تک تو وہ ریاست نبویؐ تھا۔ اس کو صرف نبوی اور پیغمبرانہ ریاست کہنا چاہئے۔ جب حضور ﷺ دنیا سے تشریف لے گئے اور صحابہ کرام نے ذمہ داریوں کو سنبھالا تو اس وقت سے وہ جمہوری اور شورائی ریاست تھی۔ حضرت صدیقؓ اکبر نے صحابہ کرام کے مشورہ اور رضامندی سے خلافت کی ذمہ داری سنبھالی تھی۔ اس کو آج کل کی اصطلاح میں کیا کہنا چاہئے، اس بارے میں مختلف لوگوں کی مختلف آراء ہیں۔ میرے خیال میں اس کو صدارتی نظام کے قریب کہنا چاہئے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** سوشل کنٹریکٹ یا عقد اجتماعی کی روشنی میں جو معاشرہ بنتا ہے اس کی خصوصیات اور امتیازات پر روشنی ڈالیں۔

**جواب:** یہ تو بہت لمبی بات ہو جائے گی۔سوشل کنٹریکٹ پر تو بڑی بڑی کتابیں موجود ہیں۔ میں نے صرف یہ حوالہ دیا تھا کہ مغرب میں سوشل کنٹریکٹ کی بات تو بہت ہوتی ہے۔لیکن ایسی کوئی مثال نہیں ملتی کہ واقعی سوشل کنٹریکٹ ہوا ہو۔ یہ واحد مثال ریاست مدینہ کی ہے جہاں قبائل کے نمائندوں نے ایک معاہدہ کیا اور اس کے نتیجے میں ایک معاشرہ قائم ہوا اور ایک ریاست بنی۔لہٰذا اگر سوشل کنٹریکٹ کی کوئی حقیقت ہے تو اس کا اطلاق مدینہ کی ریاست پر ہی ہوسکتا ہے۔کسی اور ریاست پر اس کا اطلاق مشکل ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** ریاست مدینہ میں کھیل اور اس طرح کی دوسری ثقافتی اور تفریحی سرگرمیوں کا کوئی انتظام تھا یا نہیں؟

**جواب:** ریاست مدینہ میں تفریح اور کھیلوں کا بھی انتظام تھا۔صحابہ کرام کھیلوں میں حصہ لیا کرتے تھے۔کھیلوں کے مقابلے ہوتے تھے۔گھڑ دوڑ، اونٹ دوڑ، تلوار بازی اور تیراندازی کے مقابلے ہوتے تھے۔ یہ مقابلے بچوں کے درمیان بھی ہوتے تھے اور جوانوں کے درمیان بھی۔ یہ چیزیں حضورﷺ کے زمانے میں رائج تھیں۔ آج بھی ہونی چاہئیں۔اس کی کوئی ممانعت نہیں ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** ریاست مدینہ میں ابلاغ یا اخبار کے ادارے تھے؟

**جواب:** اخبار تو اس زمانے میں نہیں ہوتا تھا۔لیکن جو کام اس زمانے میں اخبار نویس کیا کرتے ہیں وہ اس زمانے میں شاعر کیا کرتے تھے۔حضورﷺ نے شعرو شاعری کے ادارے سے کام لیا ہے۔ دربار رسالت میں شعرا موجود ہوتے تھے۔اسلام کے نقطہ نظر کو عرب میں عام کرنے کے لئے صحابہ کرام نے اس ذریعے سے کام لیا۔اس لئے ہم ابلاغ اور تشہیر کے ہر جائز ذریعے سے جائز کام لے سکتے ہیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اگر ریاست میں مکمل اسلام نافذ کرنے کا موقع میسر آجائے تو نافذ کرنے کے لئے کیا اسلامی شریعت codified حالت میں موجود ہے؟

**جواب:** اس وقت تو موجود نہیں ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ہر ملک کے حالات مختلف ہیں۔شریعت کے احکام ہر ملک کے حالات کے لحاظ سے الگ الگ کوڈیفائی ہوں گے۔ بیشتر حصہ کوڈیفائی شکل میں موجود ہے۔ بہت سے احکام تحریری اور کوڈیفائیڈ شکل میں موجود ہیں۔ جو کوڈیفائیڈ موجود ہیں ان کو پہلے نافذ کرلیں بعد میں بقیہ احکام کوڈیفائی بھی ہو جائیں گے اور نافذ بھی۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ریاست میں نفاذ شریعت کا کام تدریجی انداز میں کرنا چاہئے۔آپ کی رائے اس بارہ میں کیا ہے؟

**جواب:** میں تدریجی انداز کا ہی قائل ہوں۔ دور نبویؐ میں بھی اسلامی شریعت کا نفاذ تدریجی انداز میں ہوا تھا۔شراب ایک دن میں حرام نہیں ہوئی تھی۔سود کی حرمت ایک دن میں نافذ نہیں ہوئی تھی۔ یہ جو بہت سارے احکام ہیں یہ تقریباً سب ہی ایک ایک کرکے تدریجاً ہی نافذ ہوئے تھے۔قرآن پاک کا نزول تیئس سال میں ہونا خود اس بات کی دلیل ہے۔اگر ساری شریعت کو یکدم سے نافذ ہونا ہوتا تو یہ سارے احکام ایک ہی دن میں نازل ہو جاتے۔ جب آخری دن تک قرآن پاک نازل ہوتا رہا تو یہ اس کی دلیل ہے کہ یہ کام تدریج کے ساتھ ہونا چاہئے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اسلامی جمہوریت اور مغربی جمہوریت میں کیا فرق ہے؟

**جواب:** اسلامی جمہوریت اور مغربی جمہوریت میں تین بڑے فرق ہیں۔ اسلامی جمہوریت شریعت کی بالا دستی کی پابند ہے۔ شریعت کے احکام کے خلاف کوئی فیصلہ نہیں کرسکتی۔ جب کہ مغربی جمہوریت کوئی بھی فیصلہ کرسکتی ہے۔ دوسرا فرق یہ ہے کہ اسلامی معاشرے کے بہترین لوگ مسلمانوں کے قائد ہونے چاہئیں۔ مغربی جمہوریت میں یہ شرط نہیں ہے۔ تیسری چیز یہ ہے کہ عامۃ الناس جب اعتماد کا اظہار کریں تو اس میں اخلاقی اور روحانی considerations کو پیش نظر رکھا جائے۔ مغربی جمہوریت میں اس کو پیش نظر نہیں رکھا جاتا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** کیا سفیروں کو تحائف سرکاری خزانے سے دیئے جاتے تھے؟

**جواب:** جی ہاں! سفیروں کو تحائف سرکاری خزانے سے دیئے جاتے تھے۔ سفیر حکومت کے مہمان ہوتے ہیں فرد کے نہیں۔ اس لئے سفیروں کو سرکاری خزانے سے تحائف دیئے جانا شریعت کے مطابق ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** جو لوگ رسول اللہ کے طریقہ کار کے مطابق اپنی زندگیوں کی تعمیر کرنا چاہتے ہیں حکومت وقت کی اسلام مخالف پالیسیوں کے بارے میں ان کا رویہ کیا ہونا چاہئے؟

**جواب:** مسلمان کا رویہ یہ ہونا چاہئے کہ اچھی چیز میں تعاون کرے اور بری چیز میں تعاون نہ کرے۔ **وتعاونوا علی البر والتقویٰ ولا تعاونوا علی الاثم والعدوان** ۔ نیکی اور تقویٰ کے کاموں میں تعاون کرو اور برائی اور سرکشی کے کام میں تعاون نہ کرو۔ یہ رویہ ہر شخص کے ساتھ ہونا چاہئے۔ حکمرانوں کو اخلاص اور درد مندی سے نصیحت کرنی چاہئے۔ اگر درد مندانہ نصیحت جو شرعی آداب و احکام کے مطابق کی جائے تو وہ بے نتیجہ نہیں رہتی۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** جب ریاست خود مقصود نہیں تو آیت کریمہ میں جو ذکر ہوا ہے کہ 'و**اجعل لی من لدنک سلطانا نصیراً**۔

**جواب:** سلطان کے معنی حکومت نہیں ہیں۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ کسی اختیار یا اقتدار کو میرا مددگار بنا دے۔ وہ خواہ براہ راست حکومت کی شکل میں ہو یا کسی حکومت سے مدد کی شکل میں ہو۔ دونوں چیزوں کی اجازت ہے۔ اس آیت کے الفاظ سے بھی ریاست کا ذریعہ اور وسیلہ ہونا اور خود مقصود نہ ہونا ثابت ہوتا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** حکومت ضرورت ہے مقصد نہیں۔ یہ بات ذرا وضاحت کے ساتھ بیان کردیں۔

**جواب:** حکومت مسلمانوں کا مقصود اصلی نہیں ہے۔ قرآن مجید میں کہیں بھی مسلمانوں سے یہ نہیں کیا گیا کہ اے مسلمانوں تم حکومت قائم کرو۔ یہ کہا گیا ہے کہ تم امت قائم کرو۔ تم میں سے ایک امت ہونی چاہئے جو اچھائی کی طرف بلائے اور برائی سے روکے۔ تم لوگوں کو اخلاق سکھاؤ۔

اس کام کو کرنے میں اگر حکومت رکاوٹ بنتی ہے تو اس کی اصلاح کرو۔ اور اگر تم میں سے کسی کو اللہ تعالیٰ حکومت دے دے تو وہ اس کو اسلام کے مطابق چلائے۔ اس لئے اصل اور بنیادی ذمہ داری معاشرہ کی اصلاح اور دین داری کا قیام ہے۔ شریعت کی اصطلاح میں ایک ہوتا ہے 'مطلوب لعینہٖ'، اور ایک ہوتا ہے 'مطلوب لغیرہٖ یعنی مقصود لعینہ اور مقصود لغیرہ'، یعنی وہ چیز جو per se مقصود ہے۔ some thing to be required or to be done per se. ایک وہ چیز ہے جو کسی اور مقصد کی خاطر ایک ذریعہ کے طور پر ضرورت کی وجہ سے اختیار کی جائے۔ تو حکومت کی ضرورت بطور وسیلہ اور ذریعہ کے ہے بطور خود مقصود نہیں ہے۔ بالفاظ دیگر حکومت مقصود لعینہ نہیں، مقصود لغیرہ ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** موجودہ دور کی سب سے بڑی اسلامی مملکت سعودی عرب کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں؟

**جواب:** آپ ہی بتائیے کہ وہ سب سے بڑی اسلامی مملکت کس اعتبار سے ہے۔ اگر اس اعتبار سے ہے کہ وہاں مسلمان رہتے ہیں تو پھر تو انڈونیشیا اور پاکستان زیادہ بڑی مملکتیں ہیں۔ اگر اس اعتبار سے کہ وہاں حرمین واقع ہے تو بلاشبہ وہ سرزمین مقدس اور یقیناً قابل احترام ہے۔ مکمل اسلامی احکام کے مطابق افسوس ہے کہ آج کی کوئی مملکت اسلامی مملکت نہیں ہے۔ مکمل اسلامی احکام کے مطابق ایک اسلامی معاشرہ اور ریاست کا قیام ہم سب کی آرزو ہے۔ وہ جب قائم ہوگی کہ معاشرہ اسلامی ہوگا۔ یہ نہیں ہوسکتا کہ جب معاشرہ کے افراد کی اکثریت اسلام سے بے بہرہ ہو۔ عبادات کی پابند نہ ہو۔ چوری، بدکاری، جھوٹ اور اس طرح کے جرائم میں مبتلا ہو اور حکومت حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ جیسی قائم ہو جائے۔ یہ نہیں ہوسکتا۔

کسی نے حضرت علیؓ سے پوچھا کہ کیا وجہ ہے کہ حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کے زمانے میں بہت امن تھا۔ آپ کے زمانے میں بدامنی کیوں ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ وہ میرے جیسے لوگوں پر حاکم تھے میں تم جیسے لوگوں پر حاکم ہوں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** آپ نے فرمایا تھا کہ نبی کریم ﷺ کے زمانے میں عریف اور نقیب کا ادارہ موجود تھا۔ کیا اس کو آج کے دور میں لوکل گورنمنٹ سسٹم کہا جاسکتا ہے؟

**جواب:** جی ہاں، کہا جاسکتا ہے۔

ایک مرتبہ جنرل ضیاء الحق نے 82-1981 میں ایک کمیٹی بنائی تھی۔ اس کو یہ کام کرنے کے لئے بھی کہا گیا تھا۔ اس کمیٹی میں میں نے عریف اور نقیب کی بنیاد پر لوکل گورنمنٹ کا ایک اسٹرکچر بنایا تھا۔ اب بھی اس کی کاپی میرے پاس پڑی ہوئی ہے۔ وہ خاکہ جنرل ضیاء الحق صاحب کو بھیجا بھی تھا، لیکن شاید انہوں نے یا ان کے رفقاء نے اس کو پاکستان کے لئے قابل عمل نہیں سمجھا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** ہمارے دین نے ہمیں سکھایا کہ غیر مسلموں کو اسلام کی دعوت دیں۔ اگر ایمان لائے تو ٹھیک ورنہ ذمی بن کر رہے یا پھر اس کے ساتھ جنگ ہے۔ امریکہ بھی آج کل یہی کر رہا ہے۔ کہتا ہے کہ اپنا سب کچھ میرے حوالہ کر کے ذمی بن کر رہو اور اگر نہیں مانتے تو جنگ کر دیتا ہے۔ اگر ہمارا دین یہ کہے تو ٹھیک ہے اور اگر امریکہ کہے تو غلط ہے؟

**جواب:** اسلام نے کبھی وہ کام نہیں کیا جو امریکہ کر رہا ہے۔ اسلام نے کبھی یہ نہیں کہا کہ آپ ہمارے دوست ہیں یا دشمن۔ دوست ہیں تو بلا تامل ہر اچھی بری بات میں ہمارا ساتھ دیں اور دوست نہیں ہیں تو دشمن ہیں اور ہم آپ کو تہس نہس کر دیں گے۔ اسلام یہ کہتا ہے کہ جو غیر مسلم آپ کے ملک میں رہتے ہوں تو یا تو وہ کسی مصالحت کے نتیجے میں آپ کے شہری بنے ہوں جس طرح کہ پاکستان کے غیر مسلم ہیں۔ یا کسی جنگ کے نتیجے میں بنے ہوں جیسا کہ کئی علاقوں میں غیر مسلم تھے۔ ان کے حقوق متعین اور محفوظ ہیں۔ جو معاہدہ کیا جائے اس پر عمل کیا جائے۔ شرائط اور حقوق وہ ہیں جو متعین ہیں ان میں کمی بیشی نہیں کی جاسکتی۔ وہ مفتوحہ علاقہ کے غیر مسلم شہری ہوں یا صلح کے علاقہ کے غیر مسلم ہوں۔ لیکن مصالحت یا معاہدہ کے نتیجے میں اگر غیر مسلموں کو مزید حقوق دیئے گئے ہوں تو ان کی پابندی بھی کرنی ہوگی۔ یہ اسلام کا حکم ہے۔ میرے خیال میں دوسرے عقائد کے ماننے والوں کو یا اقلیتوں کو اتنے حقوق آج تک کسی اور مذہب نے نہیں دیئے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** کیا موجودہ صدارتی یا پارلیمانی نظام اسلام سے مطابقت رکھتا ہے؟

**جواب:** میری ذاتی رائے میں صدارتی نظام اسلام سے زیادہ مطابقت رکھتا ہے۔ لیکن آج کل کے ماحول میں پاکستان کے بہت سے سیاسی لوگ اس کو قبول نہیں

کرتے۔ شاید اس لئے کہ یہاں صدارتی نظام کا تجربہ خوش آئندہ نہیں رہا۔ یہاں صدارتی نظام کے نام پر فردِ واحد کی آمریت مسلط کی گئی جس نے ملک کو دو ٹکڑے کر کے چھوڑا۔

اسلامی نظام میں اصل چیز حکمرانوں پر عامۃ الناس کا اعتماد ہے۔ قرآن وسنت سے یہی معلوم ہوتا ہے۔ اسلام کے مستند شارحین نے بھی یہی لکھا ہے۔ برصغیر کے شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے لکھا ہے 'المھم فی الخلافۃ رضا الناس بہ' ۔ خلافت کے بارے میں سب سے اہم بات یہ ہے کہ لوگ اس پر راضی ہوں۔ امام غزالی نے اپنی کتاب 'فضائح باطنیۃ' میں لکھا ہے کہ 'فالشخص المتبوع المطاع اذا بایع کفا' کہ اگر کسی شخص سے جو یہ حیثیت رکھتا ہو وہ لوگ اس کی تابعداری کریں، جب عامۃ الناس اس سے بیعت کرلیں تو یہ کافی ہے۔ اس طرح کے درجنوں حوالے دیئے جاسکتے ہیں جس میں عامۃ الناس کے اظہارِ اعتماد کو ریاست کی بنیاد قرار دیا گیا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** آپ نے فرمایا کہ اسلام کا اصل مقصد دعوت وتربیت اور حکومت ایک ضرورت ہے۔ اس دور میں مختلف جماعتیں جو اسلامی حکومت کے لئے کام کررہی ہیں وہ کہتی ہیں کہ ہم اجتماعی طور پر کافر ہیں کیونکہ اجتماعی معاملات اللہ کی کتاب کے مطابق نہیں ہورہے ہیں۔ وضاحت فرمائیں۔

**جواب:** یہ وضاحت تو آپ ان جماعتوں سے طلب کریں جو یہ کام کررہی ہیں اور پوری قوم کو آپ کے بقول اجتماعی طور پر کافر قرار دے رہی ہیں۔ ان کی طرف سے میں کیسے وضاحت کرسکتا ہوں۔ لیکن میں نے جو کچھ ان کے بارے میں تھوڑا بہت پڑھا ہے، اس کی روشنی میں وہ بات درست نہیں ہے جو آپ فرمارہے ہیں۔ جمعیت علمائے اسلام، جماعت اسلامی، جمعیت علمائے پاکستان کا لٹریچر دیکھیں تو ان کا کہنا یہی ہے کہ ہم دراصل دعوت وتبلیغ کے لئے کھڑے ہوئے ہیں اور دعوت وتبلیغ کے کام میں ایک غلط حکومت رکاوٹ بن سکتی ہے اس لئے حکومت کو بدلنے کا مقصد بھی ہمارا ایک ثانوی یا جزوی مقصد ہے۔ اس لئے نظری اعتبار سے وہ بھی وہی بات کہہ رہے ہیں جو میں نے عرض کی۔

مولانا مودودی نے ماچھی گوٹھ میں غالباً 1956 میں ایک تقریر کی تھی۔ اس میں انہوں نے اپنے پروگرام کے چار مدارج بیان کئے تھے۔ ایک تطہیر عقائد، دوسرا تعمیر عقائد، تیسرا اصلاح معاشرہ اور چوتھا اصلاح حکومت۔ انہوں نے یہ کہا تھا کہ ہم ان چاروں پر کام کریں گے۔ یہ وہی بات ہے جو میں نے کہی ہے اس لئے ان دونوں باتوں میں کوئی تعارض نہیں ہے۔

اگر کوئی کہتا ہے کہ ہم اجتماعی طور پر کافر ہیں تو مجھے اس سے اتفاق نہیں ہے۔ ہم الحمدللہ اجتماعی طور پر کافر نہیں ہیں۔ ہم اجتماعی طور پر بھی مسلمان ہیں اور انفرادی طور پر بھی مسلمان ہیں۔ پاکستان ایک مسلم اور اسلامی ریاست ہے۔ جیسے مسلمان انفرادی طور پر خطا کار ہوسکتے ہیں، اور گنہگار ہوتے ہیں، اسی طرح اجتماعی طور پر بھی مسلمانوں سے بھی غلطیاں سرزد ہوسکتی ہیں اور ہوتی ہیں۔ اس طرح ہماری ریاست مسلمان ہے لیکن اس سے بھی غلطیاں سرزد ہوسکتی ہیں۔ غلطیاں نہیں ہونی چاہئیں۔ ریاستی غلطیوں کے ہم سب ذمہ دار ہیں۔ پاکستانی ریاست یا پاکستانی معاشرہ کو کافر ریاست یا کافر معاشرہ کہنا میرے خیال میں غلط ہے۔ مسلمانوں کی یوں اجتماعی تکفیر کرنے والوں کو اللہ سے توبہ کرنی چاہئے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** رسول اللہ ﷺ کی سیرت کی روشنی میں پاکستان کے لوگوں کو سیاست پر زور دینا چاہئے یا دعوت وتبلیغ کے ذریعے اسلامی اقدار پھیلانے پر زور دینا چاہئے۔

**جواب:** میرے خیال میں تو سیاست پر زور دینے اور تعلیم وتربیت کو نظرانداز کرنے سے ہی سارے مسائل پیدا ہوتے ہیں۔ یہ بات میں کئی بار عرض کرچکا ہوں کہ سیرت مبارکہ کی روشنی میں کام کی ترتیب یہ ہے کہ پہلے اسلامی اقدار، اخلاق اور تمدن کو دعوت وتبلیغ کے ذریعے قائم کیا جائے۔ اس کے بعد جب اسلامی تہذیب اور اسلامی اخلاق وجود میں آجائیں تو پھر ان کے تحفظ کے لئے ریاست کی ضرورت پڑتی ہے۔ ریاست مقصد نہیں بلکہ ضرورت ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اتباع سنت میں پرانی دشمنی نظرانداز کرنا ثابت ہے۔کیاانگریزوں کی پرانی دشمنی کے بارے میں کوئی ہدایت ملتی ہے۔

**جواب:** حضورﷺ نے جن کی دشمنی کو بھلانے کے لئے کہا تھا وہ صحابی تھے اور اسلام لے آئے تھے۔انگریز اگر دشمنی چھوڑ کر اسلام قبول کر لیں تو ہم ان کو سر آنکھوں پر بٹھانے کے لئے تیار ہیں۔مشکل یہ ہے کہ انہوں نے یہ دشمنی پانچ سو سال سے نہیں چھوڑی اور وقت کے ساتھ ساتھ اس میں شدت آرہی ہے۔وہ جو قرآن پاک میں آیا ہے کہ 'وما تخفی صدورھم اکبر' تو یہ بات درست ثابت ہو رہی ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** جب بھی علمی اور تحقیقی کاوشوں کے نتیجے میں دنیاوی ترقی کی بات ہوتی ہے،فخر کے لئے ہمارے پاس ماضی کے سوا شاید کچھ نہیں بچتا۔مسلمانوں کی مادی اور ذہنی مغلوبیت کو دور کرنے کے لئے موجودہ دنیائے علوم وفنون کو قرآن وسنت کے سانچے میں ڈھالنے کے لئے کیا حال ہی میں کوئی اجتماعی یا انفرادی اور منظم اور جامع کوشش کی جارہی ہے؟ مزید یہ کہ ایک فرد کے لئے یہ بات کس طرح ممکن ہے کہ وہ اسلامی قوانین کی جامعیت اور ابدیت کو جدید دور کے تقاضوں کے مطابق ثابت کرے؟

**جواب:** میرے خیال میں یہ کام ایک ملی اور اجتماعی فریضہ ہے۔اس لئے یہ اہم کام اداروں کو بھی کرنا چاہیئے اور افراد کو بھی کرنا چاہئے۔علامہ اقبال نے آج سے ستر اسی سال پہلے اس ضرورت کی طرف اشارہ کیا تھا۔انہوں نے 1925 میں صوفی غلام مصطفیٰ تبسم کے نام خط میں لکھا تھا کہ اس وقت مذہب اسلام گویا زمانے کی کسوٹی پر کسا جارہا ہے۔جو شخص زمانہ حال کے jurisprudence پر تنقیدی نگاہ ڈال کر احکام قرآنیہ کی ابدیت کو ثابت کرے گا وہ بنی نوع انسان کا سب سے بڑا خادم اور شاید اسلام کا مجدد ہوگا۔اس لئے خواہ ایک فرد یہ کام کرے، یا بہت سے افراد مل کر یہ کام کریں،کام یہ بہت اہم ہے اور اس کی بہت ضرورت ہے۔اس میں پیش رفت بھی ہوئی ہے۔اب دنیا کے بہت سے دوسرے ممالک میں بھی یہ کام ہو رہا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** سیاسی اور عسکری اعتبار سے جب مشکل وقت ہوتا ہے تو اسلام زیادہ تیزی سے پھیلتا ہے۔اس کی محرکات اور وجوہات کیا ہیں؟

**جواب:** اس کے محرکات اور وجوہات بظاہر یہ معلوم ہوتے ہیں کہ جب ملت مسلمہ کو سیاسی طور پر مشکل پیش آتی ہے اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے تو مسلمان خود بخود اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے۔مسلمانوں میں مصیبت کے وقت اللہ کی طرف رجوع کرنے کا ایک مزاج ہمیشہ سے موجود رہا ہے۔اس لئے وہ سیرت کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

غیر مسلموں کو جب کامیابی کے بعد مسلمانوں کے ساتھ براہ راست واسطہ پڑتا ہے تو ان کی زندگی کے ایسے پہلو سامنے آتے ہیں جو پہلے ان کے علم میں نہیں ہوتے۔دور سے جب آدمی معاملہ کرتا ہے تو اور بات ہوتی ہے اور جب قریب آتا ہے تو بہت سے دوسرے پہلو سامنے آتے ہیں۔جب اسلام کے نئے اور مثبت پہلو سامنے آتے ہیں تو مخالفین بھی مطالعہ کرنے پر آمادہ ہو جاتے ہیں اور جب مطالعہ کرتے ہیں تو اسلام کے حقائق سامنے آجاتے ہیں۔اسلامی کی عظمت کا احساس ہوتا ہے اور یوں بہت سے لوگ اسلام قبول کر لیتے ہیں۔

رسول اللہﷺ کے بارے میں ایک مرتبہ ایک صحابی نے یہ بیان کیا تھا (اور یہ بیان حضورﷺ کے پیغام پر بھی صادق آتا ہے)۔کہ جب کوئی شخص رسول اللہﷺ کو پہلی مرتبہ دیکھتا تھا یا دور سے دیکھتا تھا تو اس پر ایک رعب اور خوف کی کیفیت طاری ہوتی تھی۔جب کسی کو حضورﷺ کے ساتھ قریب رہنے اور مل بیٹھنے کا موقع ملتا تھا تو پھر حضورﷺ کی محبت میں اضافہ ہوتا تھا۔جو جتنا قریب ہوتا تھا اتنا ہی حضورﷺ کی محبت میں غرق ہوتا تھا۔یہی حال حضورﷺ کے پیغام کا ہے کہ جو لوگ دور سے دیکھتے ہیں اور سنی سنائی باتوں پر بھروسہ کرتے ہیں وہ کسی پرانی عصبیت کی وجہ سے قریب نہیں آتے۔لیکن جب قریب آتے ہیں اور براہ راست واسطہ پڑتا ہے تو بہت سے ایسے پہلو سامنے آجاتے ہیں جن سے وہ پہلے واقف نہیں ہوتے۔اس لئے وہ اسلام قبول کر لیتے ہیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** آپ نے بہترین اسلامی معاشرہ کے قیام کے لئے جو اصول بیان کئے، یعنی پہلے تعلیم، پھر تربیت، پھر تہذیب۔ ہم اتنے لیٹ ہوگئے ہیں کہ اب کیا بہترین راستہ ہوسکتا ہے؟

**جواب:** ہم بالکل لیٹ نہیں ہوئے۔ آپ اسلامی تعلیم سے شروع کریں، تہذیب اور معاشرت خود بخود آجائے گی۔ مسلمانوں میں کوئی بھی چیز مکمل طور پر غائب نہیں ہوئی ہے۔ اسلامی تہذیب بھی مکمل طور پر غائب نہیں ہوئی ہے، نہ ہی اسلامی تعلیم مکمل طور پر معدوم ہے اور نہ ہی اسلامی ثقافت سرے سے ناپید ہے۔ یہ ساری چیزیں موجود ہیں لیکن کہیں دھندلا گئی ہیں، کہیں کمزور پڑ گئی ہیں۔ جب آپ تربیت اور تعلیم کا کام شروع کریں گے تو جو چیزیں دھندلا گئی ہیں ان پر پڑا ہوا غبار اتر جائے گا اور وہ صاف ہوکر سامنے آجائیں گی۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** امت کے لئے کچھ انتہائی متنازعہ امور پر رائے قائم کرنے کے لئے کیا کیا جائے؟

**جواب:** دیکھئے اللہ تعالیٰ کی منشا یہ نہیں تھی کہ تمام علما اور فقہا اور محدثین ایک جگہ جمع ہوکر ایک ہی رائے بنا دیتے اور ساری امت اس کی پیروی کرتی۔ یہ اللہ تعالیٰ کا منشا نہیں تھا۔ یہ رسول اللہ ﷺ کا منشا بھی نہیں تھا۔ رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کرامؓ کو خود تربیت دی کہ ایک سے زائد نکتہ نظر کو اپنائیں اور اختیار کریں۔ دو مثالیں میں نے آپ کو دی تھی۔ ایک مثال تھی بنی قریظہ کے محلّہ میں نماز عصر پڑھنے کی۔ جس میں کچھ صحابہ نے نماز راستہ میں پڑھ لی کچھ نے وہاں پہنچ کر پڑھ لی تو مغرب کا وقت ہوگیا اور نماز قضا ہوگئی۔ حضورؐ نے دونوں کو پسند فرمایا کہ لقد اصبتم لقد اصبتم دونوں سے کہا کہ تم نے ٹھیک کیا۔
ایک اور موقعہ پر دو صحابیؓ تھے۔ ان کو ایک سفر میں غسل کی ضرورت پیش آئی۔ پانی نہیں تھا انہوں نے تیمّم کر کے نماز پڑھ لی اور تیمّم اور نماز کے بعد ایک صاحب کو پانی مل گیا تو انہوں نے غسل دہرایا اور نماز بھی دہرائی جب کہ دوسرے صاحب نے کہا کہ دہرانے کی ضرورت نہیں ہے۔ تو دونوں نے اپنی بات حضورؐ کی خدمت میں عرض کی۔ تو رسول اللہ ﷺ نے ان صاحب سے جنہوں نے دوبارہ غسل کیا تھا کہ لک الاجر مرتین کہ تمہیں دہرا اجر ملے گا۔ جن صاحب نے غسل نہیں کی اور نماز نہیں دہرائی۔ آپؐ نے ان سے فرمایا لقد اصبت السنۃ، تمہیں سنت کے مطابق کام کرنے کی توفیق ہوئی۔ گویا دونوں کو حضورؐ نے بہت پسند فرمایا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ گویا بعض احکام کی ایک سے زائد تعبیریں ممکن ہیں۔

(محاضراتِ حدیث)

**سوال:** شیعہ حضرات کے بارے میں بعض حضرات کہتے ہیں کہ یہ کافر اور منافقین ہیں۔ شیعہ حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کی خلافت کو نہیں مانتے اور اس کی دلیل یہ دیتے ہیں کہ نبی کریمؐ خلافت کی جو صفات دے گئے ہیں وہ ان حضرات میں موجود نہیں تھیں، کچھ لوگوں کا کہنا ہے کہ آئین میں ان کو کافر لکھوانا ہے۔

**جواب:** دیکھئے یہ بڑی غیر ذمہ داری کی باتیں ہیں۔ جو لوگ یہ باتیں کہتے ہیں اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت دے۔ ان کو یہ باتیں نہیں کہنی چاہئے۔ یہ دنیائے اسلام میں ایک ٹائم بم رکھنے کے مترادف ہیں۔ شیعہ حضرات آج سے نہیں ہیں۔ کم سے کم تیرہ سو برس سے چلے آرہے ہیں۔ کبھی بھی مسلمانوں نے ان کو کافر نہیں کہا۔ بڑے بڑے اہل علم نے شیعہ عقائد کا مطالعہ کیا تو انہیں غلط تو کہا، ان پر تنقید بھی کی اور ان کی کمزوریاں بھی واضح کیں لیکن کسی نے یہ نہیں کہا کہ شیعہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ لہٰذا یہ بات جو پچھلے پندرہ بیس سالوں سے پیدا ہوئی ہے۔ اس نے دنیائے اسلام میں بڑا افساد پیدا کیا ہے۔ میرے نزدیک شیعوں کے عقائد غلط ہیں۔ اسلام کے مطابق نہیں ہیں۔ بس بات ختم ہوگئی۔ میں ان کے عقائد کو صحیح نہیں سمجھتا۔ لیکن غلط عقائد کے علمبردار ماضی میں بہت سے لوگ رہے ہیں۔ خوارج کے بہت سے عقائد غلط تھے۔ لیکن ان کے بارے میں کسی نے نہیں کہا کہ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ شیعہ اس وقت بھی موجود تھے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کی خلافت کا انکار کرنے والے، اور حضرت عمر فاروقؓ کی خلافت کا انکار کرنے والے پہلے صدی میں بھی بہت تھے۔ لیکن کسی نے ان کو کافر نہیں کہا۔ کسی کی خلافت کے انکار سے کوئی کافر نہیں ہوتا۔ جس چیز کے انکار سے آدمی کافر ہوتا ہے وہ قرآن وسنت ہیں۔ قرآن مجید میں کہیں بھی نہیں آیا کہ اے مسلمانو ابوبکر اور عمر کو خلیفہ مانو۔ جو شخص ان جلیل القدر صحابہ کرام کی خلافت کا انکار کرتا ہے وہ امر واقعہ کا انکار کرتا ہے۔ اگر کوئی انکار کرے کہ سورج نہیں نکلا تو وہ ایک امر واقعہ کا منکر ہوگا۔ امر واقعہ کے انکار سے کوئی شخص کافر

نہیں ہو جائے گا۔اس کی بے وقوفی اپنی جگہ۔ بے وقوف ہونا الگ بات ہے اور کافر ہونا الگ بات ہے۔ اس طرح جاہل ہونا الگ بات ہے اور کافر ہونا الگ بات۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** خلیفہ کی اطاعت تو ہر حال میں سوائے اللہ کی نافرمانی کے فرض ہے، تو پھر جمہوریت میں حکومت یا صدر کے احکامات مسترد کیسے کریں؟ چونکہ اس سلسلہ میں کوئی باقاعدہ اصول یا قانون نہیں۔ اگر باقاعدہ اصول ہوگا تو اس کا طریقہ کار کیا ہوگا؟

**جواب:** جمہوریت یا غیر جمہوریت، بادشاہت یا غیر بادشاہت، ان سب نظاموں میں شریعت کے نقطہ نظر سے بنیادی چیز یہ ہے کہ جو فیصلہ ہوا ہے اگر وہ شریعت کے مطابق ہے اور عامۃ الناس کے مفاد پر مبنی ہے تو آپ اس کی تائید کریں۔ اور اگر کوئی فیصلہ، اقدام یا قانون شریعت کے خلاف ہے اور عامۃ الناس کے مفاد سے متعارض ہے تو آپ اس کی مخالفت کریں۔ اسلام میں پارٹی کی بنیاد پر مخالفت یا حمایت کا کوئی تصور نہیں۔ اسلام میں اس طرز عمل کی کوئی گنجائش نہیں کہ کوئی چیز شریعت سے متعارض ہو رہی ہے، شریعت کے خلاف کوئی فیصلہ کیا جا رہا ہو، کوئی قانون قرآن وسنت سے متعارض بنایا جا رہا ہو، لیکن آپ صرف اس لئے تائید کر رہے ہیں کہ آپ کی پارٹی یہ کام کر رہی ہے۔ یہ شریعت میں جائز نہیں۔ اسی طرح سے اگر کوئی کام شریعت کے مطابق ہو رہا ہے کوئی فیصلہ ایسا کیا جا رہا ہے جو شریعت کے مطابق ہے، کوئی قانون سازی ایسی ہو رہی ہے جس سے شریعت کے مقاصد کو آگے بڑھانے میں مدد ملتی ہے۔ لیکن آپ محض اس لئے اس کی مخالفت کر رہے ہیں کہ آپ کی مخالف پارٹی وہ کام کر رہی ہے۔ ایسی صورت میں نہ آپ کے لئے مخالفت کرنا جائز ہے، نہ ہی آپ کی پارٹی کے لئے جائز ہے۔ یہ وہ بنیادی چیز ہے جو اسلام کو مغربی جمہوریت سے ممتاز کرتی ہے۔ مغربی جمہوریت میں کسی چیز کی اچھائی یا برائی کا فیصلہ اکثر و بیشتر پارٹی کی پالیسی کے مطابق ہوتا ہے۔ اگر پارٹی کی پالیسی ایک چیز کے حق میں ہے تو پارٹی اس کی تائید کرتی ہے ورنہ مخالفت کرتی ہے۔

میں نے ایسے مناظر دیکھے ہیں کہ اسمبلی میں رائے دینے والوں کو یہ بھی نہیں پتہ ہوتا کہ انہوں نے رائے کس چیز کے بارے میں دی ہے۔ پارٹی کی ہدایت آتی ہے کہ فلاں موقع پر ہاتھ اٹھا دو تو لوگ ہاتھ اٹھا دیتے ہیں۔ پارٹی کی طرف سے ہدایت آتی ہے کہ واک آؤٹ تو لوگ واک آوئٹ کر دیتے ہیں۔ بیشتر حالات میں واک آوئٹ کرنے والوں کو یہ پتا ہی نہیں ہوتا کہ ہم نے کیوں واک آؤٹ کیا ہے۔ یہ طرز عمل میرے خیال میں شریعت کے مطابق نہیں ہے۔ مسلمان کو ہر اس چیز کی تائید کرنی چاہیے جو شریعت اور عامتہ الناس کے مفادات کے مطابق ہو۔ اور ہر اس چیز کی مخالفت کرنی چاہئے جس میں شریعت کی نافرمانی ہو رہی ہو اور عامتہ الناس کے مفاد کی نافرمانی ہو رہی ہو۔ چاہے اس کا تعلق کسی بھی پارٹی سے ہو۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** What is the difference between Secularism & Enlightement of Islam or Moderate Islam?

**جواب:** علامہ اقبال نے سیکولرازم کی وضاحت کرتے ہوئے ایک جگہ اس کے لئے ''لادینیت'' کی اصطلاح استعمال کی ہے اور نیچے حاشیے میں لکھا ہے: ''یعنی امور مملکت سے مذہب کا لاتعلق ہو جانا''۔ یہی سیکولرازم ہے۔ جب دینی معاملات کو ملکی، اجتماعی، ملی، سیاسی معاملات سے بے دخل کر دیا جائے اور یہ طے کیا جائے کہ ملکی و ملی معاملات دین کی راہنمائی سے آزاد ہوں گے تو یہ سیکولرازم کہلائے گا۔ جہاں تک Enlightement Islam یا Moderate Islam کا تعلق ہے، تو ایک تصور تو Moderate Islam کا خود اسلام میں موجود ہے جہاں غلو سے منع کیا گیا اور اعتدال کی دعوت دی گئی ہے دوسرا Enlightement وہ ہے جس کی آج کل زور وشور سے دعوت دی جا رہی ہے۔ اس کی وضاحت تو وہی حضرات کر سکتے ہیں جو یہ دعوت دے رہے ہیں، میں اس کی وضاحت نہیں کر سکتا۔ میں تو اس moderation کی وضاحت کر سکتا ہوں جو قرآن مجید میں ہے۔ وہ غلو سے اعراض واجتناب ہے کہ غلو نہ کیا جائے، دین میں تشدد نہ کیا جائے۔ حدیث میں آیا ہے: ''ان ھذا الدین رفق فأو غلوا فیه برفق'' (یہ دین نرمی اور آسانی کی دعوت دیتا ہے لہٰذا دین پر نرمی اور آسانی کے ساتھ عمل کرو)۔ ''ولن یشاد الدین احد الا غلبه'' (دین کے معاملے میں جو شخص بھی سختی کرے گا تو وہ سختی اس پر غالب آجائے گی)۔ یہ دین میں اعتدال کا مفہوم

ہے۔آج کل جس اعتدال کی دعوت دی جارہی ہے وہ دعوت دینے والوں سے پوچھیں کہ اس سے کیا مراد ہے؟ میں اس بارے میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** قرآن مجید کی آیت "یا اھل الکتاب تعالوا الی کلمة سواء بیننا و بینکم" میں اہل کتاب سے تہذیبی مکالمے کی اجازت دی گئی ہے۔کیا آج کی مغربی تہذیب جو لادینیت کی علمبردار ہے، ان سے تہذیبی مکالمہ ممکن ہے؟ اگر ممکن ہے تو کن اساسات پر؟

**جواب:** آج کی مغربی تہذیب کے ساتھ بھی مکالمہ ممکن ہے۔ یقیناً یہ تہذیب ایک لادینی تہذیب ہے، لیکن اس کے بیشتر عناصر کا دارومدار اور بنیاد مسیحی عقائد اور تصورات پر ہے۔ بالفرض اگر یہ تہذیب لادینی نہ بھی ہو تو بھی مکالمہ ان لوگوں سے کیا جانا چاہئے جو آج کی غالب اور بالادست قوتوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔اس کی وجہ یہ ہے کہ ہمارے سامنے تین options ہیں۔تین کے علاوہ کوئی چوتھا option نہیں ہے۔"ھی ثلاثه لا رابعة لها"۔

ایک آپشن یہ ہے کہ آپ ان کے ساتھ تصادم کی پالیسی جاری رکھیں، یا آپ انہیں تباہ کردیں یا وہ آپ کو تباہ کردیں۔امکان یہی ہے کہ وہی ہمیں تباہ کردیں گے، ہم انہیں تباہ نہیں کرسکتے۔لیکن ایسا کرنا نہ ان کے مفاد میں ہے نہ ہمارے مفاد میں ہے۔دوسرا آپشن یہ ہے کہ کشمکش کی جو موجودہ صورتحال ہے وہ جاری رہے۔ یہ ایک غیر فطری اور غیر طبعی صورتحال ہے۔انسانی معاشروں میں جب غیر ضروری کشاکش ہوتی ہے تو معاشرہ توتر (Tension) کا شکار ہوتا ہے اور یہ توتر لامتناہی یا غیر معینہ عرصے تک جاری نہیں رہ سکتا۔اس لئے صورت بھی قابل قبول اور زیادہ قابل عمل نہیں ہے۔تیسری صورت یہ ہے کہ پر امن بقائے باہمی کا طریقہ طے کرنے کے لئے مکالمہ ناگزیر ہے۔اس لئے مکالمے کے علاوہ تو کوئی اور ممکنہ حل اس وقت موجود نہیں ہے۔مکالمے کے لئے ضروری ہے کہ جو لوگ اس میں حصہ لیں وہ مسلمانوں کے مستقبل پر اعتماد رکھتے ہوں۔

جو لوگ مسلمانوں کے ماضی سے بے خبر، حال سے برگشتہ اور مستقبل سے مایوس ہوں وہ کیا مکالمہ کریں گے۔وہ تو پہلے ہی غلامانہ ذہن رکھتے ہیں، ایسے غلام تو پہلے ہی ہتھیار ڈال چکے ہیں۔لہٰذا ہتھیار ڈال دینے والے، غلامانہ ذہن والے قائدین مکالمہ نہیں کرسکتے۔مکالمہ تو وہ آزاد فکر، باوقار اور ذمہ دار قائدین کرسکتے ہیں کہ جو اسلام پر اعتماد رکھنے والے، مسلمانوں کے مستقبل کے بارے میں پر امید اور مغرب سے برابری و مساوات کی سطح پر مکالمہ کرنے کا عزم اور صلاحیت رکھتے ہوں۔غلام اور آقا کے درمیان مکالمہ نہیں ہوتا۔ بھکاری اور بھیک دینے والے کے درمیان مکالمہ نہیں ہوتا۔ظالم اور مظلوم کے درمیان مکالمہ نہیں ہوتا۔جب تک تعلق کی نوعیت ظالم اور مظلوم کی رہے گی، وہ ہمیں ظالم قرار دیں یا ہم انہیں ظالم قرار دیں، جب تک ظالم اور مظلوم کی نوعیت رہے گی، جب تک مستعمِر اور مستعمَر کی نوعیت رہے گی، غالب اور مغلوب کی نوعیت رہے گی، مکالمہ بے معنی ہے۔اس لئے مکالمے کے لئے ضروری ہے کہ ایسے حالات پیدا کیے جائیں کہ مکالمہ بامعنی، مفید اور نتیجہ خیز ہو۔اس کے بغیر انسانیت کو کسی تباہی سے بچانا ممکن نہیں ہے۔نہ صرف تعداد بلکہ اثر و رسوخ اور جغرافیائی محل وقوع کے اعتبار سے اسلام اور مسیحیت مل کر پوری انسانیت کی تقریباً دو تہائی سے زائد کی نمائندگی کرتے ہیں۔اگر وسائل کو دیکھا جائے تو ماسوائے 15،14 فیصد وسائل کے، جس کا کچھ حصہ مسلمانوں کے ہاتھ میں ہے، بقیہ تقریباً پچاسی فیصد وسائل بھی مغرب کے ہاتھ میں ہیں۔اس لئے انسانیت کا مفاد اس میں ہے کہ جلد از جلد اسلام اور مغرب کے درمیان آزادانہ، بامعنی اور نتیجہ خیز مکالمہ ہو۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ کہہ رہے ہیں کہ مغرب سے ایک بامقصد مکالمہ ہونا چاہئے۔ جب مغرب مسلمانوں پر جنگوں پر جنگیں مسلط کررہا ہے تو ایسے میں مسلمانوں کے پاس کیا حل بچ جاتا ہے؟ یا مکالمہ کی صورت کیا ہوسکتی ہے؟ مسلمانوں کے پاس تو صرف دفاعی جہاد کا راستہ ہی بچ جاتا ہے۔اس لئے میرے خیال میں تیاری کرنی چاہئے؟

**جواب:** جہاں تک دفاع کا تعلق ہے، اس سے کبھی بھی غافل نہیں ہونا چاہئے۔اگر جارحیت ہو تو اس کا دفاع یقیناً اور بلاتأمل کرنا چاہئے، لیکن دفاع کے ساتھ ساتھ یہ بھی ضروری ہے کہ مغرب کے جو ذمہ دار حضرات ہیں، جو وہاں نسبتاً معقول لوگ ہیں، ان کو مکالمے کی دعوت دی جائے اور مکالمے کی فضاء پیدا کی جائے۔لیکن مکالمے کی کامیابی کے لئے ضروری ہے کہ دنیائے اسلام میں ایک متفقہ آواز ہو، ایک متفقہ مؤقف ہو اور دنیائے اسلام میں مستقبل کے بارے میں پر امیدی ہو۔

دنیائے اسلام کی قیادتیں اسلام اور اپنے وسائل کے بارے میں اعتماد رکھتی ہوں۔ علامہ اقبالؒ نے ایک جگہ کہا ہے کہ ’’مومن خود کا فرافرنگ شو‘‘ (سب سے پہلے اپنے آپ پر ایمان لاؤ اور فرنگی کے ساتھ کفر کرو)۔ جب تک وہ مومن خود کا فرافرنگ نہیں ہوں گے اس وقت تک مکالمہ نہیں ہوسکتا۔ اس کے لئے پہلے ہمیں ہوم ورک کرنا ہوگا، تیاری کرنی پڑے گی۔ ابھی مسلمانوں نے مکالمے کے لئے سرے سے کوئی ہوم ورک نہیں کیا۔ ہوم ورک کے لئے پہلے اپنے گھر کو in order کرنے کے بعد اس کے لئے فضاء پیدا کرنی ہوگی، مسلمانوں میں ایک متفقہ موقف کو جنم دینا ہوگا۔ متفقہ موقف اتنا موثر ہو، رائے عامہ اس کے بارے میں اتنی با اثر ہو کہ حکمران اور با اثر لوگ اس موقف کو اپنانے پر مجبور ہو جائیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا مغربی سیکولر تہذیب اور اسلام میں مشترکات تلاش کیے جاسکتے ہیں؟

قرآن تو اہل کتاب کے ساتھ تعاون اور ہم کاری کی بات کرتا ہے۔ آج کل کی مغربی دنیا، کم از کم سیکولر مغرب، تو دین سے ہی برگشتہ ہے۔ کیا مادی وسائل کے محض استعمال پر ہی اکتفاء کرنا چاہئے؟ کہ باقی کی درآمد میں تو نظریات وافکار بھی آجاتے ہیں، ٹیکنالوجی کے انتقال میں بھی؟

**جواب:** اسلام اور مغربی تہذیب میں بہت سے مشترکات موجود ہیں اور ان مشترکات کو تلاش کیا جانا چاہئے۔ اس کے باوجود کہ وہ لا مذہب ہو گئے ہیں لیکن ان کی بڑی تعداد ابھی تک مسیحیت کے کسی نہ کسی تصور پر ایمان رکھتی ہے۔ وہ خالق کائنات پر ایمان رکھنے کے دعویدار ہیں، وہ انبیاء میں سے بہت سوں پر ایمان رکھنے کا دعویٰ کرتے ہیں، وہ آخرت کی زندگی کے قائل ہیں، اخلاقیات کی روحانی اساس کا تصور کسی نہ کسی انداز میں ان کے اندر موجود ہے اور انسانوں کی فلاح و بہبود کا کم از کم زبانی نعرہ اور دعویٰ ان کی زبانوں پر موجود ہے۔ یہ وہ مشترکات ہوسکتے ہیں جن کی بنیاد پر آگے بات کی جاسکے۔ پھر اسلام نے محض صرف مذہبی لوگوں کے ساتھ ہی تعاون کی بات نہیں کی، بلکہ رسول اللہ ﷺ نے تو بت پرستوں اور مشرکین کے ساتھ بھی تعاون کیا۔ جب رسول اللہ ﷺ کی عمر مبارک ۲۰ سال کے قریب تھی تو آپ ؐ اپنے چچاؤں کی معیت میں ایک اجتماع میں شریک ہوئے جس کا مقصد یہ تھا کہ عرب میں آنے والے ناداروں، بے کسوں اور مظلوموں کی مدد کی جائے اور با اثر قبائل کے مقابلے میں کمزور لوگوں کو مدد فراہم کی جائے۔ اس معاہدے کو عرب کی تاریخ میں ’’حلف الفضول‘‘ کے نام سے یاد کیا گیا۔ جب رسول اللہ ﷺ نے اعلان اسلام کے بعد دعوت کا آغاز فرمایا اور اسی طرح کی چیزیں اس دعوت کا حصہ بنیں تو بعض صحابہؓ کو حلف الفضول کی دفعات یاد آئیں۔ انہوں نے پوچھا کہ ’’حلف الفضول‘‘ کے بارے میں آپؐ کا کیا خیال ہے؟ جواب میں آپؐ نے فرمایا کہ میرے لئے ایسے کسی معاہدے میں شامل ہونا بہترین نعمتوں سے بھی زیادہ افضل ہے۔ ’’ولو دعیت الیه فی الاسلام لأجبت‘‘ (اور مجھے جب بھی اسلام میں کسی ایسے معاہدے کی دعوت دی جائے گی تو میںؐ لبیک کہوں گا، قبول کروں گا)۔ اس لئے معاہدہ، ہم کاری اور تعاون انسانی اقدار ہیں۔ مشترکہ اقدار، اخلاقی مقاصد اور انسانی مصالح کی بنیاد پر تو بت پرستوں سے اور مشرکین سے بھی معاہدہ ہوسکتا ہے۔ اس لئے موجودہ مغرب سے بھی ہونا چاہئے۔ جہاں تک مادی وسائل کا تعلق ہے تو مغرب سے سیکھنے کے لئے ہمیں بہت کچھ کرنا ہے۔ مادی وسائل تو بہر حال حاصل کرنا ہیں اور بھی بہت سے علوم وفنون ہیں جن میں مہارتوں کا حصول دنیائے اسلام کی آزادی اور تہذیبی مستقبل کے لئے ضروری ہے۔ لیکن جو بھی سیکھائے، خواہ وہ علوم وفنون کے میدان میں ہو، صنعتوں کے میدان میں ہو، ٹیکنالوجی کے میدان میں ہو یا خالص علوم کے میدان میں، وہ اسلام اور اسلامی تہذیب کی شرائط پر ہونا چاہئے، غیر مشروط نہیں ہونا چاہئے۔ یہی آج کی گفتگو میں بنیادی بات تھی جو میں آپ کے سامنے رکھنا چاہتا تھا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** مغربی اور اسلامی تہذیب کا روز اول سے تصادم تو اہل علم کے علم میں ہے۔ کیا ہمارے حکمران، یعنی مسلم حکمران، حکمرانی کی خواہش رکھنے والے سیاسی اور عسکری قائدین بھی اس تصادم سے واقف ہیں؟ اگر واقف ہیں تو ان کی قیادت کیا عزائم رکھتی ہے؟ اگر واقف نہیں ہیں تو انہیں کون بتائے گا؟

**جواب:** میرے خیال میں دنیائے اسلام کے بیشتر قائدین اس تصادم اور اس کے ممکنہ نتائج سے پوری طرح واقف ہیں۔ مجھے بہت سے قائدین اور حکمرانوں سے بات کرنے اور ان کے خیالات سننے کا موقع ملتا رہا ہے۔ میرا خیال ہے کہ واقف سب ہیں۔ لیکن ان میں تین طرح کے لوگ ہیں۔ کچھ تو وہ ہیں جو واقفیت کے باوجود یہ

چاہتے ہیں کہ ہمارا اپنا وقت اور ہمارا دورِ حکمرانی اچھا گزر جائے اور ہم اپنا عرصہ اقتدار آرام سے گزار لیں۔ اس کے بعد مستقبل کی خدا جانے۔ مسلمان اور آنے والی نسلیں بھگتیں۔ ہم اپنا وقت ٹھیک ٹھاک انداز میں گزار کر چلے جائیں۔ کچھ لوگ تو خود غرضی کے اس درجے پر فائز ہیں۔ کچھ ایسے ہیں جو مسلمانوں کی موجودہ حالت پر اندر ہی اندر کڑھتے رہتے ہیں، وہ یہ سمجھتے ہیں کہ مسلمان بہت کمزور ہیں۔ مسلمانوں کے پاس وسائل نہیں ہیں، اس لئے مغربی طاقتوں کی محض خوشامد اور منتیں کر کے ان کے ماتحت رہ کر گزارا کرنا چاہئے اور اچھے وقت کا انتظار کرنا چاہئے۔ دنیائے اسلام میں سیاسی اور حکومتی قائدین میں بڑی تعداد کا تعلق انہی دو گروہوں سے ہے۔ اکا دکا حضرات ایسے بھی مل جاتے ہیں جن کا خیال یہ ہے کہ مسلمانوں کو مغرب کے مقابلے کے لئے تیار کرنا چاہئے اور اس تیاری کے لئے جو بھی چیزیں ان کے پروگرام میں ہیں وہ ان کو کرتے رہتے ہیں۔ لیکن احساس سب کو ہے۔ ایسا نابینا کوئی بھی نہیں ہے جس کو یہ نظر نہ آ رہا ہو کہ دنیا میں کیا ہو رہا ہے؟ دنیا میں جو کچھ ہو رہا ہے وہ روزِ روشن کی طرح عیاں ہے۔ لیکن اگر پھر بھی کسی حکمران یا سیاسی قائد کو نظر نہیں آ رہا تو ایسے حکمرانوں اور ایسے قائدین سے اللہ کی پناہ مانگنی چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** صدر محترم! آپ کا بہت بہت شکریہ کہ اس سیریز میں متعدد دنیاوی، شرعی اور دیگر مسائل کو آپ نے discuss کیا ہے۔ دنیا آج اکیسویں صدی سے گزر رہی ہے۔ It's called knoweledge based & knoweledge-driven century. اس میں اب اگر دیکھا جائے تو Gap of knowledge between the West & Muslims is increasing and incearsing experimentlly, particularlly in science & technologies اس کی implications ہمارے لئے کیا ہیں؟ particularly on the defense side دوسرے ہم امہ کا نام لیتے ہیں۔ دس سال پہلے جب میں اسلامی بنک میں لیکچر پر گیا تو میں نے ایک calculation کی تھی کہ one percent of the income of the Ummah OICs countries amounts to 11 billion dollar. اگر وہ ایک percent ہم ہر سال خرچ کرتے رہیں تو ہم اپنے سائنس اینڈ ٹیکنالوجی کے اداروں سمیت دیگر اداروں کو بھی چلا سکتے ہیں۔ وہ کیوں نہیں ہو رہا؟

**جواب:** میرے خیال میں اس کی بڑی وجہ یہ ہے کہ دنیائے اسلام کے بہت سے قائدین اور خاص طور پر باوسیلہ قائدین مغرب کے براہ راست اثر میں ہیں اور مغرب کے اثرات اور اشارہ ابرو کے منتظر رہتے ہیں اور اس اشارہ ابرو کے بغیر وہ کوئی کام کرنے کو تیار نہیں ہوتے۔ میں خود ایک یونیورسٹی سے وابستہ ہوں اور طویل عرصہ اس کی انتظامی ذمہ داریوں سے بھی میرا تعلق رہا ہے۔ ہماری یونیورسٹی نے کوشش کی کہ دنیائے عرب سے کچھ وسائل ہمیں حاصل ہو جائیں۔ ہم نے پاکستان کے تین سربراہوں سے مختلف عرب سربراہوں کو خطوط لکھوائے۔ اس کے جواب میں جو امداد ہمیں وصول ہوئی وہ ایک ملین ڈالر تو ایک فرمان روا کی تھی اور پچاس پچاس ہزار ڈالر تین یا چار مرتبہ ایک دوسرے فرمان روا کی تھی۔ اس کے علاوہ پچھلے 25 سالوں میں ایک پیسہ بھی کسی باوسیلہ مسلم حکمراں سے بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی کو نہیں ملا۔ اس کے برعکس شاید ہی کوئی مہینہ ایسا گزرتا ہو کہ کوئی بااثر عرب فرمارو اکسی مغربی تعلیمی ادارے کو کروڑوں ڈالر نہ دیتا ہو۔ چند سال پہلے ایک عرب ملک کے شہزادے نے ایک مغربی ملک کا دورہ کیا اور وہاں اتنی بڑی رقم بطور عطیہ دی کہ مجھے یہ محسوس ہوا کہ شاید یہ طباعت کی غلطی ہے۔ میں نے اس کی تحقیق کی اور پتا چلا کہ وہ طباعت کی غلطی نہیں تھی بلکہ وہ غیر معمولی رقم اس شہزادے نے واقعی وہاں دی تھی۔ ایک اور عرب بااثر شہزادے نے ایک مغربی ملک میں ایک ادارے کو رقم دی اور اس ادارے نے وہ رقم یہ کہہ کر واپس کر دی کہ ہم تم جیسے دہشتگرد ملک کے وسائل سے کوئی استفادہ نہیں کرنا چاہتے۔ ان توہین آمیز رویوں کے باوجود وسائل کا رجحان یا وسائل کا بہاؤ مغربی ممالک ہی کی طرف ہے۔

آج سے کوئی بیس سال پہلے مجھے برطانیہ جانے کا اتفاق ہوا۔ برطانیہ میں ایک ادارہ ہے جس کا مقصد خلیج فارس یا خلیج عرب کے امور کا مطالعہ ہے۔ اس مرکز مطالعہ خلیج میں عرب دنیا نے اتنے وسائل دیئے ہیں اور وہاں گلف کے بارے میں اتنا لٹریچر موجود ہے کہ دنیا میں شاید ہی کہیں اتنا لٹریچر موجود ہو۔ میں وہاں دس بارہ دن مقیم رہا۔ ان دس بارہ دنوں میں استفادہ کرنے والے سو فیصد افراد یا تو اسرائیل کے تھے یا ہندوستان کے تھے۔ اسرائیلی اور انڈین ہی وہاں آتے جاتے دکھائی دے رہے تھے اور عرب ممالک کی اہم ترین دستاویزات تک ان کی رسائی تھی جو عربوں کے عطیہ سے اور عربوں کے وسائل سے وہاں رکھی گئی تھیں۔

آپ اعلیٰ سائنسی تحقیق اور ٹیکنالوجی کا کوئی ادارہ قائم کر کے دیکھیے، پھر دیکھیں باوسیلہ مسلم حکمرانوں کے خزانوں سے کتنا پیسہ آتا ہے۔ آج سے آٹھ دس سال قبل

ہمارے محترم ڈاکٹر عبدالقدیر خان نے ایک عالمی اسلامی سائنسی یونیورسٹی کا عالی شان منصوبہ تیار کیا تھا جس کا مقصد پوری دنیائے اسلام میں سائنسی تعلیم کو فروغ دینا تھا۔ ڈاکٹر صاحب یہ منصوبہ لے کر بہت سے عرب ممالک کے ذمہ داروں سے ملے۔ کسی نے بھی زبانی جمع خرچ کے علاوہ۔ وہ بھی بہت اترے جی سے۔ کچھ نہ کیا۔ اس صورتحال میں وہ وسائل دنیائے اسلام کے لئے نہ ہونے ہی کے برابر ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کسی جگہ اسلامی شریعت کو apply نافذ کرنے کے لئے پہلے اسلامی اخلاق کی تربیت کرنا ضروری ہے یا ڈائریکٹ ہی اسلامی شریعت نافذ کی جائے گی؟

**جواب:** یہ دونوں کام ایک ساتھ ہونے چاہئیں۔ یہ کہنا کہ پہلے اخلاق درست ہوں اور پھر شریعت نافذ ہو۔ یہ عذر عذر لنگ معلوم ہوتا ہے اور شریعت کو ملتوی کرنے کے مترادف ہے۔ اس کی اجازت شریعت میں نہیں ہے۔ میں اور آپ یہ فیصلہ نہیں کر سکتے کہ جب تک لوگوں کے اخلاق ٹھیک نہیں ہوتے اس وقت تک ہم شریعت کو نافذ نہیں کر سکتے۔ کس نے ہمیں شریعت کو ملتوی کرنے کا یہ اختیار دیا ہے۔ ہم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ اخلاق کی تربیت نہ کریں۔ اخلاق کی تربیت اور شریعت پر عمل درآمد دونوں ایک ساتھ ہونے چاہئیں۔ دونوں کو ایک دوسرے سے مدد ملے گی۔ دونوں ایک دوسرے کو complement کریں گے۔

(محاضراتِ فقہ)

Is democracy different from the concept of Hurriat in Islam?

**جواب:** ڈیموکریسی اور حریت اسلامی میں ایک بنیادی فرق ہے۔ وہ یہ ہے کہ ڈیموکریسی جس طرح کہ امریکہ اور برطانیہ میں ہے، اگر ڈیموکریسی سے مراد وہ ہے جو مغرب کے سیکولر نظاموں میں سمجھی جاتی ہے تو اس میں حق و باطل کا معیار اکثریت اور اقلیت ہے۔ اگر اکثریت کہہ رہی ہے کہ 'اے' حق ہے اور 'بی' غلط ہے۔ اس کا کوئی تعلق وحی الٰہی کی رہنمائی سے نہیں ہے۔ جب کہ شریعت یہ کہتی ہے کہ حق و باطل کا آخری، حتمی اور قطعی معیار اللہ کی شریعت اور رسول اللہ ﷺ پر آنے والی وحی ہے۔ اگر وہ کسی چیز کو حق کہتی ہے تو وہ حق ہے، چاہے ملک کے تمام چودہ کروڑ مسلمان خدانخواستہ یہ فیصلہ کر دیں کہ انہیں یہ یا وہ بات منظور نہیں، تو اس سے حق نہیں بدلے گا بلکہ حق حق ہی رہے گا۔ چودہ کروڑ انسان مل کر طے کر لیں کہ فلاں معاملہ جائز ہے اور وہ شریعت میں ناجائز ہو تو وہ ناجائز مسئلہ جائز نہیں ہو جائے گا۔ اسلام اور ڈیموکریسی میں یہ بنیادی فرق ہے۔

اگر ڈیموکریسی شریعت کے حدود کی تابع ہو۔ آپ یہ طے کر لیں کہ شریعت کی حدود بالا دست ہیں۔ شریعت ریاست کا بالا دست اور سپریم قانون ہے اور پارلیمنٹ کوئی قانون ایسا نہیں بنائے گی جو شریعت کے احکام کے خلاف ہو اور اس کو چیک کرنے کا کوئی موثر میکنزم ہو جو یہ چیک کرے کہ کوئی قانون شریعت سے متعارض نہیں ہے تو پھر ڈیموکریسی کی اسلام میں پوری پوری گنجائش ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا اسلامی ریاست میں چیف جسٹس کی برطرفی کی صورتیں جائز ہیں؟

**جواب:** سوال چیف جسٹس کی برطرفی کے جائز ہونے یا ناجائز ہونے کا نہیں ہے۔ سوال یہ ہے کہ اس وقت ہم ایک قانون، ایک آئین اور ایک معاہدے کی روشنی میں زندگی بسر کر رہے ہیں۔ ہمارے اور حکمرانوں کے درمیان ایک معاہدہ ہے جو دستور پاکستان کہلاتا ہے۔ امت اصل صاحب اختیار ہے جیسا کہ ابھی میں نے عرض کیا، اور حکمران اس کے نمائندے ہیں۔ ان نمائندوں کا عزل ونصب چند شرائط کی بنیاد پر ہوا ہے۔ وہ شرائط قانون اور دستور کی متعلقہ دفعات میں طے ہوئی ہیں۔ **المسلمون عند شروطھم:** یہ شریعت کا حکم ہے کہ مسلمان ان شرائط کے پابند ہیں جو وہ طے کریں۔ ان دستوری شرائط میں یہ طے کیا گیا تھا کہ چیف جسٹس کو نکالنے کا یہ طریقہ کار ہوگا۔ اب اس طریقہ کار کی خلاف ورزی سے شریعت کے احکام کی بھی خلاف ورزی ہوئی ہے۔ فرض کیجئے میں اور آپ یہ طے کریں کہ آپ مجھے اپنی گاڑی فروخت کریں گے اور میں آپ کو قسطوں میں قیمت ادا کروں گا۔ بعد میں آپ سے گاڑی کا قبضہ لے کر میں ڈنڈے کے زور پر آپ سے یہ کہوں کہ اس دستاویز پر دستخط کرو ورنہ میں تمہیں قتل کر ڈالوں گا اور آپ مجبوراً دستخط کر دیں کہ میں نے گاڑی مفت دے دی۔ اب میں یہ کہتا پھروں کہ فلاں صاحب نے مجھے گاڑی

ہدیہ کردی ہے۔اسٹامپ پیپر پر یہ لکھا ہوا ہے۔ایسا جبری اور یک طرفہ اسٹامپ پیپر valid نہیں ہے۔ اکـــراہ کی روشنی میں کیا جانے والا کوئی بھی فیصلہ شریعت میں قابل قبول نہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** حکمران کے انتخاب کا اسلامی طریقہ کار کیا ہے؟

**جواب:** ابھی میں نے عرض کیا کہ عامۃ الناس کی رضامندی سے انتخاب ہونا چاہئے۔ عامۃ الناس اپنے فیصلے خود براہ راست بھی کر سکتے ہیں، اور اپنی طرف سے وکالتاً فیصلے کرنے کے لئے اپنے نمائندے بھی مقرر کر سکتے ہیں۔ایک زمانہ تھا کہ جو اصحاب بدر تھے وہ عامۃ الناس کی نمائندگی کیا کرتے تھے۔ چنانچہ جب حضرت عثمان غنیؓ کی شہادت ہوئی تو لوگ حضرت علیؓ کے پاس گئے اور ان سے عرض کیا کہ اب آپ ہی سب سے بہتر ہیں۔ظاہر ہے اس میں کوئی اختلاف نہیں ہو سکتا تھا کہ اس وقت ان سے بہتر کوئی شخص روئے زمین پر موجود نہیں تھا۔لیکن انہوں نے فرمایا کہ **لیس ذالک الیکم** اس کا فیصلہ کرنے کا تمہیں اختیار نہیں ہے۔ **انما ذالک الی اھل بدر** یہ فیصلہ کرنے کا اختیار اہل بدر کو حاصل ہے۔**فمن رضی به اھل بدر فھو خلیفة** جس کو اہل بدر خلیفہ بنائیں گے وہی خلیفہ بنے گا۔ چنانچہ اس پورے عمل کی تکمیل میں تین دن لگے۔ جب اہل بدر کی بڑی تعداد نے اور ان کی غالب اکثریت نے سیدنا علیؓ کے ہاتھ پر بیعت کر لی اس دن سے انہوں نے خلافت کی ذمہ داریاں انجام دیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** جہاد فی سبیل اللہ کی وضاحت کرتے ہوئے آپ نے فرمایا تھا کہ جہاد اللہ کا کلمہ اونچا کرنے کے لئے ہوتا ہے تو پھر ہم کشمیر اور فلسطین میں جہاد فی سبیل اللہ کے دعویدار کیوں ہیں؟

**جواب:** کشمیر اور فلسطین میں کسی دوسرے کی زمین پر قبضہ کرنے کے لئے جہاد نہیں ہو رہا ہے۔وہاں کا جہاد اعلائے کلمۃ اللہ ہی کے لئے ہو رہا ہے۔اعلاء کلمۃ اللہ کے مفہوم میں یہ بات بھی شامل ہے کہ جب کوئی غیر مسلم قوت مسلمانوں کے علاقوں پر قبضہ کر لے یا مسلمانوں کو ان کے گھروں سے نکال دے یا مسلمانوں کو قتل کرے یا مسلمانوں کی تبلیغ اور دینی زندگی کی راہ میں کاوٹ ڈالے اس کے خلاف تلوار لے کر کھڑا ہونا بھی جہاد ہے۔ یہ خود قرآن مجید سے ثابت ہے۔**اذن للذین یقاتلون بانھم ظلموا و ان الله علی نصرھم لقدیر** (اجازت دے دی گئی ان لوگوں کو جن کے خلاف جنگ کی جارہی ہے، کیونکہ وہ مظلوم ہیں، اور اللہ یقیناً ان کی مدد پر قادر ہے)۔ لہٰذا قرآن مجید کی رو سے مظلوم کو تلوار اٹھانے کا حق ہے۔فلسطینیوں سے زیادہ مظلوم قوم اس وقت روئے زمین پر نہیں پائی جاتی۔ کشمیریوں سے زیادہ مظلوم قوم ہمارے برصغیر کے علاقے میں نہیں پائی جاتی۔اس لئے ان کی جدوجہد بالکل جہاد ہے۔ وہ اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے ہے۔مسلمانوں کی آزادی کا تحفظ بھی اعلاء کلمۃ اللہ کا ایک ذریعہ ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** اس وقت جو پاکستان میں ریاست ہے وہ کس زمرے میں آتی ہے؟

**جواب:** پاکستان کی ریاست الحمد اللہ اسلامی ریاست ہے۔ پاکستان ایک اسلامک ری پبلک ہے۔ جیسے ہم گنہگار ہیں، جیسا میں ایک گنہگار مسلمان ہوں، ریاست پاکستان بھی ایک گنہگار مسلمان ریاست ہے، البتہ آج کل کچھ زیادہ ہی گنہگار ہو رہی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** یہ چار پانچ دن سے مذاکرہ جاری ہے۔لیکن میں نہیں آسکا۔آج بین الاقوامی امور کے حوالے سے آیا ہوں۔ مجھ ناچیز کا ایک سبجیکٹ ہے۔ Islam's Encounter with the West اس پر میں نے کتابیں اور مقالے لکھے ہیں۔میں کچھ روشنی کی تلاش میں آ گیا کہ شاید مجھے کچھ روشنی ملے۔ میں صرف یہ

پوچھنا چاہتا ہوں کہ جیسا کہ آپ نے کہا کہ شریعت کی بالادستی ہونی چاہئے۔ اور اسلامی ریاست کا مقصد یہی ہے کہ اقامت الدین کے دین کا قیام ہو جائے۔ میں آپ کی توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ بش نے ایک بیان میں کہا ہے، اس نے ملائیشیا کے ایک ٹی وی کو بیان دیتے ہوئے کہا ہے کہ میں نے طے کر لیا ہے کہ میں خلافت اس زمین میں نہیں نافذ ہونے دوں گا اور شریعت کو میں اس زمین میں نافذ نہیں ہونے دوں گا۔ یہ اس نے صاف صاف کہا ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ ایک مغربی مصنف ڈینیل پائپس نے ایک کتاب لکھی ہے کہ Militant Islam Reaches America۔ اس میں اس نے لکھا ہے کہ میرا اور مغرب کا سب سے بڑا دشمن شریعہ ہے۔ اور اس نے ایک ادارہ قائم کیا ہے جو Institute of progressive Islam کے نام سے ہے۔

تیسری بات یہ ہے کہ برطانیہ کے وزیر خارجہ نے بہت پہلے یہ کہا تھا کہ میں شریعت کو نہیں قائم ہونے دوں گا۔ مجھے شریعت پسند نہیں ہے۔ رینڈ ایک بہت بڑا امریکن کارپوریشن ہے، اس کا کہنا ہے کہ ہر وہ شخص ہر وہ مسلمان جو میرے ویلیو سسٹم کے مطابق کام نہیں کرتا ہے وہ میرا دشمن ہے۔ مثلاً ان کے ہاں تو کھلی جنسی اباحیت ہے۔ مذہب ذاتی معاملہ ہے، جس کا جی چاہے عمل کرے، جس کا جی چاہے نہ کرے، جبکہ مسجد میں جانا اور نماز ادا کرنا میرے یہاں فرض ہے۔ تو اسلام کے بنیادی افکار اور بنیادی اصولوں سے اس طرح کی مخالفت امریکہ کر رہا ہے اور کرتا چلا آ رہا ہے، اور کہتا ہے کہ نہیں کرنے دیں گے۔ قرآن مجید کی آیت ہے کہ ''تم لڑو اپنے دشمن سے اور جو خدا کا دشمن ہے جسے تم نہیں دیکھ سکتے ہو''۔ کیا یہ لوگ خدا کے دشمن نہیں ہیں جس کو ہم نہیں دیکھ سکتے ہیں۔ ان کے خلاف میرا جہاد جائز نہیں ہے؟

میرے پاس توپ اور بندوق تو ہے نہیں کہ ہم اس سے لڑ سکیں، میرے ساتھ ان کے مقابلے میں نشر و اشاعت کی مشین نہیں ہے کہ پروپیگنڈے میں ان کا مقابلہ کر سکوں۔ ایک لے دے کے، میرے پاس تو میری جان ہے، ہم اپنی جان دے سکتے ہیں ان کے مقابلے میں، اس سے زیادہ تو ہمارے قبضہ میں کچھ نہیں ہے۔ آپ نے ابھی فرمایا کہ لڑنے والے دشمن کے خلاف خودکش حملہ کرنا تو ٹھیک ہے لیکن وہ جو لڑ نہیں رہا ہے اس کے خلاف ایسا کرنا درست نہیں ہے۔ اور یہاں تو جو آپ نے مثالیں دیکھیں کہ جو دین کی جڑوں کو اکھاڑ رہا ہے اور کہہ رہا ہے کہ ہم نہیں ہونے دیں گے کیا وہ دشمن نہیں ہیں؟ اس کے خلاف ہم نہیں لڑ سکتے؟ اس کے خلاف خودکش حملہ جائز نہیں ہے؟

**جواب:** میرا خیال ہے کہ اگر کوئی یہ کہتا ہے کہ ہم شریعت کو نافذ نہیں ہونے دیں گے، اس کے خلاف فی الحال ہمیں قلم سے جہاد کرنا چاہئے۔ فکر سے جہاد کرنا چاہئے۔ دعوت سے کام لینا چاہئے۔ لیکن اگر کوئی ہم پر باقاعدہ فوجی حملہ کر رہا ہے اس کا جواب ظاہر ہے کہ ہتھیار ہی سے دیا جائے گا۔ میں اس حملے کا بھی دفاع کروں گا اور قلم سے جواب بھی دوں گا۔ لیکن جس نے ابھی تک مجھ پر براہ راست حملہ نہیں کیا اور وہ اپنی زبان اور قلم سے میرے دین کے خلاف کام کر رہا ہے، اس کے جواب میں مجھے بھی اپنی زبان اور قلم سے اپنے دین کا دفاع کرنا چاہئے۔ وہ بھی جہاد القرآن ہوگا۔ جہاد بالقلم ہوگا۔ قرآن مجید میں جہاد القرآن کی اصطلاح بھی استعمال ہوئی ہے۔ مکی سورتوں میں ایک جگہ آیا ہے وجاھدھم بہ جھاد کبیراً (اس قرآن سے کام لے کر ان کے خلاف زبردست جہاد کرو)۔ لہٰذا ہمیں ان لوگوں کے خلاف جہاد بالقرآن کرنا چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** ایران کی موجودہ حکومت اور طالبان کی اسلامی حکومت میں کیا ہمارے لئے کوئی مثال بن سکتی ہے؟

**جواب:** میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ اس وقت مختلف مسلم ممالک کے حالات مختلف ہو سکتے ہیں اور جزوی فرق اور تنوعات کے ساتھ اسلامی ریاست یا اسلامی حکومت کے مختلف ماڈل ہو سکتے ہیں۔ اور ان متعدد ماڈلوں کی موجودگی کے یہ معنی نہیں ہوں گے کہ شریعت اسلامی کی اساس میں اختلاف ہے۔ یہ محض تعبیر وتفسیر اور اجتہاد کا اختلاف ہوگا۔

ایران میں شیعہ مسلمانوں کی اکثریت ہے، شیعوں کا ایک خاص نظام ہے۔ ان کے ہاں تقریباً منظّم چرچ کی طرح ہی کا ایک نظام روحانیان موجود ہے۔ مثلاً پہلے مجتہد ہوتا ہے، پھر حجۃ الاسلام ہوتا ہے، پھر آیت اللہ ہوتا ہے، پھر آیت اللہ کے اوپر آیت اللہ العظمیٰ ہوتا ہے، پھر ایک مرجع یا اعلم ہوتا ہے۔ مرجع کے فتوے کی لوگ پیروی کرتے ہیں۔ اس طرح کا نظام سنی دنیا میں نہیں ہے۔ اس لئے اگر شیعہ حضرات اپنا ایسا سیاسی نظام بناتے ہیں جس میں وہاں کے علماء کا کردار بنیادی اور اہم ہو تو وہ آسانی سے ایسا کر سکتے ہیں۔ لیکن اس طرح کا کوئی نظام سنی دنیا میں نہیں ہے۔ اس لئے یہاں ایسا کرنا موجودہ حالات میں ممکن نہ ہوگا۔

اسی طرح سے مثلاً سعودی عرب کا نظام ہے۔ سعودی عرب کے بارے میں بہت سے لوگوں کا خیال ہے کہ وہاں بڑی سخت قسم کی بادشاہت قائم ہے۔ شاہی خاندان ہی سب کچھ کرتا ہے اور عامۃ الناس کا وہاں کے معاملات میں کوئی دخل نہیں ہے۔ یہ تاثر درست نہیں ہے۔ وہاں ایسا نہیں ہے۔ میں سعودی عرب بار ہا گیا ہوں، وہاں کے بے شمار ذمہ دار لوگوں سے میری گفتگوئیں رہی ہیں۔ ان کے قواعد بھی میں نے پڑھے ہیں۔ ان کے ہاں تین ادارے کام کرتے ہیں۔ یہ ادارے آج سے نہیں بلکہ پچھلے ستر، اسی سال سے کام کر رہے ہیں۔ ایک تو وہاں ھیئۃ کبار العلماء کا ادارہ ہے جس کی تاحیات رکنیت ہوتی ہے۔ میں ان سب سے تو نہیں ملا، لیکن ان میں سے بعض حضرات سے میری ملاقاتیں رہی ہیں۔ جن سے میں ملا ہوں، ان میں سے کچھ کے تقویٰ وتدین کی قسم کھا سکتا ہوں۔ میں ان کی رائے یا فہم سے تو اختلاف کر سکتا ہوں، یعنی میں یہ تو کہہ سکتا ہوں کہ میں آپ کی رائے کو غلط سمجھتا ہوں، ان کی فہم سے مجھے اختلاف ہو سکتا ہے، لیکن ان کے اخلاص اور تقویٰ سے اختلاف نہیں ہو سکتا۔ اس طرح کے لوگ اس کے لائف ممبر رہے ہیں، وہاں بنیادی معاملات یہ طے کرتے ہیں۔ ان سے فیصلہ کرنے میں غلطیاں ہوئی ہوں گی۔ مجھے بھی ان کے بعض فیصلے کمزور معلوم ہوتے ہیں۔ لیکن اجتہادی فیصلے سے اختلاف تو ہر جگہ ہو سکتا ہے۔ یہاں حنفی حضرات بیٹھے ہیں ان کو امام شافعی کی رائے سے اختلاف ہے۔ جو مصری بھائی شافعی ہیں ان کو امام ابوحنیفہ کی رائے سے اختلاف ہے۔ لہٰذا رائے کے اختلاف سے تو کوئی فرق نہیں پڑتا۔

ان کے ہاں ایک نظام تو یہ ہے، لائف ممبر شپ ہونے کی وجہ سے بادشاہ یا پوری حکمران فیملی مل کر اس پر اثر انداز نہیں ہو سکتی۔ اس کے بعد اس ادارہ کے ارکان میں سے کسی ایک کا انتقال ہو جاتا ہے تو ادارہ کے لوگ چار پانچ نئے اہل علم کے نام لکھ کر بھیج دیتے ہیں۔ بادشاہ ان میں سے ایک کو مقرر کر دیتا ہے۔ وہ بھی لائف ممبر ہو جاتا ہے۔ اس طرح ایک سلسلہ تقریباً تسلسل کے ساتھ چلا آ رہا ہے۔ پاکستان میں ایسا نظام قائم کرنا اور کامیابی سے چلانا آسان نہیں ہے، شاید بہت مشکل ہو۔ پاکستان میں اس طرح کا نظام نہیں چل سکے گا۔

اس کے بعد ان کے ہاں جو بااثر لوگ ہیں، جن میں بعض قبائل کے سردار ہیں، جن کی بڑی بااثر حیثیت ہے، بعض بڑے بڑے قبائل اب بھی بااثر ہیں۔ آپ نے سدیری فیملی کا نام سنا ہوگا۔ سدیری برادران بادشاہت میں شامل ہیں۔ اسی طرح سے اور بڑی بڑی فیملیاں اور برادریاں ہیں، جن میں حجاز کے لوگ بھی شامل ہیں۔ قصیم کے لوگ بھی شامل ہیں۔ ان برادریوں کے ارکان متعین اور طے شدہ لوگ ہیں۔ اور جیسا کہ ماضی میں ہوتا تھا کہ اہم معاملات میں فیصلے کے لئے ان لوگوں کو بلایا جاتا تھا اور ان کے مشورے سے فیصلے ہوا کرتے تھے۔ ماضی قریب میں کم از کم تین چار مثالیں میرے علم یا مطالعہ میں آئی ہیں جس میں اہم معاملات کا فیصلہ ان لوگوں کی رائے کی بنیاد پر ہوا۔ چنانچہ شاہ سعود کو جب نکالنے کا فیصلہ ہوا تو سب سے پہلے فیصلہ انہی حضرات نے کیا تھا، اس کے بعد علماء کرام کے ہاں یہ بات گئی۔ کئی دن اس پر مباحثہ ہوتا رہا۔ ان کے فیصلے کے بعد شاہ سعود کو معزول کیا گیا اور شاہ فیصل ان کی جگہ تخت نشین ہوئے۔ اسی طرح سے ایک اسٹیج پر یہ طے ہوا کہ شاہ فہد مرحوم اپنا اختیار چھوڑ دیں اور ولی عہد شہزادہ عبداللہ کو یہ اختیار منتقل کر دیں۔ خاندان میں کچھ لوگوں کا یہ خیال تھا کہ ایسا ہو، کچھ کا خیال تھا کہ ایسا نہ ہو۔ یہ ادارہ جو قبائلی سرداروں وغیرہ پر مشتمل ہے اس کی تعداد کیا ہے؟ مجھے یہ معلوم نہیں، لیکن وہ کئی سو حضرات ہیں۔ وہ جمع ہو کر اس پر غور کرتے رہے، کئی دن غور ہوتا رہا۔ دونوں طرف کے دباؤ بھی ان پر آتے رہے ہوں گے۔ دونوں طرف کے تاثرات اور آراء وہ سنتے رہے، بآلاخر انہوں نے یہ فیصلہ کیا کہ ایسا نہیں کرنا چاہئے اور میں نے یہ بھی سنا ہے۔ ممکن ہے صحیح ہو، ممکن ہے غلط ہو۔ کہ شاہ فہد اس کی anticipation میں روانگی کا سارا بندوبست کر چکے تھے اور کسی بیرون ملک میں علاج کے لئے جانا چاہتے تھے۔ اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ان کا جہاز تیار تھا۔ فیملی جہاز میں سوار ہو چکی تھی، وہ گھر سے نکل چکے تھے۔ فیصلے کی اطلاع اس وقت ملی جب وہ ایئرپورٹ پہنچ گئے تھے۔ جس کے نتیجے میں دوبارہ واپس آ گئے۔

میں صرف یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اس طرح کے معاملات اور ادارے ہمارے سعودی بھائیوں کے خیال میں شریعت کے شورائی تقاضوں کو پورا کر رہے ہیں۔ ان کا خیال یہ ہے کہ اس سے شوریٰ کے اسلامی تقاضے پورے ہو جاتے ہیں۔ ہمیں باہر سے دیکھ کر اور کچھ مغربی صحافیوں کے پروپیگنڈے سے لگتا ہے کہ یہ شوریٰ نہیں ہے۔

ہمارے ہاں برطانوی نظام کے بارے میں ایک آئیڈیل نظام کا تصور پایا جاتا ہے۔ ملکہ برطانیہ جس کو بڑے اختیارات حاصل ہیں۔ کم از کم قواعد کی رو سے، قانون کی حد تک theoretically وہ بے پناہ اختیار کی مالک ہے، ہمیں جمہوریت کا مکمل نمونہ معلوم ہوتا ہے، ہمیں امریکہ جمہوریت کا مکمل نمونہ معلوم ہوتا ہے جہاں ایک آدمی تن تنہا پوری دنیا میں جو کچھ کر رہا ہے وہ آپ کے سامنے ہے۔ لیکن ہمیں اپنا کوئی ادارہ جمہوری معلوم نہیں ہوتا۔ اس لئے کہ اہل مغرب ہمارے اداروں کو جمہوری نہیں مانتے۔ ایران میں جہاں باقاعدہ الیکشن ہو رہے ہیں اور بالغ رائے دہی کی بنیاد پر آزادانہ طور پر حکومتوں کی hiring & firing ہو رہی ہے بڑے بڑے بااثر

حکمران جو نظام میں اثر رکھتے ہیں وہ الیکشن ہار گئے۔ ہاشمی رفسنجانی بڑے بااثر آدمی تھے الیکشن ہار گئے، خاتمی بہت بااثر آدمی تھے وہ بھی الیکشن ہار گئے۔ اس کو کوئی مغربی آدمی تسلیم نہیں کرتا کہ یہ جمہوریت ہے۔ دراصل اہل مغرب مسلمانوں کی کسی خوبی کو تسلیم نہیں کرنا چاہتے۔ اس لئے مسلمانوں میں بھی یہ خیال پھیل گیا ہے کہ ہم بڑے غیر جمہوری ہیں۔ حالانکہ جتنا مسلمان کے مزاج میں جمہوریت ہے اتنی شاید کسی اور کے مزاج میں نہ ہو۔ قائداعظم نے ایک مرتبہ کہا تھا کہ ''ہم تو نمازوں اور عبادت کے معاملہ میں بھی بڑے جمہوری ہیں، نماز میں بھی سب سے اچھے آدمی کو چنتے ہیں اور منتخب کر کے پھر آگے بڑھاتے ہیں کہ وہ نماز پڑھائے''۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا پاکستان کی موجودہ گروہ بندیوں، فرقہ بندیوں پر مبنی ایک مثالی ریاست بن سکتی ہے؟۔

**جواب:** فرقہ بندی اگر اس انداز کی ہو کہ مذہبی فرقے اور فقہی گروہ آپس میں متحارب گروہ ہوں تو یہ صورتحال بلاشبہ بہت بڑی رکاوٹ ثابت ہوگی۔ لیکن اگر اختلاف فقہی معاملات کی حد تک رہے اور دلیل کی بنیاد پر ہی ہو، اور کم از کم پاکستان کے آئین اور دستور کی حدود کے اندر رہے تو اس اختلاف کی موجودگی سے اسلامی شریعت کے نفاذ میں کوئی رکاوٹ نہیں پیدا ہوگی۔ پاکستان کا آئین اس اعتبار سے بہت آئیڈیل ہے اور مثالی ہے کہ اس میں جدید جمہوری تقاضوں اور اسلامی احکام کو بڑی خوبصورتی سے سمولیا گیا ہے اور دونوں کے تقاضے اس میں کماحقہ پورے ہوسکتے ہیں۔ بشرطیکہ آئین پر نیک نیتی سے عمل کیا جائے۔ ہمارے ہاں تو جو آئین کے تحفظ اور پاسداری کا حلف اٹھاتا ہے وہی سب سے زیادہ خلاف ورزی کرتا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آپ کے ارشادات سے تو یہ ثابت ہوتا ہے کہ شریعت کا نفاذ ایک اہم اسلامی فریضہ ہے۔ جب کہ شریعت کی طرف دوبارہ لوٹ آنا کس طرح ممکن ہے؟

**جواب:** شریعت کی طرف لوٹ آنا بالکل ممکن ہے۔ آخر شریعت پر کسی نہ کسی حد تک تو عمل ہم کر رہی رہے ہیں۔ ابھی ہم نے مغرب کی نماز پڑھی، یہ بھی شریعت کا حکم ہے جس پر ہم سب نے عمل کیا ہے۔ اس کے علاوہ ہم اور بھی بہت سے احکام پر عمل کر رہے ہیں۔ جن احکام پر ہم عمل نہیں کر پا رہے یا اپنی کوتاہی اور غفلت سے نہیں کر رہے، اگر ہم ان پر بھی عمل کا ارادہ کرلیں گے تو شریعت آجائے گی۔ یہ کوئی مشکل کام نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** فقہی طور پر امام کے نصب وعزل کا اختیار عامۃ المسلمین کے پاس ہے۔ کیا اسلامی تاریخ میں یہ اختیار پرامن طور پر استعمال ہوا؟ کیا ولی عہد کا ادارہ اس اختیار کے منافی نہیں؟

**جواب:** یہ بات تو درست ہے کہ ولی عہد کے نظام کی جو صورت بعد میں بن گئی وہ کوئی آئیڈیل طریق کار نہیں تھا۔ لیکن مسلمان علماء کی بڑی تعداد نے ولی عہد کے ادارے کو اس اختیار کے یا اس طریق کار کے منافی نہیں قرار دیا جو خلفائے راشدین کے دور میں رائج ہوا تھا۔ خلفاء راشدین کے زمانہ میں خلیفہ کے بعد جانشین کا تقرر اور تعین ہوا، اس وجہ سے ولی عہدی کی روایت اسلامی تاریخ میں موجود رہی ہے۔ لیکن اس کی قانونی پوزیشن یعنی فقہی تکییف کے لئے فقہ اسلام میں یہ لکھا ہے کہ محض ولی عہد نامزد ہوجانے سے کوئی شخص خلیفہ یا جانشین نہیں بنتا، ولی عہدی تو دراصل اس غرض کے لئے ہوتی تھی کہ فوری طور پر ایک عبوری حکومت کے قیام میں مدد ملے۔ اگر عامۃ الناس بعد میں ولی عہد سے بیعت کرلیں، تو وہ مستقل خلیفہ ہوجائے گا، ورنہ نہیں۔ یہ بات علامہ ابن تیمیہ نے بھی لکھی، امام غزالی نے بھی لکھی ہے۔ امام غزالی نے واضح طور پر لکھا ہے کہ اگر سیدنا عمر فاروقؓ سے عامۃ الناس صحابہ کرامؓ بیعت نہ کرتے تو محض حضرت ابوبکر صدیقؓ کی نامزدگی کی بنیاد پر وہ خلیفہ نہیں بن سکتے تھے۔ یہ بات امام غزالی اور علامہ ابن تیمیہ دونوں نے لکھی ہے۔ کئی اور حضرات نے بھی اس کی طرف اشارے کیے ہیں اس لئے اس حد تک تو ولی عہدی کا جواز موجود ہے کہ فوری طور پر انتظام کو چلانے کے لئے ایک آدمی کو نامزد کردیا جائے کہ یہ مرنے والے حکمران کے بعد معاملات کو سنبھال لے گا، تاوقتیکہ ارباب حل وعقد کسی دوسرے آدمی کا انتخاب کرلیں۔ لیکن یہ بات کہ کیا عملاً اسلامی تاریخ میں ایسا ہوا ہے کہ ارباب حل وعقد نے کسی ولی عہد کی بیعت کرنے سے انکار کیا ہو اور وہ خلیفہ نہ بن سکا ہو؟ میری ناچیز رائے میں اسلامی تاریخ میں ایسا ہوا ہے، اور ایسی کئی مثالیں ملتی ہیں۔ تاریخ ابن کثیر میں ایسی متعدد مثالیں ذکر کی گئی ہیں کہ جہاں ارباب حل وعقد کے فیصلے

کے نتیجے میں ایک حاکم وقت کو برطرف کیا گیا، معزول کیا گیا اور اس کی جگہ دوسرے حکمران کو منتخب کیا گیا۔لیکن اس معاملے میں جہاں اچھی روایتیں ہیں وہاں غلط روایتیں بھی بہت ہیں۔ بالکل اسی طرح جس طرح سے افراد میں اچھے برے دونوں قسم کے لوگ ہوتے ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا ایک مرکزی امام نہ ہونے کی وجہ سے پوری امت ایک واجب کو ترک کرنے کا گناہ نہیں کر رہی؟

**جواب:** پوری امت کا ایک امام ہونا ضروری نہیں ہے۔اس لئے کسی واجب کا ترک لازم نہیں آ رہا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** واجب کے لئے اگر کوئی ذریعہ ناگزیر ہو جائے تو وہ بھی واجب ہوگا، اور مثال میں یہ بات آئی ہے کہ جیسے جہاد کے لئے ریاست کا قیام ناگزیر ہے۔اگر فی الواقع اسلامی ریاست موجود نہ ہو تو جہاد کی کیا صورت ہوگی؟ اور کیا ریاست کے قیام تک کے لئے جہاد مؤخر رہے گا؟

**جواب:** اس سوال کا جواب سیدھے اور صاف انداز میں یہ ہے کہ اگر کہیں اسلامی ریاست موجود نہیں ہے اور وہاں مسلمان اقلیت میں ہیں تو ان پر جہاد سرے سے فرض ہی نہیں ہے۔لیکن اگر کسی مسلم علاقہ پر غیر مسلموں نے ناجائز قبضہ کر لیا ہے (جیسے کشمیر میں) اور وہاں کے مسلمان مل کر اپنی ایک قیادت کا انتخاب کر کے جہاد کا اعلان کر دیتے ہیں۔تو وہ قیادت ہی ریاست کے قائم مقام ہوگی۔اور اس کی سربراہی میں جہاد کیا جا سکے گا۔ وہ جائز اسلامی جہاد ہوگا۔جیسا کہ کشمیر اور فلسطین کا جہاد جائز اسلامی جہاد ہے۔اس پر جہاد ہی کے تمام احکام منطبق ہوں گے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** خودکش حملہ اور استشہادی حملہ میں کیا فرق ہے؟ کن صورتوں میں حملہ استشہادی کہلائے گا اور کن صورتوں میں خودکش؟

**جواب:** خودکش حملہ تو ایک مغربی اصطلاح ہے، جو اخباروں میں چل پڑی ہے اور مغرب کے ذمہ دار حضرات اس کی مذمت کر رہے ہیں۔ان کی دیکھا دیکھی ہمارے ہاں بھی بہت سے حضرات کہنے لگے ہیں کہ اسلام میں خودکش حملہ ناجائز ہے۔خودکش حملہ یا غیر خودکش حملہ کے جائز یا ناجائز ہونے کا دارومدار اس پر نہیں ہے کہ وہ خودکش ہے یا نہیں ہے، بلکہ اس کا دارومدار اس پر ہے کہ وہ شریعت کے احکام کے مطابق ہے کہ نہیں ہے۔ جہاد کا بنیادی حکم یہ ہے کہ وہ صرف محارب دشمن کے خلاف ہوگا، یعنی Belligerent دشمن پر حملہ کیا جائے گا۔non-Belligerent دشمن پر حملہ نہیں کیا جائے گا۔اسلام نے اپنے بین الاقوامی قانون کے ذریعے پہلی مرتبہ دنیا کو ایک مرتب و منظّم قانون جنگ عطا فرمایا۔اس قانون جنگ کی مسلمانوں نے بارہ سو سال تک پیروی کی۔مسلمان حکمرانوں کی طرف سے اس قانون جنگ کی خلاف ورزیاں اگر ہوئی بھی ہوں گی تو بہت تھوڑی اور نا قابل ذکر ہیں۔اس قانون جنگ کا ایک بڑا بنیادی اصول یہ ہے کہ تلوار یا ہتھیار کا استعمال صرف محارب کے خلاف کیا جائے گا، غیر محارب کے خلاف نہیں کیا جائے گا۔ چنانچہ اگر محارب فوج کے ساتھ کوئی ایسے غیر محارب دستے بھی ہیں، مثلاً میڈیکل کور یا ان کے خادمین ہیں، یا ان کے ساتھ کام کرنے والی خواتین ہیں، یا سپلائرز ہیں۔تو ان پر ہتھیار اٹھانا جائز نہیں ہے یہ بات احادیث میں بہت تفصیل کے ساتھ بیان ہوئی ہے۔اس مضمون کی واضح روایات موطا امام مالک، صحیح بخاری اور صحیح مسلم سے لے کر حدیث و سیرت کی ہر کتاب میں موجود ہیں۔ دوسرا بڑا بنیادی اصول یہ ہے کہ جہاد کا مقصد دشمن کو جسمانی طور پر بالکل ختم کرنا نہیں ہے۔دشمن کا وجود ختم کر دیا جائے، اس کو صفحہ ہستی سے سرے سے مٹا دیا جائے یہ جہاد کا مقصد نہیں۔ جہاد کا مقصد یہ ہے کہ اس کی اس قوت کو توڑ دیا جائے جو مسلمانوں کے خلاف استعمال ہو رہی ہو۔اور دعوت و تبلیغ اسلام یا مسلمانوں کی آزادی کے راستے میں جو رکاوٹیں ہیں ان کو ختم کر دیا جائے۔ جب کہ دہشتگردی میں جو بنیادی حملے کئے جاتے ہیں۔ وہ شہریوں اور غیر محاربین کے خلاف کیے جاتے ہیں، ان کو جسمانی طور پر مٹا دینا اور ختم کر دینا مقصد ہوتا ہے جو جہاد کا مقصد نہیں ہے۔لہٰذا جہاد کے بارے میں جتنے احکام قرآن پاک اور حدیث میں آئے ہیں۔ وہ اگر پیش نظر رکھے جائیں اور اس میں اگر کوئی شخص اپنی جان قربان کر کے محارب دشمن پر حملہ کرتا ہے۔تو بالکل جائز ہے اور بہت بڑی فضیلت کی بات ہے۔ محض اس لئے کہ حملہ کرنے والے کی جان بھی ضائع ہوگئی اس سے کوئی حملہ ناجائز نہیں ہو جاتا۔اگر میدان بدر میں کوئی صحابی ایسے ہوتے جو دشمن کی فوجوں میں جا کر کود پڑتے اور اس کے نتیجے میں ان کو یقین ہوتا کہ وہ شہید ہو جائیں گے تو ان کا

یہ فعل ہرگز ہرگز ناجائز نہ ہوتا۔ایسے واقعات بارہا ہوئے ہیں کہ مجاہدین اسلام شہادت کا یقین لے کر دشمن کی فوجوں میں جا گھسے۔اور شہید ہو گئے۔اس کو خودکش حملہ نہیں کہا جائے گا۔اس لئے کہ یہ جہاد ہے اور جہاد میں دشمن کو نقصان پہنچانا اور دشمن کے فوجیوں کو قتل کرنا جہاں دنیا کے ہر قانون کے لحاظ سے جائز ہے، وہاں اسلامی قانون کے لحاظ سے بھی جائز ہے۔

اس کے برعکس معاہدے کو توڑتے ہوئے یا دشمن کو دھوکا دے کر اس کو نقصان پہنچانا جسے قرآن پاک میں ''غدر'' کہا گیا ہے یا خیانت کرنا یہ جائز نہیں ہے۔دشمن سے ظاہری طور پر آپ معاہدے کر لیں اور باطنی طور پر معاہدے کی خلاف ورزی کر کے اس کے خلاف کاروائیاں کریں یہ شرعاً جائز نہیں ہے۔قرآن پاک میں اس کی ممانعت آئی ہے۔اسی طرح سے اگر کوئی دشمن میدان جنگ سے ہٹنے کے لئے تیار ہو اور جنگ کو ختم کرنا چاہے، تو مسلمانوں کی یہ ذمہ داری ہے کہ وہ بھی جنگ کو ختم کر دیں۔یہ بات بھی قرآن پاک میں آئی ہے۔اسی طرح جب تک دشمن معاہدے پر کاربند رہیں مسلمانوں کو بھی معاہدہ پر کاربند رہنا چاہئے۔یہ سارے احکام اور قانون جنگ کی مختلف دفعات قرآن اور حدیث میں آئی ہیں۔اگر استشہادی حملہ ان احکام کے مطابق ہے تو وہ جہاد ہے اور اگر ان احکام کے خلاف ہے تو پھر وہ دہشت گردی ہے جس کا جہاد سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** جب امت واحد ہے تو پھر ریاست بھی واحد ہونی چاہئے؟

**جواب:** یہ ضروری نہیں ہے۔یہ غلط فہمی بہت سے لوگوں میں پائی جاتی ہے کہ پوری امت مسلمہ کی ایک سیاسی وحدت بھی ہونی چاہئے، ایسا نہ قرآن مجید کی رو سے ضروری ہے نہ ایسا قابل عمل ہے۔اور نہ ماضی میں ایک طویل عرصے تک ایسا رہا ہے۔مدینہ منورہ میں مسلمانوں کی ریاست پہلی بار قائم ہوئی۔مدینہ منورہ کی ریاست کی جب رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرامؓ سربراہی فرما رہے تھے، اس وقت بھی مسلمان آبادیاں مدینہ منورہ سے باہر موجود تھیں جو مدینہ کی اسلامی ریاست کا حصہ نہیں تھیں اور وہاں کے مسلمان مدینہ کی ریاست کے شہری نہیں تھے۔ہمارے برصغیر میں بمبئی کے قریب تھانہ میں مسلمانوں کی بستی حضرت عمر فاروقؓ کے زمانے میں موجود تھی۔حضرت عثمان غنیؓ کے زمانے میں اسپین میں اور مکران (پاکستان) میں مسلمان آبادیاں موجود تھیں۔یہ مسلمان اسلامی ریاست کے شہری نہیں تھے۔اس لئے یہ کہنا کہ سارے مسلمان ایک ہی ریاست کے شہری ہوں یہ کبھی بھی لازمی نہیں رہا، نہ قرآن پاک نے لازمی قرار دیا ہے، نہ کسی فقیہ نے لازمی قرار دیا ہے۔خود صحابہؓ کے دور کے فوراً بعد جب تابعین کی خاصی تعداد ابھی حیات تھی اور تمام ائمہ مجتہدین جو فقہ اسلامی کو مرتب کر رہے تھے، جن کی فقہوں کی آج تک ہم پیروی کر رہے ہیں حیات تھے۔ان کے زمانے میں مسلمانوں میں دو ریاستیں وجود میں آئیں۔اسپین کی اسلامی ریاست بنوامیہ کی سربراہی میں الگ ہو گئی اور بقیہ دنیائے اسلام میں بنی عباس کی سربراہی میں الگ ریاست قائم ہو گئی۔یہ سب امام ابوحنیفہ کے زمانے میں ہوا۔امام ابوحنیفہ اس وقت حیات تھے، امام مالک بھی حیات تھے۔ان میں سے کسی نے اس پر اعتراض نہیں کیا۔ان میں سے کسی نے یہ فتویٰ نہیں دیا کہ اندلس کی اموی خلافت ناجائز ہے۔وہاں کے تمام فقہاء اور محدثین نے اموی خلفاء کی بیعت کی اور ان کی سربراہی میں جو دینی معاملات تھے ان کی پابندی کی، لیکن جب بھی ان حکمرانوں میں سے کسی سے دین کے احکام کی خلاف ورزی ہوئی، علمائے کرام نے فوراً اس کی نشاندہی کی۔اس لئے یہ سمجھنا کہ تمام مسلمانوں کی انتظامی طور پر ایک ہی ریاست ہونی چاہئے، یہ نہ تو شریعت کا تقاضا ہے اور نہ ماضی میں کبھی ایسا ہوا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا ادارہ خلافت کی عدم موجودگی میں OIC اپنی اصل روح کے ساتھ فعال بنائی جا سکتی ہے؟ اس کی صورت کیا ہو سکتی ہے؟

**جواب:** یہ سوال واقعی اہم ہے۔خاص طور پر اس لئے کہ مسلمانوں میں اس کے باوجود کہ ایک سے زائد ریاستیں تھیں خلافت کا مرکز ہمیشہ ایک ہی رہا۔مدینہ منورہ، کوفہ، دمشق، بغداد، قاہرہ، استنبول اور 1924 تک جب ترکی میں خلافت ختم ہو گئی، اس وقت تک مسلمانوں کا ایک روحانی، اخلاقی، سیاسی مرکز موجود تھا۔افسوس کہ آج وہ سیاسی مرکز موجود نہیں ہے۔اور یہ بات اب مسلمانوں میں بہت سے لوگوں نے بالکل بھلا دی ہے کہ مسلمانوں کا ایک مرکز ہونا چاہئے۔خود عرب مصنفین بھی اس کو بیان نہیں کرتے، کیوں بیان نہیں کرتے؟ شاید اس لئے کہ متعدد مسلم ممالک کے سیاسی اکابر اس کوتاہی بلکہ جرم میں شریک ہیں۔جب خلافت کے خلاف شریف

مکہ نے بغاوت کی تھی تو اس نے یہ یقین دہانی مغربی طاقتوں سے حاصل کی تھی کہ جب عثمانیوں کی حکومت ختم ہو جائے گی تو شریف مکہ کو خلافت کے منصب پر فائز کر دیا جائے گا۔ یوں اپنی دانست میں اس نے خلافت کا تسلسل یقینی بنانا چاہا تھا۔ میرے خیال میں شریف مکہ نے بڑی غداری کی تھی اور بہت بڑی غلطی کا مرتکب ہوا تھا۔ لیکن یہ بات بھی ایک حقیقت ہے کہ خلافت کے قیام و تسلسل کو اس نے یقینی بنانا چاہا تھا۔ انگریزوں نے بعد میں بہت سارے معاہدوں کی طرح اس کی بھی پروا نہیں کی۔ اس کے بعد جب شریف مکہ کا قصہ ختم ہو گیا۔ اور جزیرہ عرب میں سعودیوں کی حکومت قائم ہوئی تو سعودیوں نے پہلی دفعہ 1926ء، 1925ء میں تین چار مرتبہ بین الاقوامی مشاورت کی۔ ان مشاورتوں میں برصغیر کے اہل علم نے بھی شرکت کی، جن میں مولانا شبیر احمد عثمانی، مفتی کفایت اللہ، علامہ سید سلیمان ندوی، مولانا محمد علی جوہر کی سطح کے افراد شامل تھے۔ ان حضرات نے باصرار سلطان عبدالعزیز سے کہا کہ آپ اگر اپنی خلافت کا اعلان کر دیں تو پوری دنیا کے مسلمان آپ کی بیعت کرنے کو تیار ہیں۔ کسی اندرونی مجبوری کی وجہ سے یا کسی بیرونی طاقت کے دباؤ پر وہ اس کام کے لئے آمادہ نہ ہوئے۔ کیا ان سے بھی مغربی طاقتوں نے کوئی یقین دہانی حاصل کی تھی؟ اللہ بہتر جانتا ہے، البتہ خود وہ اچھے مسلمان بتائے جاتے ہیں۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ انہوں نے خلافت کے قیام اور احیاء میں دلچسپی نہیں لی۔ اگر وہ اپنے خلیفہ ہونے کا اعلان کر دیتے تو ایک اسلامی روایت اور اسلامی ادارے کے تحفظ کا اجر انہیں ملتا۔ اور تاریخ میں ان کا ایک بلند مقام ہوتا۔ ایک حد تک تاریخ میں ان کا اب بھی ایک قابل ذکر مقام ہے۔ لیکن اس وقت زیادہ بڑا مقام ہوتا، لیکن افسوس کہ انہوں نے کسی وجہ سے ایسا نہیں کیا۔ ان کے علاوہ بھی کسی اور مسلم حکمران نے یہ ہمت نہیں کی۔ اگر کوئی مسلم حکمران یہ ہمت کرتا اور اپنی خلافت کا اعلان کر دیتا تو شاید یہ ادارہ باقی رہ جاتا۔ یہ بات میں نے بعض بزرگوں سے سنی ہے، ممکن ہے صحیح ہو اور ممکن ہے صحیح نہ ہو، کہ بعض مسلمان قائدین نے کوشش کی تھی کہ افغانستان کے حکمرانوں کو اس بات کے لئے تیار کریں کہ وہ اپنی خلافت کا اعلان کر دیں، تاکہ کم از کم خلافت کا ادرہ اپنے نام اور اپنی دانست میں موجود رہے۔ اور کسی نہ کسی انداز میں اس کا تسلسل برقرار رہے۔ اس لئے کہ ادارہ ہوگا تو آئندہ قوی بھی ہو جائے گا۔ کسی زمانے میں قاہرہ کی خلافت عباسیہ بڑی کمزور تھی، لیکن اس نے ادارہ خلافت کے تسلسل کو برقرار رکھا۔ اس کے بعد ایک مرحلہ آیا کہ عثمانیوں نے اس کو طاقت بھی دی۔

کیا OIC اس کی جگہ لے سکتی ہے؟ OIC کے موجودہ حالات اور ماضی کی کارکردگی کو دیکھ کر تو یہ امید نہیں قائم ہوتی، لیکن ہو سکتا ہے کہ آئندہ ایسا ہو جائے۔ علامہ اقبال نے ایک Spiritual Common Wealth کا تصور پیش کیا تھا اور وہ یہ سمجھتے تھے کہ مستقبل میں مسلمان ممالک کی ایک ''Spiritual Common Wealth'' وجود میں آئے جس کی اپنی ایک پارلیمنٹ بھی ہو اور جس کا اپنا ایک مرکز ہو۔ جو مسلمانوں کے فکری اتحاد کے لئے کام کرے، وہ ایک کارپوریٹ (Corporate) خلافت کی حیثیت سے کام کرے۔ کیا کارپوریٹ خلافت کا تصور قابل عمل ہے؟ کیا دنیائے اسلام کی موجودہ کمزور، نااہل اور مغرب کی کاسہ لیس قیادتیں اس کے لئے تیار ہوں گی؟ یہ کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ لیکن مسلمانوں کے دلوں میں ایک مرکز کے قیام کی خواہش اور ایک جذبہ موجود ہے۔ اس جذبہ کو زندہ رکھنا چاہئے۔ اس خواہش کو بیدار رکھنا چاہئے۔ خواہش بیدار رہے گی تو آئندہ کبھی حوصلہ بھی پیدا ہو سکتا ہے۔ حوصلہ پیدا ہوگا تو ہو سکتا ہے کہ یہ خواب بھی پورا ہو جائے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا دارالاسلام، دارالحرب، دارالکفر، یہ اصطلاحات شریعت کی اصطلاحات ہیں؟

**جواب:** یہ اصطلاحات نہ قرآن پاک میں آئی ہیں نہ سنت میں آئی ہیں۔ یہ اصطلاحات فقہاء کرام کی اصطلاحات ہیں اور انہوں نے اپنے زمانے کے حالات کے لحاظ سے جب اپنے زمانے کی صورتحال کو بیان کیا تو یہ اصطلاحات استعمال کیں۔ خود امام ابوحنیفہ (جنہوں نے دارالاسلام اور دارالحرب کی اصطلاحات استعمال کیں)، ان کے شاگردوں کے زمانے میں دارالعہد اور دارالصلح کی اصطلاحات بھی وجود میں آ گئیں اور پھر اس کے فوراً بعد ہی حنفی فقہاء کے ہاں دارالموادعہ اور دارالامان اور اس طرح کی متعدد اصطلاحات بھی آ گئیں۔ ان بہت سی اصطلاحات کے پے در پے ظہور سے پتہ چلتا ہے کہ دنیا صرف دارالاسلام اور دارالحرب کی دوگانہ تقسیم تک محدود نہیں سمجھی گئی۔ بلکہ حسب ضرورت نئی صورتحال کے لئے نئے احکام وضع کیے جاتے رہے۔ واقعہ یہ ہے کہ اصطلاح ایک تصور کے تابع ہوتی ہے۔ اور تصور حالات کے تابع ہوتا ہے۔ جب کسی ظاہری صورت حال میں آپ شریعت کے احکام کا انطباق کریں گے تو اس انطباق کے عمل میں بہت سے نئے تصورات سامنے آئیں گے اور ان تصورات کے لئے نئی اصطلاحات بھی آپ کو وضع کرنے کی ضرورت پیش آئے گی۔

میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ اس وقت دنیا کے اکثر ممالک دارالعہد کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ سب کے سب بین الاقوامی معاہدوں میں ایک دوسرے سے

وابستہ ہیں۔اس وقت بہت سے بین الاقوامی معاملات، بین الاقوامی معاہدات کے نتیجے میں انجام پا رہے ہیں۔اس وقت اقوام متحدہ کے ادارے، اقوام متحدہ کی تنظیمیں مل کر یہ سارے معاملات طے کر رہی ہیں۔ بے شمار مسائل ہیں جوان اداروں نے بین الاقوامی قانون سازی کے ذریعے طے کر دیے ہیں۔ پوری دنیا کے مسلمان اور غیر مسلم ممالک چاہے وہ اقوام متحدہ کو پسند کرتے ہوں یا نہ کرتے ہوں ان قوانین پر عملدر آمد کرنے پر مجبور ہیں۔اس لئے کہ ان پر عملدر آمد کے سوا کوئی چارہ کار نہیں ہے۔مثال کے طور پر بین الاقوامی ٹریڈ کا نظام ہے۔ بین الاقوامی ڈاک کا نظام ہے۔ یہ جو انٹرنیٹ کے درجنوں سسٹم پوری دنیا میں پھیلے ہوئے ہیں، یہ جو ہوائی جہازوں کی آمدورفت ہو رہی ہے۔ یہ سارے معاملات ایک نظام کے بغیر نہیں چل سکتے۔ یہ قوانین اقوام متحدہ کے اداروں نے بنائے ہیں۔ان کی تیاری میں سالہا سال لگے ہیں۔سیکڑوں لوگوں نے ان قوانین کی تیاری میں حصہ لیا ہے۔اس لئے یہ کہنا کہ ہمارا کوئی تعلق مثال کے طور پر برازیل سے نہیں ہے اور وہ ہمارے لئے دارالحرب ہے۔ یہ شاید درست نہیں ہوگا۔

پھر مزید برآں ایک اور بات بھی قابل غور ہے کہ جن علاقوں یا ممالک کو امام ابوحنیفہ اور ان کے ہم عصر علماء نے دارالحرب قرار دیا تھا، یہ وہ علاقے اور ممالک تھے جو مسلمانوں سے بالفعل یعنی عملاً برسر جنگ تھے اور ان سے دارالاسلام کی جنگ ہو رہی تھی۔ اس لئے ان کو دارالحرب قرار دیا جانا بالکل حق بجانب تھا۔لیکن خود امام صاحب کے زمانے میں ایسے علاقے موجود تھے جن سے مسلمانوں کے معاہدے تھے اور مسلمانوں کی ان سے کوئی جنگ نہیں ہو رہی تھی۔ ایسے علاقوں کو دارالحرب قرار نہیں دیا گیا۔مثال کے طور پر قبرص کا جزیرہ ہے، یہ جزیرہ ڈاکوؤں کا مرکز تھا۔ڈاکوؤں کی آماجگاہ تھا اور وہاں سے بحری قزاق نکل کر مسلمانوں کی تجارتی کشتیوں کو لوٹا کرتے تھے۔حضرت معاویہؓ کے زمانے میں ان کے خلاف فوجی کاروائیاں ہوئیں اور مسلمان بحری جہازوں نے ان پر حملہ کیا۔ وہاں کے لوگوں نے اس پر یہ معاہدہ کیا اور مسلمانوں سے وعدہ کیا کہ ہم قزاقوں کو یہاں پناہ نہیں دیں گے۔آپ کے جہازوں کی آمدورفت کو پرامن رکھیں گے، آپ ہمارے ساتھ ایک عدم جنگ کا معاہدہ کرلیں۔ چنانچہ ان سے عدم جنگ کا معاہدہ حضرت معاویہؓ کے زمانے میں ہوگیا۔ یہ تاریخ میں موجود ہے اور غیر مسلم مصنفین نے بھی اس کا اعتراف کیا ہے کہ عدم جنگ کے اس معاہدہ پر چھ سو سال عمل ہوتا رہا۔حضرت امیر معاویہؓ کے زمانے سے لے کر-- حضرت معاویہ کا انتقال غالباً 60 ہجری میں ہوا تھا اور یہ معاہدہ ظاہر ہے کہ 60ھ سے پہلے ہی ہوا تھا۔اس کے بعد سے-- ساتویں صدی ہجری تک اس پر عمل ہوتا رہا، اس کو امام ابوحنیفہ نے دارالحرب نہیں کہا۔ یہ دارالحرب تھا بھی نہیں، اس لئے کہ وہاں کے لوگوں سے معاہدہ تھا۔اس کی پابندی ہو رہی تھی۔ لہٰذا یہ سمجھنا کہ امام ابوحنیفہ دارالاسلام سے باہر دنیا کے تمام ممالک اور علاقوں کو دارالحرب قرار دیتے تھے، میرے خیال میں درست نہیں ہے۔حبشہ کے بارے میں سنن نسائی کی روایت ہے کہ'' اترك الحبش ما تركوكم ''جب تک اہل حبشہ تم پر حملہ نہ کریں تم ان پر حملہ نہ کرو۔ چنانچہ اس زمانے سے لے کر آج اکیسویں صدی تک کے اس طویل دور میں کسی نے حبشہ پر کبھی حملہ نہیں کیا۔ حالانکہ حبشہ میں مسلمانوں پر بڑے بڑے مظالم ہوئے۔ ہیلا سلاسی کے مظالم معروف ہیں۔لیکن چونکہ حبشہ نے کسی مسلم ملک پر حملہ نہیں کیا تھا۔اس لیے کسی مسلم ملک نے آج تک حبشہ پر حملہ نہیں کیا۔اس لیے یہ کہنا کہ دارالاسلام سے باہر تمام دنیا کے علاقے دارالحرب ہیں، یہ میرے خیال میں درست نہیں ہے۔ دارالحرب ایک اصطلاح ہے جو اس وقت کے لحاظ سے ضروری محسوس کی گئی۔ دوسری اصطلاحات داالعہد، دارالصلح یا ایسی ہی دوسری نئی یا قدیم اصطلاحات میں آج کل کے مسائل کو بیان کیا جاسکتا ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** آج ایک مکمل اسلامی ریاست قائم کرنے کا سب سے آسان اور عملی طریقہ کیا ہے؟

**جواب:** اس کا سب سے آسان اور عملی طریقہ دعوت و تبلیغ اور رائے عامہ کی تیاری ہے۔مسلمان ممالک میں جتنی مضبوط اور وسیع رائے عامہ اسلامی ریاست کے حق میں ہوگی اتنی ہی جلدی اسلامی ریاست قائم ہوجائے گی۔ نہ صرف عامۃ الناس اس بارے میں شدید غفلت کا شکار رہے ہیں بلکہ اہل علم نے بھی ان کی مناسب راہنمائی اور تربیت میں خاصی کوتاہی کی ہے۔اگر اسلامی ریاست عامۃ الناس کا مسئلہ نہ ہو، عام لوگ اس سے الگ تھلگ رہیں اور کچھ محدود لوگ اسے اپنا مسئلہ قرار دے کر محدود انداز سے کام کرنے پر اکتفاء کریں تو اسلامی ریاست قائم نہیں ہوگی۔ اس کا نتیجہ یہ نکلے گا کہ جو لوگ اس کام کے لئے اٹھیں گے وہ اپنی محدود تعداد اور عامۃ الناس کی عدم دلچسپی اور عدم شرکت کی وجہ سے امت سے الگ سمجھے جائیں گے۔ اور اسلامی ریاست کا مسئلہ ان کا گروہی مسئلہ قرار دیا جائے گا کہ یہ فلاں گروہ یا فلاں صاحب کا مسئلہ ہے۔لیکن اگر پوری امت کی رائے عامہ مکمل طور پر بیدار ہو اور پورے ملک کا یا پوری مسلم اقوام کا یہ مسئلہ ہو تو پھر اسے کسی طبقے کا مسئلہ قرار دے کر نظر انداز کر دینا

دشوار ہوجائے گا۔ ماضی میں ایسی کئی کاوشیں ہوئیں جو بہت مخلصانہ کوششوں پر مبنی تھیں۔لیکن چونکہ ان کے لئے عوام کو تیار نہیں کیا گیا تھا اس لئے وہ کوششیں کامیاب نہیں ہوئیں۔اگر ان کو ناکام نہیں کہا جاسکتا ہے تو کامیاب بھی نہیں کہا جاسکتا۔اس لئے کہ اس کے لئے جتنا ہوم ورک ہونا چاہئے تھا وہ نہیں ہوا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**:اسلام میں آج کل کی سیاست کا کیا مقام ہے؟

**جواب**: آج کل کی سیاست تو دجل وفریب کا نام ہے، بلکہ اقبال نے تو اس کے حوالے سے تین چار چیزوں کا ذکر کرنے کے بعد کہا ہے۔''طب مغرب میں مزے میٹھے اثر خواب آوری'' یہ تو ایک افیون اور نشہ ہے جو اہل مغرب حقوق کے نام پر دے رہے ہیں۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: آج کل کے دور میں جو اقوام متحدہ کے کنونشنز ہیں یا دیگر بین الاقوامی معاہدے ہیں ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ان کو supermacy حاصل ہے۔ اس لئے کہ جب اقوام متحدہ کے چارٹر میں یہ کہا گیا ہے کہ انسان کو آزادی حاصل ہے کہ وہ اپنے عقیدے کو تبدیل کرے تو مسلمانوں کو بھی اپنے تصورات اور طرز عمل پر نظر ثانی کرنی چاہئے۔ ہماری اسلامی نظریاتی کونسل کے لوگ اسی نظریے پر عمل پیرا ہیں۔اس بارے میں ذرا وضاحت فرمائیں۔

**جواب**: یہ بات کہ اقوام متحدہ کے معاہدات اور کنونشنز بالاتر اور مقامی قوانین اور ملکی دستور پر حاوی ہیں، میری ناچیز رائے میں ایسا نہیں ہے۔ ہر ملک کا قانون ہی اس ملک کے حوالے سے سپریم اور بالاتر ہوتا ہے۔ یہ بات مغربی اور یورپی ممالک کے بارے میں بھی سب کو معلوم ہے۔یہی وجہ ہے کہ بین الاقوامی قانون کو اندرون ملک rectify کروانے کی ضرورت پڑتی ہے۔جب کوئی بین الاقوامی کنونشن کسی ملک کی حکومت اور اسمبلی سے منظور ہوجاتا ہے تو اس وقت وہ ملک کے لئے واجب التعمیل ہوتا ہے ورنہ اس کی حیثیت ایک tentative وعدہ کی رہتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ خود حکومت پاکستان جیسی کمزور حکومت بھی مختلف کنونشنز کو اندرون ملک کی مقتدر رہ جات کے ذریعہ منظور کرتی رہی ہے اور کراتی رہی ہے۔ایسی مثالیں بھی میرے علم میں ہیں کہ بعض ممالک کی اعلیٰ عدالتوں نے کسی بین الاقوامی معاہدے کو اس لئے ماننے سے انکار کردیا کہ وہ ان کے دستور کی فلاں فلاں دفعہ سے متعارض تھا۔میرے علم کی حد تک سترہ یا اٹھارہ ممالک نے بین الاقوامی معاہدات پر اس شرائط کے ساتھ دستخط کیے ہیں:"subject to their constitution" اور "subject to their law" جس میں پاکستان بھی شامل ہے۔لہٰذا حقیقت یہ ہے کہ بین الاقوامی قوانین اور بین الاقوامی کنونشنز دستور پاکستان پر overriding effect نہیں رکھتے، بلکہ دستور پاکستان کے تابع ہوکر ہمارے لئے واجب التعمیل ہیں۔ اس لئے میرا خیال ہے کہ دستور پاکستان اور قانون پاکستان کو overriding effect حاصل ہے جس میں شریعت، قرآن وسنت کو ملک کا بالاتر قانون بنایا گیا ہے۔اپریل ۱۹۹۱ء کے ''نفاذ شریعت ایکٹ'' میں بھی شریعت کو ملک کا سپریم لاء قرار دیا گیا ہے۔اس لئے کوئی معاہدہ خواہ اسے اسمبلی نے rectify بھی کردیا ہو، وہ پاکستان کے سپریم لاء کو کالعدم یا متاثر نہیں کرسکتا۔کم از کم میری سمجھ اور قانون کی فہم تو یہی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: عقیدے کی آزادی کے بارے میں اسلام اجازت دیتا ہے۔لیکن تبدیلی عقیدے کی آزادی مسلمانوں کو نہیں دی گئی۔غیر مسلم اس پر اعتراض کرتے ہیں۔ آپ کیا فرماتے ہیں؟

**جواب**: میرے فرمانے کی تو اس میں کوئی گنجائش یا موقع نہیں۔ یہ مسلمانوں کا متفقہ نقطہ نظر ہے کہ ارتداد ایک جرم ہے اور اس کی سزا موت ہے۔لیکن لادینیت یا آزاد خیالی کے حامی لوگوں کو یہ مسئلہ سمجھنے میں اس لئے دقت پیش آتی ہے کہ ان کے ہاں مذہب ایک پرائیوٹ یا محض ذاتی دلچسپی کی چیز ہے۔وہ فرد کا ذاتی معاملہ ہے۔کسی فرد کو گلاب کا پھول پسند ہے، کسی کو چنبیلی پسند ہے، گلاب والا چنبیلی والے پر اعتراض کرنے کا حق نہیں رکھتا۔چنبیلی والا گلاب پر اعتراض کرنے کا حق نہیں رکھتا۔اسی طرح ان کی نظر میں مذہب کا معاملہ بھی ہے۔کسی کو ایک مذہب پسند ہے تو کسی کو دوسرا۔اگرچہ یہ محض ایک زبانی بات ہے اور واقعتاً ایسا نہیں ہے۔ جہاں معاملہ اسلام کے حوالے سے پسند و ناپسند کا ہو، جہاں سوال ان کے عقیدے کو چھوڑ کر اسلام میں آنے کا ہو تو ان کے ہاں بھی اچھا خاصہ تعصب پایا جاتا ہے۔جس کی مثالیں آئے دن ہم

سنتے رہتے ہیں۔اس لئے یہ سمجھنا کہ اہل مغرب اس معاملے میں بہت کھلے دل کے یا وسیع الصدر ہیں اور محض مسلمان تنگ نظر ہیں، یہ بات درست نہیں ہے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ اسلام ہمارے نظام کا اصل الاصول یعنی سب سے بڑی اساس ہے۔ قانونی اور آئینی اصطلاح میں یہ اسلام کے سارے نظام کا grundnorm ہے۔اسلام کے نظام کا سب سے بنیادی پتھر یہی ہے۔اسلام کا سارا نظام سیاست، اقتصادیات، تہذیب، ریاست، قانون و دستور، عدالت قضاء، عدل اجتماعی، عبادات، مذہب، ہر چیز کی اصل الاصول اللہ کی وحدانیت، اللہ کی حاکمیت اور اللہ کے رسول کی لائی ہوئی شریعت پر ایمان ہے۔ لہٰذا جیسے اپنے grundnorm کو مسترد کرنا کوئی قوم گوارا نہیں کرسکتی اسی طرح اسلام بھی اس کو گوارا نہیں کرتا۔خصوصاً اس شخص سے جو یہ عقیدہ رکھ چکا ہو کہ اسلام کا عقیدہ کامل، مکمل اور غیر مشروط صداقت ہے۔

میں نے عرض کیا تھا کہ اہل مغرب کے ہاں مذہبی صداقتیں اضافی صداقتوں کی حیثیت رکھتی ہیں۔ان کے ہاں مذہب ایک tentative truth ہے۔اسلام اس کو tentative truth نہیں کہتا بلکہ The Truth کہتا ہے۔کسی ذاتی رائے یا ذاتی پسند ناپسند کے بارے میں نرمی اختیار کرنا اور کمپرومائز کر لینا اور بات ہے، لیکن کسی اجتماعی اور ملی نظام کے اصل الاصول کے بارہ میں نرمی یا مداہنت اختیار کرنا بالکل مختلف چیز ہے۔ دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ جب اہل مغرب مذہب کے بارے میں یہ فیصلہ کرتے ہیں کہ ہر شخص کو مذہب کی تبدیلی کا حق ہے تو وہ دراصل ایک ایسے مذہب کو تبدیل کر لینے اور چھوڑ دینے کا حق دے رہے ہیں کہ جس کے بارے میں وہ خود مانتے ہیں کہ یہ فرد کی شخصی رائے ہے اور محض ایک tentative چیز ہے۔اس کے برعکس جب اسلام اس پر پابندی لگاتا ہے تو وہ ایک حقیقت واقعہ اور اصل الاصول کا انکار کرنے سے روکتا ہے۔ یہ اس سوال کا ایک پہلو ہے۔

دوسرا پہلو یہ ہے کہ دنیا کے ہر نظام حتیٰ کہ آج کے مغربی نظام میں بھی ایک اساس ہوتی ہے جس کے بارے میں وہ کوئی compromize نہیں کرتے۔ میری دانست میں آزاد معیشت (free market economy) اور لادینی جمہوریت (secular democracy) کوئی ایسی بنیاد نہیں ہے جس پر انسانوں کی کامیابی کا دارومدار ہو۔لیکن اہل مغرب نے اس کو اپنے نظام کی اساس بنایا ہے اور اس کے بارے میں وہ کوئی compromize کرنے کے لئے تیار نہیں۔ وہ اس نظام کی حمایت کے لئے لاکھوں انسانوں کی گردنیں مارنے اور ہزاروں شہریوں کو تباہ کرنے کو تیار ہیں۔ اس لئے اگر free market economy اور secular democracy اتنی مقدس چیزیں ہیں کہ اس میں ہزاروں بستیوں کو تباہ و برباد کیا جا سکتا ہے، اور جس کی خاطر لاکھوں انسانوں کا خون بہایا جا سکتا ہے تو اسلام کی نظر میں اسلام کا عقیدہ اس سے کہیں زیادہ قیمتی چیز ہے۔

تیسرا پہلو یہ ہے کہ اسلام ایک معاہدہ اور ایک عقد ہے۔ یہ اللہ اور بندے کے درمیان میثاق ہے۔ پھر انسان اور معاشرے کے درمیان بھی ایک عقد ہے اور انسان اور ریاست کے درمیان بھی ایک عقد ہے۔ جب میں اسلام قبول کرتا ہوں تو میں تین جہتوں سے معاہدہ کرتا ہوں۔ایک میرا میثاق اللہ کے ساتھ ہے۔ایک میرا میثاق ریاست اور معاشرے کے ساتھ ہے اور ایک میرا میثاق بقیہ مسلمان بھائیوں اور بہنوں کے ساتھ ہے۔اس میثاق اور معاہدے کے نتیجے میں مجھ پر ان کے کچھ حقوق عائد ہوتے ہیں، میرے حقوق ان پر عائد ہوتے ہیں۔ میں ان کے بھائی چارے میں داخل ہوتا ہوں۔ وہ مجھے اپنے بھائی چارے میں قبول کرتے ہیں۔ دنیا کے ہر نظام میں کسی معاہدے میں داخل ہونے کی آزادی تو مطلق ہوتی ہے، لیکن نکلنے کی شرائط پر کچھ پابندیاں ہر جگہ ہوتی ہیں۔آپ کوئی معاہدہ دنیا میں ایسا نہیں بتا سکتے کہ جس میں داخل ہونے کے بعد آپ کو آزادی ہو کہ جب چاہیں یکطرفہ طور پر چھوڑ کر بھاگ جائیں۔جس معاہدے کو یکطرفہ چھوڑ کر آپ باہر آسکتے ہوں اس طرح کا معاہدہ آج نہیں پایا جاتا۔حتیٰ کہ جو معاہدہ نکاح ہے اس میں بھی اب مغرب میں اتنی پابندیاں ہوگئی ہیں کہ فریقین پوری زندگی سسک سسک کر گزار دیتے ہیں۔اپنی زندگی ناکام کر دیتے ہیں، لیکن ان کو اس معاہدے سے نکلنے کی آزادی نہیں ہوتی۔ پابندیاں اتنی لگا دی گئی ہیں کہ ان پابندیوں کی پاسداری کرنا ہر ایک کے بس میں نہیں رہا۔ان مثالوں سے میں یہ واضح کرنا چاہتا ہوں کہ اگر دنیوی عقود میں، دنیوی معاہدات میں یہ پابندیاں ہیں کہ اس میں داخل ہونے کے لئے تو مطلق اور بے قید آزادی ہے لیکن نکلنے کی آزادی ویسی مطلق اور بے قید نہیں ہے جیسی داخلے کی تھی تو اسلام بھی ایک کثیر سطحی معاہدہ ہے۔اگر اس نے داخلے کی آزادی دے رکھی ہے اور نکلنے پر بندشیں لگائی ہیں تو یہ کوئی ایسی ان ہونی بات نہیں ہے جس کی مثال نہ ملتی ہو۔اس طرح کی پابندیاں دیگر نظاموں اور قوانین میں ہر جگہ پائی جاتی ہیں۔

پروفیسر خورشید احمد

محمود بھائی نے جو آخری نقطہ نظر معاہدے کے حوالے سے پیش کیا ہے، یہ بڑا اہم نقطہ ہے اور بالعموم جو مباحث اس سلسلے میں میری نظر سے گزرے ہیں ان میں اس پہلو

کو اس انداز میں نہیں دیکھا گیا۔ میں خود بھی اس کو بہت غور سے سنتا رہا ہوں۔ یہ دراصل ایک معاہدہ ہے اور اس معاہدہ میں اپنی جان کو ایک بار اللہ کے ہاں بیچ دینے کے بعد یہ اختیار کلیم کرنا کہ میں جب چاہوں لے سکتا ہوں یہ ٹھیک نہیں ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ اس مسئلے کو دیگر مسائل سے مختلف ڈیل کیا گیا ہے۔ رہے باقی دنیا کے قانونی نظام، تو اس میں آپ یہ غور کیجئے کہ آزادی کے معنی یہ نہیں ہیں کہ ایک آزاد شخص اپنی آزادی سے اپنے آپ کو غلامی میں بیچ دے۔ دنیا کے تمام نظام ہائے قانون آزادی کو کچھ حدود کے اندر آزادی مانتے ہیں اور اگر وہ حدود نہ ہوں تو آزادی بے معنی ہوجاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خودکشی ایک جرم ہے اور ایک criminal offense ہے۔ وہ اس لئے کہ آپ کو اپنی جان پر اختیار ہے لیکن یہ اختیار نہیں ہے کہ آپ اس جان کو ضائع کر دیں۔ اگر آپ اپنی آزادی کو غلامی کے بدلے میں بیچ نہیں سکتے تو ایک مرتبہ اللہ کے ہاں بیچنے کے بعد پھر یہ اختیار کہ آپ کسی اور مذہب کے عقیدے کو بیچیں مختلف چیز بن جاتی ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** کیا وجہ ہے کہ خالصتاً اسلامی بنیادوں پر تیار کردہ معاشرہ کی بنیادیں ڈھونڈے نہیں ملتیں۔ خود پیغمبر اسلام کا تشکیل کردہ معاشرہ ۴۰ سال میں رنگ ڈھنگ بدلنے لگا اور نصف صدی سے قبل خلافت بادشاہت میں تبدیل ہوگئی؟

**جواب:** یہ واقعی بڑا مشکل سوال ہے۔ اس کی وجہ سے بڑی غلط فہمیاں بھی رہی ہیں اور بہت سی غلط فہمیاں عرصہ دراز سے پھیلی ہوئی ہیں۔ بعض مشاہیر کی تحریروں کے فہم ناقص یا عدم فہم کی وجہ سے یہ غلط فہمی پیدا ہوئی ہے۔

اسلام جس چیز کا علمبردار ہے یا اسلامی شریعت جس چیز کی متقاضی ہے وہ یہ ہے کہ ایک معیاری اور مثالی معاشرہ قائم ہو۔ وہ معاشرہ کچھ اقدار کا علمبردار ہو۔ کچھ قوانین پر کاربند ہو اور کچھ اہداف اور مقاصد کے لئے کام کرتا ہو۔ دراصل شریعت کا بنیادی ہدف یہی ہے۔ جو بات میں نے بار بار زور دے کر کہی ہے اور اب پھر عرض کرتا ہوں کہ اسلامی شریعت کا اولین اور سب سے اہم اجتماعی مطمح نظر اور نصب العین یہ ہے کہ ایک امت قائم ہو، یہ بات میں نے اسی غلط فہمی کا سدباب کرنے کے لئے عرض کی تھی کہ ریاست کا قائم کرنا اسلام کا مقصد اولین نہیں ہے۔ ریاست ایک وسیلہ ہے ایک بڑے مقصد کو حاصل کرنے کا۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک ریاست قائم کی، لیکن امت مسلمہ کی تشکیل کے بعد اور امت مسلمہ کو تحفظ فراہم کرنے کے لئے۔ امت مسلمہ کی اقدار اور روایات کے تحفظ کے لئے اور شریعت کے احکام پر عمل درآمد کو یقینی بنانے کے لئے۔ اس ریاست کے حوالے سے بعض عمومی اور اصولی ہدایات قرآن مجید میں دی گئیں، بعض ہدایات احادیث میں دی گئیں۔ لیکن ان ہدایات کا بنیادی مقصد یہ تھا کہ وہ ریاست اس قانون شریعت کو نافذ کرے جو شریعت کا ایک حصہ ہے اور فقہ اسلامی کا ایک اہم باب ہے۔ یہ ریاست رسول اللہ ﷺ نے قائم فرمادی۔ صحابہ کرامؓ کے زمانے تک یہ ریاست حضور ﷺ کے براہ راست تربیت یافتہ حضرات کی نگرانی میں چلتی رہی۔ لیکن رسول اللہ ﷺ کی تربیت یافتہ نسل کو ایک نہ ایک دن دنیا سے جانا تھا۔ خود حضور ﷺ تشریف لے گئے تو آپ ؐ کے صحابہ کرامؓ کیوں نہ جاتے۔ ان کو بھی اس دنیا سے جانا تھا۔

وقت کے ساتھ ساتھ تربیت کے اثرات میں یا تربیت کی کیفیت یا شدت میں کمی آنا ایک فطری بات ہے۔ آخر ہم سب مسلمان ہیں، لیکن ہم اس طرح کے مسلمان نہیں ہیں۔ جس طرح کے مسلمان صحابہؓ اور تابعین ہوتے تھے۔ لیکن ہمارے مسلمان ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔ مجھے اپنے مسلمان ہونے میں الحمدللہ کوئی شک نہیں ہے، لیکن اس حقیقت میں بھی مجھے کوئی شک نہیں ہے کہ میں اس طرح کا پختہ اور کامل مسلمان نہیں ہوں جس طرح کے مسلمان صحابہؓ کے زمانے میں پائے جاتے تھے۔

اسی طرح بعد میں آنے والی ریاستیں تھیں۔ وہ اسی طرح کی اسلامی ریاستیں تھیں جیسے حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کی ریاست تھی، لیکن یہ بھی واقعہ ہے کہ ان ریاستوں میں اسلامیت کی وہ سطح نہیں تھی اور نہ ہوسکتی تھی جو حضرات صحابہ کرامؓ کی سربراہی میں کام کرنے والی ریاست کی تھی۔ اس بنیادی فرق کے باوجود بعد کی اسلامی ریاست ہر اعتبار سے اسلامی ریاست تھی اور مسلمان ریاست تھی۔ وہ اسلامی قوانین پر کاربند تھیں۔

اب یہ بات کہ کوئی محقق یا مفکر یہ تعین کرنے کی کوشش کریں کہ مثلاً دور جدید کے زید، عمرو، بکر میں اور دور فاروقی کے عمرو، زید، بکر میں کیا فرق ہے تو یہ ایک تاریخی حقیقت ہوگی، کوئی فتویٰ نہ ہوگا۔ اس فرق کی نشاندہی کرنا چاہئے، جو ایک علمی ضرورت ہے۔ اس کے معنی یہ نہیں ہیں کہ وہ محقق دور جدید کے زید، عمرو بکر کے مسلمان ہونے کا منکر ہے، یا بعد والوں کے اسلام کے بارے میں کسی شک وشبہ کا اظہار کرتا ہے۔ لہٰذا جن حضرات مثلاً ابن خلدون، یا شاہ ولی اللہ یا مولانا مودودی نے یہ نشاندہی کرنے کی کوشش کی کہ خلافت راشدہ کے بعد ریاست کی اسلامیت میں کیسے کمزوری پیدا ہوئی، یہ کوشش ایک علمی تحقیق تھی، یہ تاریخی ارتقاء یا تبدیلی کے عمل کو

سمجھنے کی کوشش تھی جو ایک تاریخی مفکر یا محقق کا کام ہے۔لیکن اس کے معنی یہ نہیں ہیں اور نہ ہوسکتے ہیں کہ بعد میں آنے والی حکومتوں کے اسلامی کردار کا انکار کر دیا جائے۔نہ ان میں سے کسی مفکر نے انکار کیا اور نہ یہ حکومتیں غیر اسلامی حکومتیں تھیں۔ان سب ادوار میں اسلامی قوانین پر عمل درآمد ہورہا تھا۔حدیث وفقہ کے ذخائر قلم بند ہورہے تھے۔اسلامی فقہ کے احکام مرتب ہورہے تھے۔یہ بات کہ علم حدیث کی تدوین اسی زمانے میں ہوئی،فقہائے اسلام امام ابوحنیفہ،امام شافعی،امام مالک وغیرہ سب اسی زمانے میں فقہ اسلامی کی تدوین کے عظیم الشان کام کررہے تھے انتہائی اہمیت کی حامل ہے۔فقہ اسلامی کی ریاست اور معاشرہ کو ضرورت تھی تو اس کی تدوین ہورہی تھی۔فقہ اسلامی معاشرے میں کاربند تھا تو اس کو مدون کیا جارہا تھا۔اگر اسلامی قوانین معاشرے کی ضرورت نہیں تھے تو ان فقہائے اسلام کو اس تدوین کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ قانون تو وہیں مرتب ہوتا ہے جہاں قانون کی ضرورت ہو۔یہ سارے حقائق خود اس بات کی دلیل ہیں کہ ریاست کا نظام اسلامی قوانین کے مطابق چل رہا تھا۔

حتیٰ کہ ہمارے ہندوستان میں مغل دور کے بالکل آخری زمانے میں جب ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت تقریباً قائم ہوگئی تھی اس وقت بھی ایسٹ انڈیا کمپنی نے شاہ عالم ثانی سے جو معاہدہ کیا تھا،اس میں یہ بات واضح طور پر لکھی گئی تھی کہ مسلمان عدالتیں مسلمان علماء کے ذریعے قائم کی جائیں گی۔اور وہاں اسلامی قوانین کے مطابق معاملات کا فیصلہ کیا جائے گا۔یہ بات تو ۱۸۵۷ء تک برصغیر میں جاری رہی۔لیکن ظاہر ہے جب ہم موازنہ کریں گے،بہادر شاہ ظفر کے دور کا،مثال کے طور پر حضرت عمر بن عبدالعزیز کے دور سے یا ہارون الرشید کے دور سے تو ہمیں زمین وآسمان کا فرق نظر آئے گا۔یہ فرق فطری چیز ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ آئیڈیل ہمیشہ اتنا اونچا ہوتا ہے کہ پوری زندگی انسان کوشش کرتا رہتا ہے اور آئیڈیل تک سفر جاری رہتا ہے۔اگر آئیڈیل ایسا ہو کہ ہم ۱۰ سال کے بعد حاصل کرلیں تو پھر کیا ہوگا اس کے بعد کیا ہوگا؟ آئیڈیل کے حصول کے بعد تو یا ٹھہراؤ (یعنی stagnation) ہوتا ہے یا پھر زوال شروع ہوجاتا ہے۔اس لئے جو عروج ہے یعنی صوفیائے کرام کی اصطلاح میں وہ اتنا مسلسل ہونا چاہئے اور سیر فی اللہ اور سیر الی اللہ اتنی لامتناہی ہونی چاہئے کہ کبھی بھی اس میں توقف کا یا ٹھہراؤ کا مرحلہ نہ آنے پائے۔کیونکہ اس کے بعد زوال شروع ہوجاتا ہے۔اس مسلسل سفر اور پیہم تگ ودو کی اہمیت کو علامہ اقبال نے ایک جگہ بہت بلیغ اور لطیف انداز میں بیان کیا ہے۔بال جبرئیل میں ایک جگہ کہتے ہیں:

عالم سوز و ساز میں وصل سے بڑھ کے ہے فراق
وصل میں مرگ آرزو، ہجر میں لذت طلب

جب قرآن پاک کی یہ آیت نازل ہوئی کہ آج دین مکمل ہوگیا تو جو مزاج شناس صحابہ تھے ان کی آنکھوں میں آنسو آگئے کہ اب رسول اللہ ﷺ دنیا سے تشریف لے جائیں گے۔اس لئے کہ جو چیز مکمل ہوجاتی ہے اس کے بعد آگے پیش قدمی ختم ہوجاتی ہے۔پھر اس سفر کی واپسی ہوجاتی ہے۔لہٰذا اگر اسلامی ریاست کا معیار اتنا اونچا نہ ہوتا کہ لوگ اس کے حصول کے لئے چودہ سو سال سے کوشش کرتے رہتے تو پھر یہ ہوتا کہ جس اسلامی اور مثالی ریاست کا تصور آج موجود ہے اور دنیا بھر کے مسلمانوں کے دلوں کی دھڑکن بن چکا ہے،وہ ہمارے درمیان موجود نہ ہوتا۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال**: پاکستان میں یا کسی اسلامی ریاست میں غیر مسلموں کو اپنے مذہب کی تبلیغ کی اجازت نہیں۔جب کہ آج کی غیر مسلم ریاستوں میں بالعموم اسلام کی تبلیغ اجازت ہے۔کیا اس معاملہ میں انہیں اخلاقی برتری حاصل ہے؟

**جواب**: جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ آج کسی اسلامی ملک میں غیر مسلموں کو اپنے مذہب کی تبلیغ کی آزادی نہیں ہے درست نہیں ہے۔پاکستان کے آئین نے ان کو اس کی آزادی اور اجازت دی ہوئی۔متعدد مسلم ممالک کے قوانین میں اس کی اجازت موجود ہے اور وہ اس اجازت کا اس حد تک فائدہ اٹھا رہے ہیں کہ بعض حساس لوگوں کو یہ فائدہ ناجائز فائدہ معلوم ہوتا ہے۔ضرورت سے زیادہ ان کو آزادی اور مراعات ملی ہوئی ہیں،وہ مراعات بھی بعض مسلم ممالک میں غیر مسلموں کو دی گئی ہیں جو خود مسلمانوں کو نہیں ملی ہیں۔بلکہ میں تو یہاں تک کہنے کو تیار ہوں کہ بعض مغربی ممالک میں وہاں کے رہنے والے مسلمانوں کو وہ آزادی حاصل نہیں ہے جو آزادی غیر مسلم مشنری اداروں کو بعض مسلم ممالک میں دی گئی ہے۔

جہاں تک ماضی کا تعلق ہے،ماضی میں اس معاملہ کو ایک انتظامی مسئلے کے طور پر دیکھا گیا ہے۔بعض جگہ تو غیر مسلموں کو تبلیغ کی آزادی نہیں دی گئی۔لیکن اکثر جگہ یہ

آزادی دی گئی۔ مثلاً مصر میں غیر مسلموں کو تبلیغ کی آزادی ہمیشہ حاصل رہی۔ ترکی میں ان کو ہمیشہ آزادی حاصل رہی۔ برصغیر میں ان کو تبلیغ کی آزادی حاصل رہی اور وہ اپنے مذہب کی تبلیغ بھی کرتے رہے۔ شریعت نے صرف ایک جگہ پابندی لگائی ہے اور وہ پابندی جزیرہ عرب کی حدود میں رہی ہے۔ وہ پابندی یہ ہے کہ جزیرہ عرب میں مستقل طور پر غیر مسلموں کی آبادی کی حوصلہ شکنی کی جائے۔ اس کی حوصلہ افزائی نہ کی جائے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ شریعت نے قرآن مجید کے واضح اعلانات کے مطابق جزیرہ عرب اور خاص طور پر حجاز کو اسلام کا روحانی مرکز قرار دیا ہے۔ اسلام کا روحانی مرکز ہونے کی حیثیت میں وہاں کا سکہ رائج الوقت اسلام ہی ہوگا۔ کوئی غیر اسلامی نظام یا تصورات جزیرہ عرب میں رائج نہیں ہوں گے۔ قرآن مجید کی سورہ برأت میں یہ بات واضح کردی گئی ہے کہ مسجد حرام کے قرب وجوار میں غیر مسلموں کو آنے کی اجازت نہ دی جائے۔ ''لا یقربوا المسجد الحرام بعد عامهم هذا''۔ یعنی اس سال کے بعد وہ مسجد حرام کے قریب نہ آنے پائیں۔ اس قریب نہ آنے کی اور لا یقربوا کی تفسیر میں فقہاء نے بہت سی بحثیں کی ہیں۔ مفسرین قرآن نے بہت سی تشریحات کی ہیں۔ لیکن اس پر سب کا اتفاق ہے کہ یہ علاقہ اب اسلام کا مرکز ہے اور ہمیشہ ہمیشہ جب تک اسلام ہے یہ علاقہ اس کا مرکز رہے گا۔ جزیرہ عرب یا حجاز کے علاوہ غیر مسلموں کی آبادیوں پر کوئی پابندی کبھی نہیں لگائی گئی۔ غیر مسلموں کی آبادی میں اضافہ بھی ہوتا رہا۔ تبلیغ بھی ہوتی رہی۔

لیکن غیر مسلموں کے حق تبلیغ میں اور کسی مسلمان کے اس حق میں کہ وہ اسلام چھوڑ دے، بہت فرق ہے۔ دونوں آپس میں لازم وملزوم نہیں ہیں کہ غیر مسلم کی آزادی مذہب کے معنی لازماً یہ لئے جائیں کہ مسلمان کو بھی آزادی ہو کہ جب چاہے دین حق سے مرتد ہو کر کفار کی صفوں میں جا ملے۔

غیر مسلم لوگ اس بات پر بہت اعتراض کرتے ہیں کہ اسلام میں مسلمان کے مرتد ہونے کو جرم قرار دیا گیا ہے۔ ان کو اعتراض ہے کہ ارتداد کو جرم کیوں قرار دیا گیا، گویا وہ چاہتے ہیں کہ مسلمان اس بات کی بھی آسانیاں اور سہولتیں فراہم کریں کہ غیر مسلم جب اور جہاں ان کا دل چاہے دوسرے مسلمانوں کو بھی مرتد بنادیں۔ گویا ہم اپنے بھائیوں کو اپنے مذہب اور برادری سے کاٹ کر باہر نکالنے میں مدد کیوں نہیں دیتے، یہ ایک بے بنیاد اور غیر عقلی اعتراض ہے۔ غیر مسلموں کی آزادی مذہب کا لازمی عقلی تقاضا یہ بالکل نہیں ہوا کرتا کہ ہم اپنے بھائیوں کو برادری سے نکالنے میں جوش وخروش سے دوسروں کی مدد کریں۔ ایک آزادی کا لازمی تقاضا یہ ہرگز نہیں ہے کہ آپ کو دوسرے امور میں بھی ویسی ہی آزادی حاصل ہو۔ آپ کو اپنے مذہب پر عمل درآمد کی آزادی ہے، وہاں آپ جو چاہئیں کریں۔

مثلاً بازار میں آپ کو کاروبار اور تجارت کی آزادی ہے، لیکن اگر ملکی، ملّی، تہذیبی یا اخلاقی مصالح کی خاطر حکومت وقت یہ طے کرے کہ آپ فلاں فلاں قسم کے لوگوں کو فلاں چیز فروخت نہیں کریں گے۔ کسی مصلحت کے تحت حکومت نے طے کر دیا تو یہ آزادی تجارت کے منافی نہیں۔ مثلاً کم سن بچوں کو بعض چیزیں فروخت کرنے پر پابندی دنیا کے بہت سے ممالک میں پائی جاتی ہے، لیکن ان اشیاء کے تاجروں کو آزادی ہے وہ مارکیٹ میں ان اشیاء کا کاروبار کرنا چاہیں تو کاروبار کریں، یہ دونوں ایک دوسرے سے جب تک لازم وملزوم سمجھے جائیں گے اس وقت تک اعتراض رہے گا۔ اگر دونوں کو الگ الگ اپنے اپنے سیاق میں دیکھا جائے تو پھر اعتراض کی گنجائش نہیں رہتی۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** قومی ریاست کے رائج الوقت تصور میں ریاست سے وفاداری (loyalty to the state) سب سے بڑی قدر ہے۔ اس صورت میں ریاست اور امت کے بین الاقوامی تصور میں توافق اور تطابق کی کیا صورت ہوسکتی ہے، خاص طور پر وہ کروڑوں مسلمان جو غیر مسلم اکثریت والی ریاستوں میں رہ رہے ہیں وہ ریاست سے وابستگی اور امت سے وابستگی میں ٹکراؤ کی صورت میں کیا طرز عمل اختیار کریں۔

**جواب:** یہ بات کہ امت مسلمہ کے ارکان وافراد کی حیثیت سے مسلمانوں کی ذمہ داریاں ریاست کے شہریوں کی ذمہ داریوں سے متعارض ہوں تو کیا کرنا چاہئے؟ اس کے بارے میں قرآن مجید نے واضح طور پر ہدایات دی ہیں۔ ان قرآنی آیات کی روشنی میں فقہائے اسلام اور قرآن کے مفسرین نے تفصیلی احکام بیان کر دیے ہیں۔ اسلامی ریاست کے باہر جو مسلمان رہتے ہیں ان کے بارے میں قرآن مجید نے کہا ہے کہ ''مالكم من ولا يتهم من شئ'' یعنی تم انتظامی طور پر یا سیاسی طور پر ان کے معاملات کے ذمہ دار یا مکلّف نہیں ہو۔ سیاسی اور انتظامی طور پر وہ اپنے معاملات کے خود ذمہ دار ہیں۔ لیکن جہاں تک دینی، ثقافتی، تہذیبی اور خالص مذہبی معاملات ہیں وہاں امت مسلمہ ایک ہے اور امت مسلمہ کا مفاد بھی ایک ہے۔ میں اس کی مثال میں یہ عرض کر سکتا ہوں کہ جس طرح ایک برادری ہوتی

ہے، امت مسلمہ بھی ایک برادری ہے، البتہ ایک چھوٹی برادری ہے اور ایک بڑی برادری ہے۔ مقامی برادری بھی ایک چھوٹی امت مسلمہ ہوسکتی ہے۔ جس طرح ایک برادری میں کچھ مفادات تو ایسے ہوتے ہیں جو مشترک ہوتے ہیں اور ایک دوسرے کے ساتھ ہم آہنگ ہوتے ہیں۔ کچھ مفادات ایسے بھی ہوسکتے ہیں جو الگ الگ ہوں۔ ایک دادا کی اولاد میں اگر دو پوتے دو کاروبار کر رہے ہوں اور ایک ہی بازار میں بیٹھتے ہوں، ایک ہی طرح کا کاروبار کرتے ہوں تو ہوسکتا ہے کہ بعض حالات میں دونوں کے تجارتی مقاصد اور مصلحتیں ایک دوسرے سے متعارض ہوں ایک دوسرے سے ہم آہنگ نہ ہوں۔ شریعت نہیں کہتی کہ ایک دادا کی اولاد کے تجارتی مفادات بھی ایک ہونے چاہئیں۔ وہ یہ نہیں کہتی کہ ان میں آپس میں کبھی اختلاف نہیں ہوگا۔ اختلاف بھی ہوسکتا ہے اور مفادات کا ٹکراؤ بھی ہوسکتا ہے۔ مصلحتوں کا ٹکراؤ بھی ہوسکتا ہے۔ اس مصلحتوں کے ٹکراؤ کے حل کرنے کے قواعد ہیں۔ عدل وانصاف کی روشنی میں ان کو مل جل کر معروف طریقہ کے مطابق طے کرنا چاہئے۔ قرآن مجید میں یہ کہیں نہیں ہے کہ مسلمانوں کی مادی اور دنیاوی مصلحتوں میں تعارض نہ ہونا چاہئے۔

لہٰذا یہ سمجھنا درست نہیں کہ شریعت کی رو سے پاکستانی مسلمانوں کے تجارتی مفادات اور مصر کے مسلمانوں کے تجارتی مفادات ایک ہونے چاہئیں۔ روئی وہاں بھی پیدا ہوتی ہے، روئی ہمارے ہاں بھی پیدا ہوتی ہے۔ انٹرنیشنل مارکیٹ میں روئی بیچنے وہ بھی جاتے ہیں، ہم بھی جاتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ ہماری روئی بکے، وہ چاہتے ہیں کہ ان کی روئی بکے۔ اس مسابقت میں کوئی قباحت نہیں ہے۔ اگر وہ روئی بیچنے میں کامیاب ہوجائیں اور ہمارا مفاد متاثر ہو تو اس سے امت مسلمہ کی وحدت پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ یا اگر ہم اپنی کوئی چیز بیچ دیں اور ان کی کوئی چیز نہ بکے تو اس سے بھی کوئی فرق نہیں پڑتا۔

اگر مادی اور تجارتی مصالح میں مکمل ہم آہنگی دین وشریعت کا لازمی تقاضا قرار دے دیا جاتا تو کوئی بازار نہیں چل سکتا تھا۔ کیونکہ بازاروں میں بھی یہی افراد، مسلمان ہی بیٹھتے ہیں۔ صحابہ کرامؓ بھی بیٹھا کرتے تھے۔ صحابہ کرامؓ کی بھی دکانیں تھیں۔ ان کے تجارتی مفادات تھے۔ اس یہ سمجھنا کہ پوری امت مسلمہ کا تجارتی مفاد بھی ایک ہوگا، سیاسی مصلحت بھی ایک ہوگی، عسکری مقاصد بھی ایک ہوں گے، یہ درست نہیں ہے۔ مختلف علاقوں کے مقاصد مختلف ہوسکتے ہیں۔ لیکن انہیں حل کرنے کا کوئی ایسا طریقہ نہیں ہونا چاہئے کہ جس سے امت مسلمہ کے ہمہ گیر اہداف متاثر ہوں۔ امت مسلمہ کی دینی وحدت متاثر ہو۔ مسلمانوں کے دینی تشخص پر اس کا منفی اثر پڑے۔ اسلامی تہذیب کے پھیلاؤ میں رکاوٹ پیدا ہو۔ تبلیغ اسلام کے کام میں رکاوٹ پیدا ہو۔ اسلام کا تصور یا وژن جو لوگوں کے ذہنوں میں ہے وہ متاثر ہوجائے۔ یہ مصلحتیں مشترک رہیں گی اور اگر اس کے باوجود کوئی تعارض یا اختلاف ہوگا اس کو عدل وانصاف کی بنیاد پر حل کرنا چاہئے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** میرے دو سوالات ہیں۔ ایک سوال یہ ہے کہ آپ نے فرمایا تاتاریوں کے حملے کے بعد اور مسلمانوں نے جب شکست کھائی تو بہت جلد وہ اپنے پیروں پر کھڑے ہوگئے یعنی ان کا خاندانی نظام مضبوط اور نظام تربیت مستحکم تھا۔ اور آج بھی مسلمان حملوں کا شکار ہیں۔ اور کمزور ہیں تو ان کو کس نے روکا ہے کہ وہ دوبارہ خاندانی نظام بہتر کریں۔ اور نظام تربیت مستحکم کر کے اپنے پیروں پر کھڑے ہوسکیں۔ یعنی خلاصہ یہ ہے کہ مسلمانوں میں خوف کیوں ہے؟

دوسرا یہ کہ آپ نے فرمایا کہ ایک علم وہ ہے جو فرض عین کی حیثیت رکھتا ہے۔ اس میں آپ نے فرمایا کہ ماتصح بالعقیدہ والعبادۃ اور ماتصح فی المعیشۃ کی معیشت کی اتنی اہمیت ہے کہ جتنی عقیدہ اور عبادت کی ہے، جب کہ ہمارے اس زمانے میں معیشت پر کچھ زیادہ ہی زور دیا جاتا ہے۔ یا کچھ تھوڑا عقیدہ، عبادہ اور معیشۃ میں کوئی درجہ بندی ہے؟

**جواب:** درجہ بندی تو میری اس ترتیب سے ہی ظاہر ہے کہ سب سے پہلا ماتصح بہ العقیدہ، پھر عبادت اور پھر معیشت ہے۔ لیکن یہاں معیشت سے مراد اردو کی معیشت یعنی اقتصادیات نہیں ہے، بلکہ یہاں عربی معیشت مراد ہے۔ عربی میں معیشت کے معنی ہیں زندگی گزارنے کا ڈھنگ۔ ان تینوں میں ترتیب بھی ہے اور ترجیحات میں اسی اعتبار سے ان تینوں چیزوں کو رکھا جائے گا۔

جہاں تک اس بات کی تعلق ہے کہ مسلمانوں میں خوف کیوں ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ مسلمانوں میں اپنی پے در پے کمزوریوں اور شکستوں کی وجہ سے پچھلے دو سو سال میں یہ احساس پیدا ہوگیا ہے کہ وہ مغرب کے مقابلے میں کھڑے نہیں ہوسکتے۔ یہی وجہ ہے کہ مغرب کے مقابلے میں بہت سے مسلمان اپنے آپ کو کمزور محسوس کرتے ہیں۔ کمزور مادی اعتبار سے تو ہیں لیکن روحانی اور اخلاقی اعتبار سے مسلمان الحمدللہ کمزور نہیں ہیں۔ اگر روحانی اور اخلاقی اعتبار سے اپنی قوت اور اپنے پیغام کی معنویت کا

جگہوں پر احکام دیئے گئے ہیں، کسی نے ان کو جمع کیا ہے کہ ہم دکھا سکیں۔

**جواب:** یہ احکام بارہا جمع کئے گئے ہیں۔ان پر کتابیں لکھی گئی ہیں۔ اسلامی ریاست کے معاشی تقاضوں پر لوگوں نے تحقیقات کر کے کتب خانے تیار کر دیئے ہیں۔ اسلام کے معاشی نظام کے نفاذ کے لئے قوانین بھی تیار کئے جا چکے ہیں۔ یہ بات نہیں کہ ہم تیار نہیں ہیں۔ یہ تو خوئے بدرا بہانہ بسیار والا معاملہ ہے۔جو نہ کرنا چاہے اس کے لئے کچھ بھی تیار نہیں ہے اور جو کرنا چاہئیں ان کے لئے سب کچھ تیار ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اسلام اور اشتراکیت دونوں مساوات فراہم کرتے ہیں۔ بنیادی فرق بتا دیجئے۔علامہ اقبال نے بھی مساوات کی بات کی ہے۔

**جواب:** اشتراکیت وہ مساوات فراہم کرتی ہے جو جیل خانہ میں تمام قیدیوں کو میسر ہوتی ہے۔جیل خانہ میں سارے قیدی برابر ہوتے ہیں۔سب کو دو وقت کی دال روٹی ملتی ہے۔سب کو کوٹھے میں بند کر دیا جاتا ہے۔اسلام جس مساوات کا درست دیتا ہے وہ آزادی، تحفظ اور عزت کے ساتھ ہے۔ جو مساوات آزادی اور عزت کے ساتھ نہ ہو وہ مساوات نہیں ہے۔ پھر مساوات میں آپ نے علامہ اقبال کا حوالہ دیا ہے۔علامہ اقبال اشتراکیت سے متاثر نہیں تھے۔کسی نے غلط کہا ہے۔علامہ اقبال نے تو اشتراکیت پر تنقید کرتے ہوئے کہا ہے کہ کارل مارکس مساوات بطون پر مساوات قلوب واذہان کی بنیاد رکھنا چاہتا ہے جو غلط ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کے لیے الگ بازار بنایا لیکن آج کے دور میں مسلمانوں کے لیے الگ بازار بنانا چاہیے یا اصل مارکیٹ میں کاروبار کرنا چاہیے؟

**جواب:** نبی ﷺ نے مسلمانوں کے لئے اس وجہ سے علیحدہ بازار بنایا تھا کہ یہودی اپنے بازار میں مسلمانوں کو پنپنے نہیں دیتے تھے۔آج کی انٹرنیشنل مارکیٹ میں بھی یہی حال ہے۔مسلمان ممالک کو اپنی انٹرنیشنل مارکیٹ الگ بنانی چاہئے اور مسلمانوں کو انٹرنیشنل مارکیٹ کی محتاجی سے آزاد کرانا چاہئے۔ یہ آزاد مسلم ممالک اور خاص طور پر باوسیلہ مسلم ممالک کا فرض ہے کہ وہ یہ کام کریں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اگر کوئی شخص دوسرے کو قرض دیتا ہے اور وہ سود نہیں لیتا تو time value of money کے تصور کے مطابق اس کی قدر کم ہو جاتی ہے۔تو قرض دینے والے کے نقصان کی تلافی کیا ہے؟

**جواب:** دیکھئے! اشیاء کی قیمتوں میں کمی بیشی تو ہر دور میں ہوتی رہی ہے۔اسلام نے اس کمی بیشی کو درخوا عتنا نہیں سمجھا۔جب لوگ جو اور کھجوریں قرض دیا کرتے تھے تو جس زمانے میں کھجوروں کی فصل آنے میں دیر ہوتی تھی تو کھجوریں مہنگی ہو جاتی تھیں اور فصل پہنچنے کے بعد سستی ہو جاتی تھیں۔لیکن کھجور کی قیمتوں میں کمی بیشی سے قطع نظر آپؐ نے اس مقدار کو برابر رکھنے کا حکم دیا کہ جتنا لیا ہے اتنا ہی دو۔ جتنا لیا ہو اس سے زیادہ نہ دینے کی اجازت ہے نہ لینے کی۔قیمتوں میں کمی بیشی تو ہوتی رہتی ہے۔

ایک اور بات یاد رکھئے کہ قرآن مجید کا ایک اصول ہے 'لاتزر وازرۃ وزر اخریٰ' کوئی شخص دوسرے شخص کی غلطی کا بوجھ اٹھانے کا مکلّف نہیں ہے۔لہٰذا اگر کسی چیز یا کرنسی کی قیمت کم ہو رہی ہے تو کیا وہ قرض لینے والے کی کسی کمزوری یا غلطی سے کم ہو رہی ہے؟ اگر وہ قرض نہ لیتا تو کیا قیمت کم نہ ہوتی۔ جب قیمت کم ہونے میں قرض لینے والے کی کوئی غلطی نہیں ہوتی تو وہ کیوں اس کا تاوان دے۔اگر آپ کے پاس آج سو روپے ہیں اور دس سال کے بعد اس سو روپے کی قیمت پچاس روپے رہ جائے گی تو اگر یہ سو روپے آپ کے میں ہوتے تو تب بھی قیمت میں یہ کمی ہوتی اور اگر آپ نے کسی کو قرض دے دئے تو تب بھی اس میں یہ کمی ہونی تھی۔اس میں قرض لینے والے کا تو کوئی قصور نہیں ہے۔چونکہ قیمت قرض لینے سے کم نہیں ہوئی اس لئے قرض دار پر کیوں تاوان ڈالا جائے۔یہ قرآن پاک کے اصول کے خلاف ہے۔

پھر اسلام کا ایک اصول ہے 'الخراج بالضمان' جس چیز کا آپ فائدہ اٹھا سکتے ہیں اس چیز کا نقصان بھی آپ کو اٹھانا چاہئے۔تو اگر inflation کی بجائے deflation ہو جائے تو کیا قرضدار اصل رقم سے کم لینے کو تیار ہوگا؟ ہر گز نہیں۔جس طرح پاؤنڈ اسٹرلنگ میں deflation ہوئی ہے۔1984 میں پونڈ اسٹرلنگ

17 روپے کا تھا آج 117 روپے کا ہے۔تو اگر اس زمانے میں کسی نے پونڈ اسٹرلنگ میں قرض لیا ہوتا تو کیا قرض دینے والا اس کے لئے تیار تھا کہ وہ ستر روپے کے حساب سے آج اپنا قرض وصول کرلے۔کیا جس نے اس وقت ایک ہزار روپے کی مالیت کے اٹھاون پونڈ دیئے تھے وہ آج کے ماحول میں نو دس پونڈ لینے پر تیار ہوجائے گا؟ ظاہر ہے کہ کوئی قرض دینے والا اس کے لئے تیار نہیں ہوگا۔تو اگر تفریط زر کی شکل میں ہونے والا کوئی نقصان وہ اٹھانے کو تیار نہیں ہے تو افراط زر کی صورت میں فائدہ اٹھانے پر کیوں مصر ہے؟

یہ معاملہ شریعت کے بہت سارے اصولوں سے ٹکراتا ہے۔پھر اس کا حل یہ نہیں ہے کہ آپ افراط زر کو دور کرنے کی بجائے اس کے نام پر سود کا راستہ کھول دیں۔آپ افراط زر کو روکیں۔بعض ممالک نے یہ کام کامیابی سے کیا ہے۔اس کے معاشی طریقے ہیں۔برازیل، ارجنٹینا اور سعودی عرب میں کامیابی سے روکا گیا ہے۔سعودی عرب میں روپے پیسے کی اتنی ریل پیل اور بہتات کے باوجود میں پچھلے تیس سال کا ذاتی تجربہ بتاتا ہوں۔میں گزشتہ تیس سال سے تقریباً ہر سال دو تین مرتبہ سعودی عرب جاتا ہوں۔تیس سال پہلے چائے کی ایک پیالی کی قیمت ایک ریال تھی۔آج بھی ایک ریال ہے۔تیس سال پہلے ٹھنڈے مشروب کا ڈبہ ایک ریال میں ملتا تھا، آج بھی ایک ہی ریال میں ملتا ہے۔جو چیز تیس سال پہلے جس قیمت پر ملتی تھی آج بھی اسی قیمت پر ملتی ہے۔وہاں کیوں افراط زر نہیں ہوا؟ لوگ کہتے ہیں کہ پیسے کی کثرت سے افراط زر ہوتا ہے، لیکن سعودی عرب میں ایسا نہیں ہوا۔انہوں نے اپنی پالیسیوں سے اس کو کنٹرول کیا ہے۔ہمارے ہاں چیزوں پر کنٹرول نہیں ہے۔حکومتیں اپنی کوتاہیوں کا اعتراف اور ان کی اصلاح کی بجائے ان کے نتائج بد کا ملبہ شریعت پر ڈالنا چاہتی ہے۔کوتاہی حکومت کی ہے۔مالیاتی پالیسی حکومت کی ناکام ہوئی ہے لیکن اس کا ملبہ شریعت پر ڈالنا چاہتے ہیں کہ شریعت نے inflation کے اس خود ساختہ حل کو حرام قرار دیا ہے ورنہ ہم یہ کر دیتے اور وہ کر دیتے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** سود اسلام میں منع ہے جب کہ ایک ملازم کی تنخواہ بنک میں آتی ہے تو وہ ملازم جس ادارہ میں ملازمت کرتا ہے وہ بھی بنک سے ٹرانزیکشن کرتا ہے تو اس صورت میں اسلام کیا کہتا ہے؟

**جواب:** اسلام یہ کہتا ہے کہ آپ کی تنخواہ بالکل ٹھیک ہے۔آپ بلا جھجک بنک سے تنخواہ وصول کریں۔بنک ہی میں اپنا اکاؤنٹ رکھیں۔گھر میں رکھنا غیر محفوظ ہے۔یہ ایک ایسی خدمت ہے جو جائز ہے۔اس کے بدلے میں بنک آپ سے کوئی معاوضہ نہیں لیتا۔اس لئے اگر آپ کو یہ تامل ہو کہ موجودہ پی ایل ایس اکاؤنٹ شریعت کے ساتھ سو فیصد مطابق نہیں ہے تو آپ کرنٹ اکاؤنٹ میں اپنا پیسہ رکھیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** مسلمانوں کے بازار آباد کرنے کے لئے حضورﷺ نے بہت سے اقدامات کئے۔ان میں ایم این سیز (ملٹی نیشنل کمپنیوں) کا کیا رول تھا۔کیا ہمیں ان کی مصنوعات نہ خرید کر انہیں اس طرح نقصان پہنچانا چاہئے؟

**جواب:** بہت سی ملٹی نیشنل کمپنیاں ایسے ممالک سے تعلق رکھتی ہیں جو مسلمانوں کو نقصان پہنچانا چاہتے ہیں۔ایسی کمپنیوں میں جن سے آپ لاتعلق رہ سکتے ہیں ان سے لاتعلق رہنا چاہئے۔ان کے بجائے مسلمانوں کی اپنی کمپنیوں کو موقع دینا چاہئے۔مسلمان تاجر اور ممالک اگر ایک دوسرے کے ساتھ تعاون کریں گے اور باہمی تجارت میں حصہ لیں گے تو ملٹی نیشنل کمپنیوں کا کردار اسلامی ممالک میں کم ہو جائے گا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** فتح خیبر میں صرف مہاجرین میں 1800 برابر حصے تقسیم ہوئے۔اس کے بعد شاید مواخات ختم کر دی گئی، کیونکہ مہاجرین کو کافی حصہ مل گیا۔تو وراثت مواخات سے الگ ہوگئی۔ہاں وصیت میں ثلث کی گنجائش رکھی گئی تاکہ مہاجرین اور لے پالک اولاد کو وصیت سے حصہ مل سکے۔سوال یہ ہے کہ کیا ربا کو ختم کرنے میں اصل مقصد معیشت میں مساوات کو قائم رکھنا ہے۔اس کی وضاحت فرمائیے۔

**جواب:** میرے خیال میں آپ کی بات بالکل درست ہے۔ ربا کا مقصد یہ ہے کہ معیشت میں لوگوں کو برابر کے مواقع حاصل ہوں۔کسی شخص کو وسائل کی بنیاد پر دوسروں کو محروم کرنے کا موقع نہ ملے۔ ہر شخص کو کاروبار اور تجارت کی آزادی ہو۔اس حدتک حرمت ربا کا نظام آزادی دیتا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** ملٹی نیشنل کمپنیوں اور خاص طور پر یہودیوں کی کمپنیوں کی پیداوار سے آج کل بائیکاٹ کی باتیں ہوتی رہتی ہیں۔کیا یہ بائیکاٹ شرعاً جائز ہے؟

**جواب:** میرے خیال میں تو دشمنان اسلام کا اقتصادی مقاطعہ کرنا شرعاً مطلوب ہے اور لازمی ہے۔ایسے ممالک اور اقوام کا ضرور بائیکاٹ ہونا چاہئے۔جو قومیں مسلمانوں کے مقدس شعائر کا لحاظ نہیں کرتیں۔جو قومیں مسلمانوں کی انتہائی محترم شخصیات کی شان میں گستاخی کرنے والوں کو تحفظ دیں،تو مسلمانوں کو ان کا کم از کم بائیکاٹ تو کرنا چاہئے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** Explain access in Riba

**جواب:** ربا میں چاہے ایکسس ہو یا نہ ہو، ربا دونوں صورتوں میں حرام ہے۔ ربا وہ ہے جس میں کسی قرض دار یا کسی ایسی رقم پر جو کسی کے ذمہ دار واجب الاداہو، کوئی ایسا اضافہ وصول کرنا جو وقت کی توسیع کے مقابلہ میں ہو، وہ ربا کہلاتا ہے۔اس میں اگر ایک فی ہزار اضافہ ہے تو یہ بھی ربا ہے اور اگر اس سے زیادہ ہے تو وہ بھی ربا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** When gold is exchanged with gold it should be equal in quantity. When gold is exchanged with silver the quantity may vary, but counter values will be exchanged simultaniously. Is it correct?

**جواب:** یہ بات آپ نے صحیح کہی ہے۔اگر یہ دونوں الگ الگ کرنسیاں یا سونا چاندی ہوں تو ان کا آپس میں لین دین نقد بنیادوں پر کمی بیشی کے ساتھ جائز ہے۔ سونے کا چاندی کے ساتھ۔ایک کرنسی کا دوسری کرنسی کے ساتھ یہ اسی حدیث میں اجازت دی گئی ہے جو میں نے ابھی آپ کے سامنے بیان کی ہے۔اسی کے الفاظ ہیں 'فاذا ختلفت الاصناف فبیعوا کیف شئتم' جب صنفیں مختلف ہوں تو جس طرح چاہو بیچو۔'اذا کانت یدابید' اگر وہ ہاتھ در ہاتھ ہوں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اسلامی معیشت میں منافع خوری کس حدتک جائز ہے؟

**جواب:** منافع خوری ایک ایسا لفظ ہے جو اردو میں منفی معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔تجارت کرنے کا مقصد ہی منافع کمانا ہوتا ہے۔ ہر دکاندار نفع لیتا ہے۔اگر کمایا جانے والا نفع جائز حدود میں ہو۔ مارکیٹ کے نرخوں کے مطابق ہو۔ بازار میں رائج نفع کی سطح کے مطابق ہو۔اس میں دھوکہ اور ظلم نہ ہو، کسی کا استحصال نہ ہوتو یہ جائز ہے۔اس کو اردو میں منافع خوری نہیں کہتے۔منافع خوری بازار کی سطح سے زیادہ قیمت لے کر نا جائز نفع کمانے کا کہتے ہیں۔ یا ذخیرہ اندوزی کر کے زبردستی زیادہ نفع وصول کرنے کو منافع خوری کہتے ہیں۔ یا لوگوں کو دھوکہ دے کر زیادہ نفع کمانے کو منافع خوری کہتے ہیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اسلام کے معاشی نظام کی روشنی میں اسلامی بنکاری کا مختصر خاکہ بیان کر دیجئے۔ چونکہ بنک کے اخراجات، تنخواہیں، مشینری، کمپیوٹر، ائرکنڈیشن وغیرہ کے اخراجات بہت کم ہوتے ہیں۔

**جواب:** اس پر تو الگ سے ایک سلسلہ خطبات کی ضرورت ہے۔ یہ خاکہ ایک آدھ لیکچر میں بھی بیان نہیں ہوسکتا۔ اسلامی بنکاری کے خاکے بار ہا بیان ہوئے ہیں۔ اس پر بہت سا کام ہوا ہے۔ اس پر بہت سی دستاویزات تیار ہوئی ہیں۔ اب تو بات خاکے سے بہت آگے چلی گئی ہے۔ خاکہ کا سوال آج سے ستر اسی سال پہلے پیدا ہوا تھا۔ اب تو اسلامی بنکاری کے میدان میں عملاً کام ہو رہا ہے۔ دنیا میں ساڑھے تین چار سو اسلامی بنک کام کر رہے ہیں۔ پاکستان میں 14 اسلامی بنک موجود ہیں جو اسلام کے مطابق کام کر رہے ہیں۔ ان کی تفصیلات، دستاویزات اور مصنوعات بھی تیار ہوگئی۔ آپ کے علم میں ہوگا کہ اسٹیٹ بنک آف پاکستان نے فنانسنگ کے تمام essential modes کے بنیادی عناصر واضح کر دیئے ہیں۔ اسٹیٹ بنک نے ایزینشل پروڈکٹس کے بنیادی فیچرز بھی ڈیفائن کر دیئے ہیں۔ اس پر عمل درآمد ہو رہا ہے۔ دنیا بہت آگے نکل چکی ہے۔ خاکے وغیرہ کی بات تو اب بہت پرانی ہوگئی ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** آج کل کا یہ گندا معاشی نظام جس کے نتیجہ میں غریب غریب سے غریب تر اور امیر امیر تر ہوتا چلا جا رہا ہے۔ کیا حضور ﷺ کے زمانے میں بھی یہ نظام موجود تھا؟

**جواب:** جی ہاں حضور ﷺ کے زمانے میں بھی یہ ظالمانہ نظام موجود تھا۔ اور اسی کی اصلاح کرنے کے لئے حضور ﷺ تشریف لائے تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ نفع خور سرمایہ دار ہر زمانے میں ہوتے ہیں۔ یہودی اس زمانے میں بھی تھے۔ اس زمانے میں بھی یہودیوں نے سود کے ذریعے دنیا کے معاشی نظام کو اپنے قابو میں رکھا ہوا تھا۔ آج بھی دنیا کا مالیاتی نظام اور معاشی زندگی یہودیوں کے کنٹرول میں ہے۔ اس وقت بھی سود ان کا سب سے بڑا ہتھیار تھا۔ آج بھی سود ان کا سب سے بڑا ہتھیار ہے۔ جو اصلاحات حضور ﷺ نے اس وقت فرمائی تھیں وہ آج دوبارہ نافذ ہونی چاہئیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** ہول سیل اور ایجنسی سسٹم میں شریعت میں کیا حیثیت ہے؟ وضاحت فرمائیں۔

**جواب:** ہول سیل اور ایجنسی سسٹم میں شرعاً کوئی چیز قابل اعتراض نہیں ہے۔ ایجنسی سے مراد اگر یہ ہے کہ اگر آپ کسی پروڈیوسر یا کسی مینوفیکچرر کے نمائندے کے طور پر اس کا مال بیچیں اور وہ اس پر آپ کو معاوضہ دے یا پرسینٹیج کے حساب سے آپ کو پیسے دے تو یہ جائز ہے۔ اس میں کوئی چیز حرام نہیں ہے۔ مثال کے طور پر کوئی بڑے پیمانے پر فرنیچر بنانے والا ہے۔ آپ اس کے ایجنٹ کے طور پر کام کرتے ہیں۔ کسی اور شہر میں دکان کھول لیتے ہیں۔ وہ قیمت مقرر کر کے آپ کو دس فیصد نفع لینے کی اجازت دے دیتا ہے۔ آپ اپنا خرچہ نکالنے اور نفع کے حصول کے لئے یہ خرید و فروخت کریں تو یہ بالکل جائز ہے۔

ایجنسی کی جائز شکلیں یہی ہیں۔ ہول سیل کا کاروبار بھی جائز ہے۔ ہول سیل میں صرف یہ ہوتا ہے کہ بڑے پیمانے پر ایک سپلائر سامان خریدتا ہے اور چھوٹے تاجروں کو فراہم کر دیتا ہے۔ چونکہ وہ بڑے پیمانے پر خریدتا ہے اس لئے اس کے نفع کا ریشو نسبتاً کم ہوتا ہے۔ اور چھوٹا تاجر چھوٹے پیمانے پر بیچتا ہے اس لئے نفع کا ریشو نسبتاً زیادہ رکھتا ہے۔ ان دونوں کے درمیان جو فرق ہے وہ ریٹیلر اور ہول سیلر کے درمیان نفع کا سبب بنتا ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** مخابرہ، مضاربہ، مساقاہ اور مزارعہ کی وضاحت فرمائیں۔

**جواب:** یہ موضوعات بڑی لمبی بحث کے متقاضی ہیں۔ یہ سارے کے سارے نفع میں شراکت کی بنیاد پر ہونے والے کاروبار ہیں۔ ہوتا یہ تھا کہ مالک زمین کسی شخص کو مزارعت پر زمین دے دیا کرتا تھا۔ اس کے ساتھ یہ طے ہوتا تھا کہ جو پیداوار ہوگی اس کا آدھا تمہارا اور آدھا ہمارا، یا ایک تہائی تمہارا وغیرہ۔ اس بنیاد پر سودا ہو جاتا تھا۔ ان میں سے بعض شرائط اور پابندیوں کے ساتھ کچھ قسموں کی حضور ﷺ نے اجازت دے دی۔ بعض لوگ یہ کرتے تھے کہ وہ یہ طے کرتے تھے کہ جو پیداوار ہوگی اس میں سے ایک ہزار من ہمارا ہوگا باقی تمہارا ہوگا۔ یہ جائز نہیں ہے۔ اس لئے کہ ہوسکتا ہے کہ تمام پیداوار ہی ایک ہزار من ہو۔ متعین مقدار کے ساتھ کسی ایک فریق کے حق میں شرط رکھنا جائز نہیں ہے فیصد کے حساب سے جائز ہے۔ اسی طرح سے اگر زمین مزارعہ پر دی ہے اور آپ کہیں کہ زمین کے اس حصہ کی ساری پیداوار فلاں

فریق کی ہوگی۔اور دوسرے حصہ کی دوسرے فریق کی ہوگی۔ یہ بھی جائز نہیں ہے۔ ہوسکتا ہے کہ اسی حصہ میں پیداوار ہو اور دوسرے حصہ میں پیداوار نہ ہو۔ فیصد کے حساب سے بعض شرائط کے ساتھ جائز ہے۔اسی بندوبست کی مختلف قسموں کے نام ہیں: محاقلہ، مزارعہ، مساقاہ۔

مساقاہ کے معنی یہ ہیں کہ آپ کسی شخص کو مقرر کریں کہ وہ آپ کی زمین کو پانی دے دیا کرے اور اس کے معاوضہ میں آپ اس کے لئے پیداوار کی ایک پرسینٹیج مقرر کردیں۔ یہ بھی جائز ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** موجودہ دور میں اگر کسی دور کے مضافات میں تیار ہونے والی چیز اگر اس وجہ سے سستے داموں بیچی جائے کہ مارکیٹ تک پہنچانے میں انفرادی طور پر خرچہ زیادہ آتا ہو تو اس کا لینا کیا حرام ہوسکتا ہے جبکہ بیچنے والے کو مارکیٹ کی اصل قیمت کا اندازہ ہو؟

**جواب:** ظاہر ہے کہ حدیث میں جس چیز کی ممانعت کی ہے وہ اس صورت میں ہے کہ جہاں کسی شخص کو مارکیٹ کی اصل قیمتوں کا اندازہ نہ ہو اور اس کی ناواقفیت کا استحصال کرتے ہوئے اس کو جائز منافع سے محروم رکھنے کی کوشش کی گئی ہو۔ جہاں یہ بات نہ ہو تو وہاں ایسا کرنا جائز ہوگا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** بعض اسلامی رسالے جو کہ نقد قیمت پر کم اور قسطوں پر زیادہ ہوتے ہیں۔اس کا اسلام میں کیا حکم ہے؟

**جواب:** آج کے علما اور فقہا کی بڑی تعداد اس کو جائز قرار دیتی ہے۔ وہ یہ کہتے ہیں کہ اگر کسی چیز کی نقد قیمت الگ سے متعین ہو اور کم ہو۔اور بالاقساط قیمت الگ سے متعین ہو اور وہ زیادہ ہو تو یہ جائز ہے۔ بشرطیکہ خریدار پہلے سے طے کرے کہ وہ بالاقساط قیمت پر خرید رہا ہے یا نقد قیمت پر خرید رہا ہے۔اس صورت میں اس کی ممانعت نہیں ہوگی۔لیکن اگر معاملہ ایسا ہو کہ متعین طور پر یہ طے نہ ہو کہ وہ کس انداز کی قیمت اور کس انداز کی ادائیگی کی بنیاد پر معاملہ کر رہا ہے تو ایسا کرنا جائز نہیں ہوگا۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** اسٹاک ایکسچینج کا شرعی متبادل کیا ہوسکتا ہے؟

**جواب:** اسٹاک ایکسچینج کے شرعی متبادل کی بات تب ہوگی جب اسٹاک ایکسچینج کے سارے کاروبار کو آپ ناجائز قرار دیں گے۔ میرے خیال میں اسٹاک ایکسچینج کا سارا کاروبار ناجائز نہیں ہے۔اسٹاک ایکسچینج تجارتی کمپنیوں کے حصص کی خرید و فروخت کے لئے ایک سہولت ہے۔حکومت نے اس کو ریگولیٹ کیا ہے۔اگر اس میں ایسے حصص فروخت ہو رہے ہوں (۱) جو کسی ناجائز کاروبار کے نہ ہو۔(۲) ان حصص میں بیع الدین بالدین کی ممانعت کے اصول کی خلاف ورزی نہ ہو رہی ہو۔(۳) زر کی فروخت زر کے ساتھ کمی بیشی کے ساتھ نہ ہو رہی ہو۔اور (۴) جس میں قمار اور سٹہ نہ ہو۔ اگر یہ خرابیاں نہ ہوں تو یہ کاروبار جائز ہے۔قواعد وضوابط کی رو سے ان خرابیوں کو ختم کرنا چاہیئے۔اگر یہ خرابیاں اسٹاک ایکسچینج کے کاروبار میں نہ ہوں تو اس کی موجودہ شکل کے برقرار رہنے میں شرعی طور پر کوئی قباحت نہیں ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** کیا مدینہ کے یہودی مسلمانوں کا مال ومتاع خریدا کرتے تھے یا نہیں؟

**جواب:** یہودی مسلمانوں کے بازاروں میں اپنا مال ومتاع لایا کرتے تھے۔اس کی ممانعت نہیں تھی۔کسی بھی شخص کو کبھی مسلمانوں کے ساتھ کاروبار کرنے یا ان کے بازار میں بیٹھنے سے نہیں روکا گیا۔ ہر دور میں غیر مسلم تاجر مسلمانوں کے بازاروں میں تجارت کرتے رہے ہیں۔ یہ چیز شرعاً جائز نہیں ہے۔ اگر کوئی غیر مسلم اسلامی ریاست کا شہری ہے تو اس کو وہ تمام حقوق حاصل ہوں گے جو مسلمانوں کو حاصل ہیں۔سیدنا علیؓ بن ابی طالب کا قول ہے کہ **'لھم مالنا وعلیھم ما علینا'** جو ہمارے حقوق ہیں وہ ان کے بھی ہیں اور جو ہماری ذمہ داریاں ہیں وہ ان کی بھی ہیں۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** جب مقامی لوگوں کو اپنے اپنے وسائل کے حقوق حاصل ہوں گے تو مرکز کے ذرائع آمدنی کیا ہوں گے؟

**جواب:** مرکز کو زکوٰۃ کی آمدنی سے حصہ ملے گا۔ اس کو ٹیکس لگانے کا اختیار ہوگا۔ کسٹم ڈیوٹی مرکز کو جائے گی۔ حضرت عمر فاروقؓ کے زمانے میں کسٹم ڈیوٹی مرکز کو جایا کرتی تھی۔ زکوٰۃ کا نظام حضور ﷺ کے زمانے سے یہ چلا آرہا ہے کہ اس کا ایک حصہ مرکز کو ملتا تھا۔ مرکز کے پاس انشاء اللہ وسائل کی کمی نہیں ہوگی۔ اسلام پر عمل درآمد سے وسائل میں کمی نہیں آئے گی۔ اسلام سے انحراف کے نتیجے میں مسائل پیدا ہوتے ہیں۔ اسلام سے وابستگی کی صورت میں مسائل پیدا نہیں ہوں گے۔

**(محاضراتِ حدیث)**

**سوال:** کیا رسول اللہ ﷺ نے بنکاری کا کوئی نظام متعارف کرایا ہے؟

**جواب:** میرے علم میں تو ایسی کوئی بات نہیں ہے۔ لیکن جو مقاصد آج کل بنکاری نظام سے حاصل کئے جاتے ہیں وہ اسلامی تعلیم کے مطابق اس وقت بھی حاصل کئے جاتے تھے۔ لوگ اپنی دولت کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرتے تھے۔ تجارت کے لئے قرضہ بھی حاصل کرتے تھے۔ مضاربہ اور مشارکہ کی صورت میں مشترکہ کاروبار بھی ہوتے تھے۔ ان سب کی مثالیں عہد نبوی میں ملتی ہیں۔

**(محاضراتِ حدیث)**

**سوال:** کریڈٹ کارڈ کے بارے میں بتائیں کہ کیا ان کا استعمال کیا جا سکتا ہے کہ نہیں؟

**جواب:** کریڈٹ کارڈ میں بعض تفصیلات ہیں جس میں اگر سود نہ ہو استعمال جائز ہے۔ اگر ادائیگی ایک خاص مدت کے بعد کی جائے اور اس پر سود ہو تو یہ جائز نہیں ہے۔ اگر فوراً ادائیگی کر دیں اور بعض ادارے اس پر سود وصول نہیں کرتے تو یہ جائز ہے۔

**(محاضراتِ حدیث)**

**سوال:** ہمارے علاقے میں بڑے زمیندار اپنی اجاڑ اور بے کار زمین کو چھوٹے کسانوں کو دو یا پانچ سال کے لئے ٹھیکے پر دیتے ہیں اور اس پر سالانہ ایک مخصوص رقم وصول کرتے ہیں، مثلاً سو کنال پر سالانہ پچاس ہزار عام ریٹ ہے۔ مدت اور رقم کا تعین زمین کی حالت پر مختلف ہو سکتا ہے جب کہ زمین پر محنت اور بیج کسان کا ہوتا ہے۔ اس مدت کے دوران اگر زمیندار یہ سمجھتا ہے کہ اس کی زمین اس کی توقع سے زیادہ نفع مند ہے تو مقررہ مدت ختم ہونے پر وہ اپنی زمین کسان سے واپس لے سکتا ہے یا اسی کسان کو زیادہ رقم پر دے دیتا ہے۔ مقررہ مدت کے دوران وہ کسان سے اپنی زمین واپس نہیں لیتا۔ یہ سارا معاملہ دونوں فریقوں کی باہمی رضامندی سے ہوتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ یہ سود ہی کی کوئی قسم ہے یا شرعی طور پر جائز ہے؟

**جواب:** یہ جائز ہے اور سود کی کوئی قسم نہیں ہے۔

**(محاضراتِ حدیث)**

**سوال:** آج کل بینکوں سے لیز پر جو گاڑیاں لی جاتی ہیں کیا درست ہیں؟

**جواب:** لیز میں بہت سی چیزیں ہیں جو دیکھنے کی ہیں۔ ایک بنیادی چیز ہے کہ لیز کے بارے میں کوئی عمومی بات اس وقت تک نہیں کہی جا سکتی جب تک کسی متعین لیز کی دستاویزات نہ دیکھی جائیں۔ گاڑیوں کی لیز کا جو کام میزان بینک والے کرتے ہیں وہ جائز ہے۔ میں نے اس کی دستاویزات دیکھی ہیں اس کے مطابق لیز شرعاً درست ہے۔ بقیہ بینک بھی لیزنگ کا کاروبار کرتے ہیں، لیکن میں ان کی دستاویزات دیکھے بغیر کچھ کہہ نہیں سکتا۔ باقی چیزیں چھوٹی ہیں۔ البتہ ایک بڑی بنیادی چیز ہے کہ جو لیزڈ پراپرٹی ہے اس کا رسک اور اس کا encumberance لیسور کے پاس ہونا چاہیئے۔

**(محاضراتِ حدیث)**

If the lessor undertakes to pay the encumberance and the risk of the lesson property, then the lease is parmissible.

**جواب:** ایسی لیز جائز ہے اور اگر سارا رسک لیسی پر ہے تو وہ جائز نہیں ہے۔ اس کے علاوہ اور تفصیلات بھی ہیں جو دستاویزات دیکھ کر معلوم کی جا سکتی ہیں۔

(محاضرات حدیث)

**سوال:** کیا ہمارا بنکنگ سسٹم سود سے پاک ہو جائے گا؟

**جواب:** مجھے یقین ہے کہ جو تجاویز اب آ رہی ہیں اور جو نیا لیگل فریم ورک اسٹیٹ بنک نے جاری کیا ہے، اس سے بلاسود بنکاری کے عمل میں مدد ملے گی اور ملک میں ایک نئی بنیاد پڑ جائے گی جس کے نتیجے میں اسلامی تجارت اور کاروبار کا ایک نیا دور شروع ہو گا۔ لیکن اس کا دارومدار صرف اسٹیٹ بنک یا کسی اور ادارے پر نہیں ہے۔ بلکہ اس کا اصل دارومدار کاروباری اور تاجر طبقہ پر ہے۔

مجھے کئی سال قبل سیالکوٹ کے چیمبر آف کامرس نے بلایا تھا کہ میں وہاں بلاسود بنکاری پر لیکچر دوں۔ بہت پہلے کی بات ہے۔ میں نے ان سے کہا کہ میں بات شروع کرنے سے پہلے آپ سے ایک بات کہنا چاہتا ہوں۔ مجھے امید ہے کہ آپ توجہ سے وہ بات سنیں گے۔ وہ یہ ہے کہ بلاسود کاروبار اس ملک میں بہت آسان ہے اور بہت مشکل بھی ہے۔ ہمارے ملک میں بلاسود بنکاری اتنی ہی آسان ہے کہ جس طرح ایک سوئچ آن کرنے سے پورا کمرہ روشن ہو جاتا ہے، اسی طرح ایک سوئچ آن کرنے سے غیر سودی کاروبار ملک میں شروع ہو سکتا ہے۔ اسی طرح یہ کام اتنا مشکل ہے جیسے کسی جنگل میں بجلی کا کوئی انتظام ہی نہ ہو اور آپ سوئچ آن کر کے بلب روشن کرنا چاہیں تو یہ کبھی نہیں ہو سکتا۔

آسان راستہ اور آسان حل تو یہ ہے کہ آج ہی تمام تاجر طے کر لیں کہ وہ صرف غیر سودی کاروبار کریں گے۔ جس لمحہ وہ یہ طے کر لیں گے اسی لمحے ملک میں غیر سودی کاروبار شروع ہو جائے گا۔ میں ذاتی طور پر ایسے تاجروں کو جانتا ہوں۔ ایک دو نہیں درجنوں کو جانتا ہوں جنہوں نے زندگی میں کبھی ایک پیسہ کا سود بھی نہیں لیا اور نہ ہی ایک پیسہ کبھی بنک میں رکھا ہے۔ لیکن ان کا کروڑوں کا کاروبار ہے۔ میں نے خود جا کر ان کے کاروبار دیکھے ہیں۔ ان سے ملا ہوں۔ ان حضرات کا کام دیکھ کر یقین پختہ ہو جاتا ہے کہ کاروبار کے لئے سود ناگزیر نہیں ہے۔ اگر آج راجہ بازار، راولپنڈی اور اسلام آباد کے سارے تاجر طے کر لیں کہ ہم سود نہیں لیں گے، تو راولپنڈی اور اسلام آباد سے سود ختم ہو جائے گا۔ آج بھی اسلام آباد اور راولپنڈی کے بہت سے تاجر نہ سود لیتے ہیں اور نہ دیتے ہیں۔ لیکن اس کے باوجود کاروبار چل رہے ہیں۔ تو یہ سمجھنا کہ سود کے بغیر کاروبار نہیں چل سکتا یہ غلط بات ہے۔ ٹھیک ہے ایک سطح تک کاروبار میں دقت ہوتی ہے۔ لیکن اس سطح سے نیچے کے کاروبار سو فیصد سود کے بغیر چل سکتے ہیں۔

اس میں اصل ذمہ داری اور فیصلہ کرنا تاجر کا ہے۔ فرض کیجئے کل حکومت قانون بنا دے اور تاجر اس کی پروا نہ کریں تو جو حشر بقیہ قوانین کا ہوا ہے اس طرح کا حشر اس قانون کا بھی ہو گا۔ اگر دو تاجر چپکے سے آپس میں سودی لین دین کر لیں اور یہ سودی لین دین قانون کی رو سے ناجائز ہو تو قانون کیا کر لے گا۔ جیسے بقیہ قوانین کی مٹی پلید ہو رہی ہے اس طرح اس کی بھی ہو گی۔

(محاضراتِ فقہ)

Is there any institue which is teaching accounting and auditing according to Islamic point of view or are there any organizations which are practising Islamic accountcancy?

**جواب:** ابھی تک تو کوئی ایسا ادارہ میری معلومات کی حد تک موجود نہیں ہے جس میں اسلامک اکاؤنٹینسی کی تربیت ہوتی ہو۔ لیکن اسلامک اکاؤنٹینسی کی دستاویزات آیوفی نامی ادارے نے تیار کی ہیں۔ ہمارے ہاں انٹرنیشنل اسلامی یونیورسٹی میں ہم نے کچھ کورسز ڈیزائن کئے ہیں جن کو ہم عنقریب لانچ کرنے والے ہیں۔ ان میں چار ہفتے کے کورس بھی ہیں، دو ہفتہ کے اور شارٹ دورانیہ کے کورس بھی ہیں جو مختلف سطحوں کے بنکرز اور دوسرے لوگوں کے لئے جاری کئے جائیں گے۔ اکاؤنٹینسی کے

کچھ کورس دنیا میں ہوتے ہیں۔ کچھ قطر میں ہوتے ہیں۔ انگلینڈ میں بھی اسلامی بنکاری کا ایک ادارہ ہے جس کے سربراہ معظم علی صاحب ہیں۔ وہاں بھی یہ کورس ہوتا ہے۔ ابھی ہم نے معظم علی صاحب کے ادارہ سے ایک معاہدہ کیا ہے۔ جس کے تحت ہم ان کے تعاون سے اکاؤنٹنگ کے کچھ کورس کریں گے۔ اکاؤنٹنگ کے کورسوں میں ہمیں بنیادی طور پر دو چیزیں بتانی ہوتی ہیں۔ ایک فقہ کے بنیادی احکام اور شریعت کی اہم ہدایات، جو جدید کاروبار کے لئے ناگزیر ہیں۔ دوسرے اکاؤنٹینسی کے وہ طریقے جو اسلامی اداروں کی اکاؤنٹینسی کے لئے ناگزیر ہیں۔

اسلامی یونیورسٹی میں ہم نے ایک پروگرام ایم ایس سی اور اسلامک بنکنگ اور فنانس میں ایک پوسٹ گریجویٹ ڈپلومہ شروع کیا ہے۔ اس میں اسلامک اکاؤنٹینسی پر بھی ایک کورس ہے۔ جو حضرات ڈپلومہ کرنا چاہیں وہ دس مہینوں میں ڈپلومہ کر سکتے ہیں اور جو ایم ایس سی کرنا چاہتے ہیں وہ ڈپلومہ کے بعد ایک سال مزید لگا کر ایم ایس سی کر سکتے ہیں۔ یہ پروگرام بہت کامیاب ہے۔ شام کو ہوتا ہے۔ بڑی تعداد میں لوگ آ رہے ہیں۔ شام سے لے کر رات نو بجے تک اس کی کلاسیں ہوتی ہیں۔ اب تک اس میں تین بیچ کام کر رہے ہیں۔ ایک پاس آؤٹ ہو چکا ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال**: براہ کرم انشورنس پر کوئی لیکچر ضرور دیں۔ میرے گھر والوں نے میرے نام پر بہت بڑی رقم کی انشورنس کرائی ہے۔ اب اس کی ایک ہی قسط جمع کرائی ہے۔ میں بہت کہتی ہوں کہ یہ جائز نہیں۔ لیکن گھر والے نہیں مانتے اور کہتے ہیں کہ زمانے کے ساتھ چلنا پڑتا ہے۔ بتایئے میں کیا کروں۔ کیا اس رقم کو ہدیہ یا صدقہ کرنا درست ہے یا گھر والوں کو ان کی مرضی کرنے دوں؟

**جواب**: یہ آپ مجھے الگ سے لکھ کر بتائیں کہ آپ کے گھر والوں نے کہاں اور کس ادارے میں انشورنس کی رقم جمع کروائی ہے اور اس ادارہ کی انشورنس کی تفصیلات کیا ہیں۔ اس کو دیکھ کر ہی میں کچھ بتا سکتا ہوں کہ آپ کو کیا کرنا چاہئے۔ اور کس طرح کرنا چاہئے۔

انشورنس کی بعض قسمیں جائز ہیں۔ بعض ناجائز ہیں اور بعض کو اضطراراً اختیار کیا جا سکتا ہے۔ اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔ مثال کے طور پر ری انشورنس ہے۔ اس کے جتنے ادارے ہیں وہ سب پاکستان سے باہر ہیں۔ کسی مسلم ملک میں ری انشورنس کا ادارہ نہیں ہے۔ ری انشورنس آج کل بہت ضروری ہوگئی ہے۔ مثال کے طور پر جتنے ہوائی جہاز فضا میں اڑ رہے ہیں ان کی ری انشورنس ضروری ہے۔ کوئی ایرلائن اس وقت تک کام نہیں کر سکتی جب تک وہ اپنے جہازوں کی ری انشورنس نہ کرا لے۔ ایسی صورت میں یا تو آپ ری انشورنس کرائیں یا پھر پی آئی اے کو بند کر دیں۔ دو ہی شکلیں ہیں۔ اس لئے پی آئی اے کو مجبوراً ری انشورنس کروانی پڑتی ہے۔ یہ اتنی بڑی رقم کا معاملہ ہے کہ کوئی مسلم ملک ابھی تک ری انشورنس کمپنی قائم ہی نہیں کر سکا ہے۔ تجویزیں آتی رہتی ہیں کہ سارے مسلم ممالک کو مل کر ایک بڑی ری انشورنس کمپنی بنانی چاہئے۔ جتنے بحری جہاز ہیں وہ ری انشور ہوتے ہیں۔ تو یہ واقعی ایسی صورت حال ہے جہاں واقعی مجبوری ہوتی ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال**: ہاؤسنگ اسکیموں کے پلاٹس تعمیر سے قبل ہی فروخت ہونے لگتے ہیں۔ بلکہ لوگ ایڈوانس میں فارم فروخت کرتے ہیں۔ کیا یہ درست نہیں ہے؟

اگر کسی ہاؤسنگ اسکیم میں پلاننگ ہوگئی ہے اور آپ کے نام کوئی متعین پلاٹ الاٹ ہو گیا اور اس کے کاغذات آپ کو مل گئے ہیں تو اس کو آپ فروخت کر سکتی ہیں۔ یہ آپ کی ملکیت کے مترادف ہے۔ لیکن اگر ابھی وہاں پلاننگ نہیں ہوئی اور آپ کا ملکیتی پلاٹ متعین نہیں ہوا تو اس کی آگے فروخت جائز نہیں ہے۔

**جواب**: مثال کے طور پر ہمارے ہاں انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی میں ایک سوسائٹی بنی تھی جو ادھر بحریہ ٹاؤن کے قریب تھی۔ وہاں مجموعی طور پر تو سوسائٹی کی زمین متعین ہے۔ اس کی بہت سی قسطیں بھی لوگوں نے دے دی ہیں۔ لیکن ابھی بحریہ فاؤنڈیشن نے پلاننگ کر کے متعین نہیں کیا کہ یہ حصہ اسلامی یونیورسٹی کا ہے اور یہ کسی اور کا ہے۔ لہٰذا وہاں افراد کا الگ الگ حصہ بھی متعین نہیں ہوا۔ ایسا پلاٹ بیچنا جائز نہیں ہے۔ اس لئے کہ نہ وہ زمین ابھی تک میری ملکیت میں آئی ہے اور نہ میرے قبضہ میں ہے اور نہ ہی کاغذات مجھے ملے ہیں نہ وہ میری ملک تام ہے۔ جب میرا حصہ متعین ہو جائے گا کہ یہ پلاٹ نمبر میرا ہے اور اس کی فائل میرے ہاتھ میں آ جائے تو وہ بیچنا جائز ہوگا۔ اس لئے کہ کاغذات کا قبضہ میں آنا پلاٹ کے قبضہ میں آنے کے مترادف ہے۔ پلاٹ کے گلے میں تو آپ زنجیر باندھ کر نہیں رکھیں گے۔ نہ اس کو

الماری میں رکھ سکتے ہیں۔ پلاٹ کا قبضہ اس کے کاغذات پر قبضہ سے سمجھا جاتا ہے۔ یا تو اس کی دستاویز آپ کے ہاتھ میں آ گئی یا آپ نے دیوار بنا کر چوکیدار رکھ دیا۔ دونوں صورتوں میں آپ کا قبضہ مکمل ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** ناجائز تجارتوں کی اقسام میں پرائز بانڈز کس زمرے میں آتے ہیں؟

**جواب:** پرائز بانڈ میں قمار بھی ہے، ربو بھی ہے اور میسر تو لازماً ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** بنک یا مختلف کمپنیوں سے جو شیئرز خریدے جاتے ہیں کیا وہ جائز ہیں؟

**جواب:** شیئرز خریدے جانے کی تین شرائط ہیں۔ یاد رکھیں کہ یہ تین شرائط پوری ہوتی ہوں تو شیئرز خریدنا جائز ہے۔ اور نہیں ہیں تو ناجائز ہے۔ پہلی شرط یہ ہے کہ جس کمپنی کے شیئرز خریدے جا رہے ہیں وہ کمپنی جائز کاروبار کر رہی ہو۔ دوسری شرط یہ ہے کہ جس کمپنی کے شیئرز خریدے جا رہے ہیں اس کمپنی کے پاس tangible physical assests موجود ہوں۔ تیسری شرط یہ ہے کہ شیئرز کی فیوچر سیل نہ کی جائے۔ اگر تینوں شرائط ہوں تو شیئرز کی خرید و فروخت جائز ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** مشارکہ کی تعریف بتا دیں۔ کیا نفع نقصان کی شراکت پر جو لوگ بنک سے نفع لیتے ہیں وہ سود ہوگا؟

**جواب:** مشارکہ کی تعریف یہ ہے کہ دو یا دو سے زیادہ آدمی مل کر پیسہ لگائیں۔ ان میں سے کچھ یا سب مل کر اس کاروبار کا انتظام کریں اور جو نفع ہو وہ متعین شرائط کے مطابق تقسیم ہو۔ اور اگر نقصان ہو تو لوگوں کی رقوم کے برابر ہو۔ اصول یہ ہے کہ نفع ہوگا تو وہ آپس کی شرائط کے مطابق طے کیا جا سکتا ہے۔ مثال کے طور پر آپ نے پچاس روپے لگائے۔ دوسرے نے پچیس روپے لگائے، تیسرے نے بیس لگائے اور چوتھے شخص نے پانچ روپے لگائے۔ جس نے پانچ روپے لگائے ہیں وہ کاروبار کا ماہر ہے جبکہ آپ کاروبار کے ماہر نہیں ہیں۔ اب وہ یہ کہہ سکتا ہے کہ میری رقم تو پانچ روپے ہے لیکن میں نفع میں سب کو برابر رکھوں گا اور سب پچیس پچیس روپے نفع لیں گے۔ یہ کرنا جائز ہے۔ اس لئے کہ ہو سکتا ہے جس نے پچاس روپے لگائے ہیں وہ کاروبار کا ماہر نہ ہو۔ جس نے پانچ لگائے ہیں وہ ماہر ہے۔ اس لئے اصول یہ ہے کہ 'الربح علی ما شرطا' نفع کا تعین ان شرائط پر ہوگا جو فریقین نے طے کی ہیں۔ 'والوضیعة علی قدر المالین' اور اگر نقصان ہوگا تو جس نے جتنا پیسہ لگایا ہے اس کے مطابق نقصان میں حصہ دار ہوگا۔ جس نے پانچ فیصد پیسہ لگایا ہے اس کا پانچ فیصد نقصان ہوگا اور جس نے پچیس فیصد لگایا ہے اس کا پچیس فیصد نقصان ہوگا۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** جو لوگ نفع نقصان کی بنیاد پر بنکوں سے نفع لیتے ہیں کیا وہ واقعی نفع ہے یا ربا ہے؟

**جواب:** بنک سے ملنے والا منافع موجودہ حالات میں تو ربا ہی کے قریب قریب ہے۔ کیونکہ بنک جو آگے روپیہ دے رہا ہے وہ نفع نقصان پر نہیں دے رہا بلکہ متعین اور گارنٹی شدہ نفع پر دے رہا ہے۔ اگر بنک آگے بھی وہ رقم نفع نقصان کی شراکت پر دے رہا ہے تو ٹھیک ہے۔ لیکن بنک یہ کرتے ہیں کہ آپ سے جو روپیہ لیتے ہیں اس کو آگے سود پر دیتے ہیں۔ مثلاً دس فیصد اگر وہ سود لیتا ہے تو پانچ فیصد آپ کو دے گا اور پانچ فیصد خود رکھے گا۔ یہ بنکوں کے کاروبار کا عام انداز ہے۔ یہ جائز نہیں۔ جو بنک آگے بھی بغیر سود کے پیسے دیتے ہیں ان میں آپ سرمایہ لگا سکتے ہیں۔ لہٰذا جو اسلامی بنکاری ہے۔ جو کمرشل بنک ہیں ان میں سے کچھ بنکوں نے اسلامی بنکنگ

شروع کر رکھی ہے۔ وہ جائز ہیں۔ یہ آپ کو الگ الگ چیک کرنا پڑے گا کہ کس بنک کا کاروبار شریعت کے مطابق ہے اور کس کا نہیں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا انشورنس ناجائز ہے؟

**جواب:** انشورنس میں جو کوآپریٹیو انشورنس ہے اس کی بیشتر شکلیں جائز ہیں۔ جو دوسرا انشورنس ہے اس کی بیشتر شکلیں ناجائز ہیں۔ لیکن انشورنس کی تمام اقسام کو جائز یا تمام اقسام کو ناجائز نہیں کہا جاسکتا۔ آپ کو الگ الگ پتہ کرنا پڑے گا۔ کواپریٹیو انشورنس کی اکثر شکلیں جائز ہیں۔ اور جو دوسرا انشورنس ہے اس کی اکثر قسمیں ناجائز ہیں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** اگر کسی زمین پر کسی کا ناجائز قبضہ ہو، تو کیا اس زمین کو کسی شخص کے ہاتھ اس شرط پر فروخت کیا جاسکتا ہے کہ وہ قبضہ خود چھڑا لے اور اس کے خدمت کے عوض اس سے قیمت کم لی جائے؟

**جواب:** میں یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتا لیکن میرا خیال ہے کہ یہ جائز نہیں ہے۔ اس میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ پہلے آپ اس شخص کو قبضہ چھڑانے میں اپنا وکیل بنادیں۔ آپ بے شک اس کے ساتھ وعدہ کرلیں کہ آپ یہ زمین اس کو فروخت کردیں گے۔ اور جب وہ آپ کے وکیل کی حیثیت سے قبضہ حاصل کرلیں تو آپ اس کو فروخت کردیں۔ یہ شکل زیادہ بہتر معلوم ہوتی ہے۔ باقی میں اس کے جائز یا ناجائز ہونے کے بارے میں حتمی طور پر کچھ نہیں کہہ سکتا۔ مجھے اس میں تامل محسوس ہوتا ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا اسٹاک ایکسچینج کا کاروبار کیا جاسکتا ہے؟

جواب: ابھی میں وضاحت کرچکا ہوں کہ اسٹاک ایکسچینج میں جو لسٹڈ کمپنیاں ہیں یا کوٹڈ شیئرز ہیں وہ ان تین شرائط کے ساتھ جائز ہیں جن کا میں پہلے ذکر کرچکا ہوں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** ہمارے بنکاری نظام میں ربوٰ کی نشاندہی کردیں کہ کس طرح اس سے بچا جاسکتا ہے؟

**جواب:** ربوٰ کی نشاندہی تو میں نے کردی ہے۔ یا تو آپ اپنا روپیہ کرنٹ اکاؤنٹ میں رکھیں۔ اس میں ربوٰ نہیں ہے۔ یہ نہیں کرنا چاہتے تو سیف ڈپازٹ میں جاکر رکھ لیں۔ یہ بھی جائز ہے۔ سیف ڈپازٹ کرائے پر لینا بھی جائز ہے۔ اگر یہ دونوں ممکن نہ ہوں تو اسلامی بنکنگ کی برانچیں ہر جگہ کھل رہی ہیں۔ وہاں روپیہ رکھیں۔ وہاں بھی ممکن نہ ہو تو کم سے کم اتنا کرلیں کہ پی ایل ایس اکاؤنٹ میں رکھیں۔ پی ایل ایس اکاؤنٹ پر بھی بڑے اعتراضات ہیں لیکن یہ کم از کم بقیہ چیزوں سے بہتر ہیں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** جس اکاؤنٹ میں فکس ڈپازٹ پر رقم رکھی ہو اس کا منافع جائز ہے کہ ناجائز؟

**جواب:** میرے خیال میں تو یہ ربوٰ کی ایک شکل ہے اور ناجائز ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کیا انشورنس کرنا غلط اور ناجائز ہے؟

**جواب:** میں نے ابھی عرض کیا ہے کہ روایتی انشورنس کی بیشتر شکلیں ناجائز ہیں، اور کوآپریٹیو انشورنس کی بیشتر شکلیں جائز ہیں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** بازار میں جو انعامی اسکیمیں نکلتی ہیں، جیسے کہ آپ نے مثال دی، اور کوئی شخص اس پروڈکٹ کو خریدتا ہے، لیکن نہ کوپن بھرتا ہے اور نہ اسکیم میں حصہ لیتا ہے اور نہ

ہی انعام لینا چاہتا ہے،تو کیا ایسا کیا جا سکتا ہے؟

**جواب:** میرے خیال میں انعامی اسکیموں سے بچتے ہوئے محض کموڈیٹی خریدنا جائز ہے۔آپ کو ایک خاص چیز خریدنی اور ہو آپ کو اس خاص کموڈیٹی میں دلچسپی ہو تو لے لیں اس میں مجھے کوئی قباحت معلوم نہیں ہوتی۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** کچھ لوگوں کو کہتے ہوئے سنا ہے کہ لوڈو کھیلنا بھی جوئے کی ایک شکل ہے؟

**جواب:** نہیں، لوڈو کھیلنا جوئے کی شکل نہیں ہے۔اگر اس میں ہار جیت پر پیسہ لگایا ہے تو پھر یہ جوا ہے اور اگر پیسہ نہیں لگایا تو پھر تو کوئی بھی کھیل جوا نہیں ہے۔جو کھیل کھیلنا چاہیں، چاہے وہ جسمانی ہو، ذہنی ہو، اگر اس میں پیسہ لگایا ہے کہ جیتنے والے کو اتنے روپے ملیں گے اور ہارنے والے کو نہیں، تو یہ قمار یا جوا ہے۔لیکن اگر نہیں لگایا ہے تو جائز ہے۔

(محاضراتِ فقہ)

Is medical insurance allowed?

**جواب:** اس کا بھی وہی اصول ہے کہ اگر اس میں تینوں چیزیں پائی جاتی ہیں، یعنی ربوا، قمار اور غرر، ناجائز اور اگر نہیں پائی جاتی تو جائز ہوگا۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** وراثت کی تقسیم جب ہوتی ہے تو اس وقت تو سربراہ فوت ہو چکا ہوتا ہے۔تو بعد والے مال و دولت کو تقسیم کرتے ہیں۔تو غلط تقسیم کی سزا فوت ہونے والے کو کیوں ملے گی؟

**جواب:** یہ کس نے کہا ہے کہ فوت ہونے والے کو سزا ملے گی۔نہیں، فوت ہونے والے کو دوسروں کی کوتاہی کی کوئی سزا نہیں ہوگی۔یہ کس نے کہا کہ فوت ہونے والے کو سزا ملے گی؟ فوت ہونے والا تو چلا گیا۔اگر ورثا میں کسی نے وراثت کو شریعت کے مطابق تقسیم نہیں ہونے دیا تو غلطی اس نے کی۔جس نے بھی ایسا کیا، سزا اس کو ملے گی۔وہ مرنے والا ہو یا مرنے والے کے بعد ایسا کرنے والا۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** آپ نے فرمایا کہ جو کمپنی ابھی لانچ نہیں ہوئی اس کے شیئرز خریدنا جائز نہیں۔کیا وہ کمپنی جو چل رہی ہے اور اس کی مارکیٹ اسٹیک سب کو معلوم ہو، اس میں شیئرز خریدے جا سکتے ہیں؟

**جواب:** میں نے یہ کہا ہے کہ اگر کوئی کمپنی ابھی لانچ ہوئی ہے اور اس کے پاس صرف liquidity ہے اور tangible assests نہیں ہیں۔اس کے شیئرز خریدنے کے معنی یہ ہیں کہ زر کی خرید و فروخت زر کے مقابلہ میں ہو رہی ہے جو اگر ادھار یا کمی بیشی کے ساتھ ہو تو شریعت میں جائز نہیں ہے۔شریعت میں روپے پیسے کی خرید و فروخت روپے پیسے کے ساتھ اس صورت میں جائز ہے جب on the spot ہو اور par value پر ہو۔حدیث میں آیا ہے یَداً بیدٍ مثلاً بمثلٍ۔ہاتھ در ہاتھ اور برابر برابر۔

اس لئے اگر اس میں ہاتھ در ہاتھ نہ ہو یا برابر سرابر یعنی پار ویلیو par value نہ ہو تو جائز نہیں ہے۔اگر آپ کسی کمپنی کا شیئر پار ویلیو خرید رہی ہیں تو یہ ہر صورت میں جائز ہے۔بہ شرطیکہ کاروبار جائز ہو۔لیکن اگر اس کمپنی کے tangible assests نہیں ہیں تو اس کا شیئر پار ویلیو کے علاوہ نہیں خریدا جا سکتا۔پار ویلیو نہ خریدنے کے معنی یہ ہیں کہ آپ دس روپے چھ روپے میں لے رہی ہیں یا دس روپے بارہ روپے میں لے رہی ہیں تو یہ دونوں صورتیں جائز نہیں ہیں۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** مکان کرایہ پر دے کر ہم ہر مہینے بغیر کسی محنت کے کرایہ وصول کرتے ہیں اور مکان بھی ویسے کا ویسا واپس مل جاتا ہے۔اس طرح بنک میں ہم جو پیسہ جمع کرتے ہیں ہر ماہ منافع لیتے ہیں اور وقت آنے پر پوری کی پوری رقم بھی مل جاتی ہے۔تو ان دونوں میں فرق کیا ہوا؟

**جواب:** آپ نے میری بات غور سے نہیں سنی۔میں نے دو مرتبہ اس کی وضاحت کی تھی۔میں نے کہا تھا کہ جب آپ کسی سے کوئی چیز لیتی یا دیتی ہیں۔تو وہ چیز دو میں سے ایک طرح کی ہوگی۔یا تو وہ ہوگی جو آپ کو وہی چیز واپس مل جائے گی۔جیسے میں نے قلم، کتاب، گاڑی، سائیکل کی مثال دی تھی۔یہ چیزیں استعمال کے بعد آپ کو مل جاتی ہیں۔وہی چیز ملتی ہے جو آپ نے دی تھی۔

کچھ چیزیں وہ ہیں جو آپ استعمال کر کے ختم کر دیتے ہیں اور پھر اس طرح کی ایک اور چیز واپس دیتے ہیں۔'اُس' اور 'اُس جیسی' میں بہت فرق ہے۔زمین آسمان کا فرق ہے۔جب آپ نے مکان کرائے پر دے دیا تو وہی مکان آپ کو مل گیا۔کوئی اور مکان نہیں ملا۔یہ نہیں ہوتا کہ آپ نے ایف ایٹ میں مکان کرایہ پر لیا اور جب کرایہ دار نے خالی کیا تو ایف ٹن والا مکان آپ کو دے دیا۔یہ کرایہ داری نہیں ہے۔

جب آپ نے چینی دی، یا پیسہ دیا۔تو آپ کو وہی چینی یا وہی پیسہ واپس نہیں ملے گا۔وہ تو خرچ ہو کر کہیں کا کہیں چلا گیا وہ چیز تو ختم ہوگئی۔اب آپ کو اس جیسی رقم یا اس جتنی چینی واپس ملے گی۔وہ چیز نہیں ملے گی جو آپ نے دی ہے۔دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے۔دونوں کا حکم ایک نہیں ہوسکتا۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** میں نے دس برس کے لئے اپنے بیٹے کی خاطر ڈیفنس سرٹیفکیٹس خریدے ہیں، کیا وہ جائز ہیں؟

**جواب:** افسوس ہے کہ وہ جائز نہیں ہیں۔بہتر یہ ہوتا کہ آپ کوئی مکان خرید کر کرائے پر دے دیتیں۔آپ کے مکان کی قدر و قیمت بڑھتی اور آپ کو کرایہ بھی ملتا۔مکان نہیں تو کوئی دکان خرید لیں۔یہ ایک tangible assests ہے جو موجود رہے گا۔اس میں ربٰو کا خطرہ بھی نہیں ہے اور جائیداد کی قیمت ہر جگہ بڑھتی رہتی ہے اور پیسے کی قیمت گھٹتی رہتی ہے۔اس لئے وہ چیز لیں جس میں دین کا بھی فائدہ ہو اور دنیا کا بھی فائدہ ہو۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** استہلاکی اور استعمالی چیزوں کے بارے میں دوبارہ بتا دیں۔

**جواب:** انسان کی ملکیت میں جو چیزیں ہوتی ہیں اور مال کی جتنی بھی قسمیں ہیں ان کو دو قسموں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ایک مال وہ ہے جس کو آپ نے خرچ کر کے ختم کر دیا۔یعنی consume کر دیا اور وہ ختم ہوگیا۔جیسے یہ پانی میں نے آپ سے ادھار لیا تھا۔اس کو میں نے پی لیا اور یہ ختم ہوگیا۔اب اگر اس پانی کو واپس مانگیں تو میں آپ کو واپس نہیں دے سکوں گا۔اس لئے کہ وہ تو ختم ہوگیا اور میں اس کو واپس نہیں کر سکتا۔میں اس جیسا کچھ اور پانی آپ کو واپس کر سکتا ہوں۔اسی مقدار میں واپس کروں گا۔یہ دودھ ہوسکتا ہے، شہد ہوسکتا ہے یا کوئی اور بھی چیز ہوسکتی ہے۔یہ چیزیں استہلاکی چیزیں ہیں۔اس کو آپ نے خرچ کر کے ختم کر دیا، صرف کر دیا، اور consume کر دیا۔استہلاکی کی مراد consumable۔دوسری چیز ہے استعمالی یعنی usable۔مثلاً میں نے یہ گلاس آپ سے عاریۃً مانگا اور استعمال کر کے واپس دے دیا۔جیسا لیا تھا ایسا ہی واپس کر دیا، جو چیز لی تھی وہی چیز واپس کر رہا ہوں، اس جیسی کوئی چیز واپس نہیں کر رہا ہوں۔ربٰو کی مثال میں نے یہ دی تھی کہ ربٰو ان چیزوں کے لین دین میں ہوتا ہے جو استہلاکی ہوں۔استعمالی چیزوں کے لین دین میں اکثر ربٰو نہیں ہوتا۔یہ ایک عام اصول ہے اور اس میں بعض مستثنیات بھی ہیں۔ربٰو کے اکثر و بیشتر احکام استہلاکی چیزوں میں جاری ہوتے ہیں، استعمالی چیزوں میں جاری نہیں ہوتے۔

(محاضراتِ فقہ)

**سوال:** آپ نے فرمایا کہ جب برائی کو برائی نہ سمجھا جائے تو پھر اس کو روکنا فرض عین ہو جاتا ہے۔سود کے بارے میں فرمائیں کہ آج کل لوگوں نے اس کو جائز کرنے کی صورتحال نکال لی ہیں۔مثلاً stock exchange banking وغیرہ وغیرہ۔

**جواب:** سٹاک ایکسچینج کے کاروبار کو سود کہنا تو صحیح نہیں ہے۔ اس کا سود سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ تو ایک ایسا بازار ہے جہاں فہرست میں درج یعنی لسٹڈ کمپنیوں کے شیئرز کی خرید وفروخت ہوتی ہے۔ یہ کمپنیاں ہر طرح کی ہوسکتی ہیں۔ وہ ایسی بھی ہوسکتی ہیں جو جائز کام کر رہی ہوں۔ اور ایسی بھی ہوسکتی ہیں جو ناجائز کام کر رہی ہو۔ الحمدللہ پاکستان میں کوئی listed کمپنی ایک آدھ کے علاوہ ایسی نہیں ہے کہ جو ناجائز کام کرتی ہو۔ یہاں ساری listed کمپنیاں جائز کام کرتی ہیں۔ اس لئے اگر کسی listed کمپنی کے شیئرز کی خرید وفروخت ہو رہی ہے اور اس کمپنی کے پاس زر کے علاوہ بھی سامان یا تمسکات موجود ہیں جن کی بیع وشرا اور خرید وفروخت ہو رہی ہو۔ وہ خرید وفروخت بالکل جائز ہے۔ البتہ اس کے مفصل احکام ہیں جس کو یہاں بیان کرنے کا موقع نہیں۔ جن صاحب کا یہ مسئلہ ہو وہ مجھ سے الگ سے گفتگو کر لیں۔

جہاں تک اس کا تعلق ہے کہ سود کو کچھ لوگ جائز قرار دینے کی کوشش کر رہے ہیں۔ تو اس کی ذمہ داری تو ہم سب پر عائد ہوتی ہے۔ سود کیا ہے؟ سب کو معلوم ہے۔ سود کا مفہوم بالکل متعین ہے۔ سود کے بارے میں بہت کچھ لکھا جا چکا ہے، بہت کچھ کہا جا چکا ہے اور یہ بات کہ موجودہ بنک انٹرسٹ ''ربوٰ'' ہے اس پر اب کوئی اختلاف نہیں ہے۔ اکا دکا چند افراد جو اس کے خلاف رائے رکھتے ہیں ان کی رائے کی کمزوری دلائل سے بار بار واضح کی جا چکی ہے۔ دنیائے اسلام میں ہر جگہ اس رائے کو رد کیا جا چکا ہے۔ حتیٰ کہ پاکستان میں حکومت پاکستان نے دستور پاکستان میں یہ وعدہ کیا تھا کہ ریاست کی بنیادی ذمہ داریوں میں سے ایک سود سے پاک نظام کا قیام بھی ہے۔ یہ ہمارے دستور میں آج بھی لکھا ہوا ہے۔ موجودہ ۱۹۷۳ء کے اور ماضی کے دستوروں میں بھی لکھا ہوا تھا کہ ربا کی بیخ کنی ریاست کی بنیادی ذمہ داری ہے۔

پھر ریاست نے شریعت کے نفاذ کے لئے، شریعت کی تعبیر کے لئے، جو دو ادارے بنائے ہیں اس میں سے ایک اسلامی نظریاتی کونسل ہے اور دوسرا وفاقی شرعی عدالت ہے۔ یہ دونوں ادارے ایک مرتبہ نہیں ایک سے زائد مرتبہ متفقہ طور پر رائے دے چکے ہیں کہ بنک کا منافع ربا ہے۔ یہ نقطہ نظر پاکستان میں بھی مانا جاتا ہے اور پاکستان سے باہر بھی مانا جاتا ہے۔ اسی نقطہ نظر کے مطابق اس وقت اسٹیٹ بنک آف پاکستان نے ایک لیگل فریم ورک جاری کیا ہوا ہے جو ڈاکٹر عشرت حسین نے جاری کیا تھا۔ جس میں انہوں نے اسلامی بنکاری کو پاکستان میں عام کرنے کے لئے ایک بندوبست کیا تھا۔ اسلامی بنکاری کی اجازت دینے اور اس کے لئے لیگل فریم ورک جاری کرنے کے معنی یہ ہیں کہ اسٹیٹ بنک نے یہ تسلیم کیا ہے کہ موجودہ بنک کا منافع ربوٰ ہے اگر موجودہ بنک کا منافع ربوٰ نہ ہو تو پھر سارے بنک اسلامی ہیں۔ ان بنکوں کی موجودگی میں ایک لیگل فریم ورک آرڈر جاری کرنا اور اسلامی بنکوں کی اجازت دینا اور اس کے لئے شریعہ بورڈ بنانا اس کے لئے قواعد جاری کرنا اس کے لئے regulations جاری کرنا، اس کے لئے اسٹیٹ بنک میں ایک شعبہ اسلامی بنکاری بنانا، یہ سب کچھ اس بات کی دلیل ہے کہ ریاست بنک کے منافع کو ربوٰ سمجھتی ہے۔ یہ صرف پاکستان کا معاملہ نہیں ہے بلکہ ملائیشیا، انڈونیشا، بحرین، کویت، مصر اور بہت سے غیر مسلم ممالک میں بھی بنک کے منافع کو ربوٰ ہی سمجھا جا رہا ہے۔ اس وقت اسلامی بنکاری کے تین سو کے قریب ادارے دنیا بھر میں کام کر رہے ہیں، وہ اسی بنیاد پر کام کر رہے ہیں کہ بنک کے منافع کو ختم کر کے نفع نقصان میں شراکت کے نظام کو رائج کرنا ہے۔ اس لئے میرے خیال میں اب اس معاملہ میں کوئی التباس یا غلط فہمی نہیں ہے کہ بنک منافع ربوٰ ہے کہ نہیں۔ اس کا ربوٰ ہونا بالکل واضح ہو چکا ہے۔ ماہرین معاشیات نے معاشی دلائل سے اور شریعت کے ماہرین نے شرعی دلائل سے یہ بات اچھی طرح ثابت کر دی ہے۔ اگر آپ خالص علمی اور فنی انداز میں معاشی دلائل جاننا چاہیں تو ایک بہت عمدہ کتاب ابھی چند سال پہلے آکسفرڈ یونیورسٹی پریس نے شائع کی ہے۔ پروفیسر شیخ محمود احمد کی لکھی ہوئی Man and Money۔ اس میں انہوں نے بہت تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے کہ بنک منافع ربوٰ ہے اور اس میں وہ ساری خرابیاں پائی جاتی ہیں جو ربا میں پائی جاتی تھیں۔ اور یہ کہنا کہ usury اور interest میں فرق ہے یہ محض ایک غیر علمی، غیر عقلی، غیر حقیقی اور بے بنیاد بات ہے۔

(عصرِ حاضر اور شریعت اسلامی)

**سوال:** جس ملک کی معیشت سودی نظام پر مبنی ہو تو اس کے شہریوں کی کیا حیثیت ہے؟

**جواب:** اس ملک کے شہری مسلمان ہیں اور ایک مسلمان ملک کے شہری ہیں۔ البتہ مسلم ملک میں سود ایک لعنت ہے جس کو ختم ہونا چاہئے۔ ہم حکومت کو الزام دیتے ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ اگر ہم میں سے ہر شخص آج طے کر لے کہ سود نہ دینا ہے نہ لینا ہے تو یہ نظام ایک دن ختم ہوسکتا ہے۔ لیکن ہمارے ہاں مسئلہ یہ ہے کہ ہم میں سے ہر شخص سود لیتے ہوئے اس کے جواز یا حرمت کی بحث میں نہیں پڑتا۔ ہاں جب سود دینا ہو تو شریعت کے احکام کا خیال آتا ہے۔ یہ رویہ غلط ہے اور جب تک یہ رویہ ہے سود ختم نہیں ہوسکتا۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹرمحمود احمد غازی)

**سوال:** زکوٰۃ کی کٹوتی کے بعد اسلامی ریاست میں انکم ٹیکس کا کیا جواز ہے؟

**جواب:** زکوٰۃ کے علاوہ حکومت کوٹیکس لگانے کا اختیار آج بھی ہے، گزشتہ کل بھی تھا، اور آئندہ کل بھی رہے گا۔ اس لئے کہ ریاست کی ذمہ داریاں بہت ہیں۔ ریاست عدالتیں قائم کرتی ہے۔ ملک کی سرحدوں کا دفاع کرتی ہے۔ اس قسم کے اور بیسیوں ادارے بھی قائم کرتی ہے جو نظام مملکت چلانے کے لئے ضروری ہیں۔ یہ سارے کام زکوٰۃ کی رقم سے نہیں چل سکتے۔ اس لئے دیگر ٹیکس لگائے جاسکتے ہیں، قرآن مجید، حدیث شریف، تعامل صحابہ اور اجماع امت سے یہ بات ثابت ہے، جو اختلاف ہے وہ صرف اتنا ہے کہ کیا زکوٰۃ کے علاوہ بھی کوئی دائمی اور نا قابل تغیر ٹیکس مسلمانوں پر واجب ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ نہیں۔ دیگر ٹیکس بدل بھی سکتے ہیں، کم وبیش بھی ہو سکتے ہیں اور اگر حالات اجازت دیں تو معاف بھی ہو سکتے ہیں۔ رہا دوسرا سوال جو میں خود آپ سے کرتا ہوں کہ کیا موجودہ ٹیکسوں کا نظام عادلانہ اور منصفانہ ہے۔ میرا جواب ہے کہ نہیں۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹرمحمود احمد غازی)

**سوال:** معذرت خواہ ہوں کہ میرا سوال موضوع سے ذرا ہٹ کر ہے۔ وہ یہ کہ حکومت پاکستان مکان بنانے کے لئے قرضہ فراہم کرتی ہے اور بیس سال کی مدت میں قسطوں میں وصول کرتی ہے، اگر اس دوران مقروض صاحب نصاب ہو جائے تو کیا وہ اس سے زکوٰۃ ادا کرے گا، حالانکہ وہ قسطیں ادا کر رہا ہے۔

**جواب:** میں سوال کی نوعیت اور مقصد کو صحیح طور پر نہیں سمجھ سکا، جو کچھ سمجھ سکا ہوں عرض کرتا ہوں۔ ایک شخص کے ذمہ قسطیں واجب الادا ہیں، مثلاً ایک ہزار روپے ماہانہ کے حساب سے وہ قسطیں ادا کر رہا ہے۔ اور اس کے ساتھ ہی ایک ہزار روپیہ ماہوار بچت بھی کر رہا ہے۔ یہ بچت سارا سال اس کے پاس رہتی ہے۔ اب اگر اس جمع شدہ رقم سے وہ قرضہ ادا کر دے تو وہ صاحب نصاب نہیں رہتا۔ اس صورت میں اس پر زکوٰۃ کی ادائیگی واجب نہیں۔ اور اگر قرضہ ادا کر کے بھی وہ صاحب نصاب رہتا ہے تو زکوٰۃ واجب ہوگی۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹرمحمود احمد غازی)

**سوال:** آپ نے فرمایا ہے کہ زکوٰۃ کی شرح اور زکوٰۃ کے مال میں حکومت وقت کمی بیشی نہیں کر سکتی۔ مختلف بچت سکیموں پر یہ کہا جاتا ہے کہ اس میں سے زکوٰۃ نہیں کاٹی جائے گی۔ اس بارے میں آپ کیا فرمائیں گے؟

**جواب:** جب سنہ ۹ ہجری میں زکوٰۃ فرض کی گئی تھی تو اس وقت مختلف جائدادوں کے بارے میں واضح کر دیا گیا تھا کہ اگر فلاں جائداد اتنی ہوگی تو اس پر اتنی زکوٰۃ ہوگی، جس دن سے زکوٰۃ فرض کی گئی صحابہ نے اس دن سے زکوٰۃ ادا کرنا شروع کر دی۔ اور اس میں کبھی زکوٰۃ لینے اور زکوٰۃ دینے والے کے درمیان اختلاف نہ ہوا۔ زکوٰۃ دینے والوں نے ہمیشہ پوری ذمہ داری سے زکوٰۃ ادا کی اور زکوٰۃ وصول کرنے والوں نے ہمیشہ بڑی دیانت داری سے زکوٰۃ وصول کی۔ صحابہ کرام، تابعین حتی کہ بنی عباس کے دور تک ایسی مثالیں تو ملتی ہیں کہ زکوٰۃ ادا کرنے والا زیادہ دینا چاہتا ہے اور وصول کنندہ کہتا ہے کہ تم پر اتنی نہیں بنتی بلکہ اس سے کم زکوٰۃ واجب الادا ہے۔ گویا اختلاف اس پر تو ہوا کہ دینے والا زیادہ دینا چاہتا تھا، لیکن ایسی مثال کوئی نہیں ملتی کہ دینے والا کم رقم دینا چاہتا ہو اور لینے والا زیادہ رقم کا مطالبہ کرتا ہو۔ حضرت عثمانؓ کے زمانے میں جب سلطنت کا دائرہ بہت پھیل گیا تو ان کے پاس ایک شکایت آئی کہ فلاں علاقے میں ایک شخص کے بارے میں یہ شبہ کیا جا رہا ہے کہ اس نے اپنے مال میں سے کچھ چھپایا ہے اور اس کی زکوٰۃ ادا نہیں کی۔ اور ہمیں خطرہ ہے کہ اس طرح لوگ مال چھپا کر زکوٰۃ کم دیا کریں گے۔ سیدنا عثمانؓ نے فوراً اس مسئلے کی نوعیت اور اس میں مضمر خطرات کو بھانپ لیا۔ اور صحابہ کرامؓ سے مشورہ کیا اور بحث وتمحیص کے بعد مال کی دو اقسام بیان کر دی گئیں: اموال ظاہرہ اور اموال باطنہ۔ اموال ظاہرہ تو وہ ہیں جو سب کے سامنے موجود ہیں یا جن کا معلوم کرنا نہایت آسان ہے۔ جسے چھپایا نہیں جا سکتا، جیسے کھیتی، سامان تجارت، جانور یا جیسے آج کل کے دور میں بینک اکاؤنٹس ہیں، ان کو ایک قسم قرار دیا گیا۔ اموال باطنہ وہ اموال قرار پائے جو لوگوں کے پاس خفیہ طور پر عام لوگوں کی نظروں سے ہٹ کر کہیں محفوظ ہوں۔ جیسے زیورات وغیرہ۔ حضرت عثمانؓ نے فیصلہ کیا کہ آئندہ سے اموال ظاہرہ کی زکوٰۃ وصول کرنا حکومت کی ذمہ داری ہوگی اور اموال

باطنہ میں زکوٰۃ دینا خود فرد کی ذمہ داری ہوگی۔ اس لئے کہ اگر اموال باطنہ کی زکوٰۃ وصول کرنے اور ان کا کھوج کرید کر کے پتا لگانے کا حکومتوں اور ان کے کارندوں کو اختیار دیا گیا تو اس سے بہت زیادہ گھمبیر مسائل پیدا ہوں گے اور بدعنوانی، دھوکا اور کرپشن کے راستے کھل جائیں گے۔ اس لئے حضرت عثمانؓ نے بڑی حکمت اور بصیرت سے کام لیتے ہوئے اس راستے کو بند کر دیا۔ اب اگر حکومت کسی اکاؤنٹس پر زکوٰۃ وصول نہیں کرتی اور اسے اموال باطنہ فرض کر لیتی ہے تو اس کی فرد کی ذمہ داری ہے کہ وہ خود اس کی زکوٰۃ ادا کرے۔ آج سے تقریباً تین یا ساڑھے تین سال پہلے اپریل ۱۹۹۱ء میں اس وقت کے سیکرٹری زکوٰۃ وعشر سے میں نے پوچھا تھا کہ کیا یہ درست ہے کہ پاکستان میں جب زکوٰۃ کٹنے لگتی ہے تو لوگ بینکوں میں سے رقمیں نکلوا لیتے ہیں اور حکومت کو زکوٰۃ نہیں دیتے۔ اس پر انہوں نے مجھے اعداد وشمار دکھائے تھے اور بتایا تھا کہ پاکستان میں کل چھیاسی لاکھ اکاؤنٹ ہولڈرز ہیں۔ ان میں سے بمشکل تین یا چار فیصد ایسے ہوں گے جو اپنی رقوم بینک سے نکلوا لیتے ہیں ورنہ سب خوشی سے زکوٰۃ ادا کرتے ہیں۔

(اسلام کا قانون بین الممالک، ڈاکٹر محمود احمد غازی)

# (تاریخ اسلام)

**سوال:** عہد حاضر میں یہود نواز علما فرماتے ہیں کہ بیت المقدس میں جہاں پہلے ہیکل سلیمانی تھا۔اسلامی رواداری کی بنیاد پر وہاں یہودی عبادت گاہ کی تعمیر کا حق تسلیم کیا جانا چاہئے۔

**جواب:** مجھے اس سے اتفاق نہیں ہے۔جب حضرت عمر فاروقؓ کے دور میں بیت المقدس مسلمانوں کے ہاتھ آیا تھا۔اس وقت عیسائیوں سے ایک معاہدہ ہوا تھا۔اس معاہدہ پر سیدنا عمر فاروقؓ،حضرت ابوعبیدہؓ بن الجراح،حضرت خالدؓ بن ولید اور حضرت معاذؓ بن جبل جیسے بڑے بڑے صحابہ کے دستخط تھے۔اس میں عیسائیوں کے کہنے پر یہ شرط رکھی گئی تھی کہ یہودیوں کو بیت المقدس میں داخلہ کی اور آباد ہونے کی اجازت نہیں دی جائے گی۔یہ شرائط نامہ 'عہدہ عمریۃ' کہلاتا ہے۔دستاویز آج بھی موجود ہے۔مسلمانوں نے اس دور سے لے کر 1908ء میں سلطان عبدالمجید خان کی خلافت کے خاتمہ تک اس کی پابندی کی۔اس کے بعد مغربیت اور روشن خیالی کے نام پر اس معاہدہ کی خلاف ورزی شروع ہوئی جس کے نتائج آپ کے سامنے ہیں۔

ہیکل سلیمانی یا بیت المقدس پر یہودیوں کا کوئی حق نہیں ہے۔اگر یہودیوں کا کوئی حق تھا تو عیسائی یہ حق کب کا ان سے لے چکے تھے۔مسلمانوں نے ایک معاہدہ کے تحت بیت المقدس کا قبضہ عیسائیوں سے لیا تھا اور مسلمانوں کو اس معاہدہ کی پابندی کرنی چاہئے۔اگر آج کچھ پست ہمت اور پست حوصلہ لوگ تاریخ کو بھلانا چاہتے ہیں تو یہ ان کی پست حوصلگی اور بزدلی کی دلیل ہے۔قوموں کی تاریخ میں چالیس پچاس سال کوئی مدت نہیں ہوتی۔چین کے ایک جزیرے پر پانچ سو سال سے پرتگال کا قبضہ ہے۔ایک دوسرے جزیرے پر چار سو سال تک انگریزوں کا قبضہ رہا۔لیکن چین نے اس قبضہ کو تسلیم نہیں کیا اور بالآخر وہ جزائر خالی کرالئے گئے۔جزیرہ مکاؤ پر پانچ سو سال تک قبضہ رہا۔پانچ سو سال گزرنے کے بعد خالی کرالیا گیا۔فاکس لینڈ پر برطانیہ دوسو برس سے قابض ہے لیکن ارجنٹائن نے اس کو تسلیم نہیں کیا ہے۔یہ تو بزدل اور پست ہمت مسلمان قیادتیں ہیں جو دو چار پانچ دس سال ہی کے بعد حوصلہ ہار کر مسلمانوں کی ہر چیز دینے کو تیار ہو جاتے ہیں۔یہ مسلمانوں کے مقدس علاقے ہیں،کسی مسلمان لیڈر کی ذاتی یا خاندانی جاگیر نہیں ہیں۔نہ کسی بزدل اور پست حوصلہ لیڈر کے فیصلہ کی دنیائے اسلام پابند ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** حضرت عباس بیعت عقبہ ثانیہ کے وقت حضورﷺ کے ساتھ تھے۔نتیجہ کے طور پر وہ مسلمان شمار کئے جاتے تھے۔پھر کفار مکہ کی طرف سے لڑتے ہوئے قیدی کیوں بنے؟ کیا ان دونوں باتوں میں تضاد نہیں ہے؟

**جواب:** ممکن ہے آپ کو ان دونوں باتوں میں تضاد نظر آتا ہو۔لیکن جب وہ بدر میں کفار مکہ کی فوج کے ساتھ تشریف لا رہے تھے تو حضورﷺ نے فرمایا تھا کہ عباس قریش کے ساتھ بادل نخواستہ آرہے ہیں۔اس لئے اگر کسی شخص کی زد میں آجائیں تو اس پر حملہ نہ کرے۔اس سے پتہ چلتا ہے کہ حضورﷺ کو ان کی اصل حیثیت اور کارکردگی کے بارے میں علم تھا۔کسی بھی خفیہ کارندے کے بارے میں یہ اعلان نہیں کیا جاسکتا کہ فلاں شخص ہمارا خفیہ کارندہ ہے،لہٰذا اس کے ساتھ اپنوں والا سلوک کیا جائے۔اس لئے اگر وہ بطور مسلمان کے خفیہ طور پر مکہ میں رہے تو یہ بات صرف رسول اللہﷺ کے علم میں ہوسکتی تھی۔اگر وہ کفار مکہ کے ساتھ واپس جانے سے انکار کردیتے تو ان کا اعتماد متاثر ہوتا۔اس لئے ساتھ روانہ ہوگئے۔میرے خیال میں اس میں کوئی قباحت یا تعارض نہیں ہے۔

(محاضراتِ سیرت)

**سوال:** کیا حضورﷺ کے زمانے میں مدینہ اور خیبر کے علاوہ دوسرے ممالک میں بھی یہودی آباد تھے؟

**جواب:** حضورﷺ کے زمانے میں مدینہ اور خیبر سے باہر بھی بڑی تعداد میں یہودی آباد تھے۔مدینہ اور جزیرہ عرب میں تو یہودیوں کی تعداد بہت تھوڑی تھی۔ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں کچھ لوگ ان کا ساتھ چھوڑ کر جزیرہ عرب میں آکر آباد ہوگئے تھے اور یہ ان کی اولاد ہے۔یہ کہا جاتا ہے، ممکن ہے صحیح ہو۔یہودیوں کی بڑی تعداد بہرحال جزیرہ عرب سے باہر آباد تھی۔اس لئے مدینہ منورہ پر ان کا دعویٰ کسی بھی اعتبار سے درست نہیں ہے۔اگر سابقہ ملکیتوں

